الغرض اُن بیرحموں نے ہم میں سے ہر ایک کے ساتھ یہ سلوک کیا، اِس حال میں بعضے تو مجنون کے نشے سے ہنستے اور کتنے روتے تھے، واقعی کہ ہماری ایسی مصیبت و دردکی حالت قابل دیکھنے اور رحم کرنے کے تھی، رات کے وقت کتنے پاسبان ہم پر تعینات ہوئے تا ظلم سے صحرائی بڑے بڑے چوہوں کے جو اُس ملک میں بہت ہیں ہم کو بچائیں، قصّہ کوتاہ دو مہینے بعد کتنی اذیّت و تکالیف اُٹھاکر سوا دو صاحبوں کے ہم سبکے سب چنگے ہوئے، جب یہ مراتب دین و اسلام کے پورے ہوچکے تب اُن لوگوں نے ہمیں مبارک سلامت کی بشارت دی کہ خوش رہو اب تم پیغمبر خدا کی اُمّت اور نواب عالیجاہ کے مقرّب حضرت ہوئے،

جو بندوں پر حالات نواب مغفور اور سلطان مبرور کے پوشیدہ نرہے، کہ وہ قدیم دشمنی جو ان دونوں عالی ہمّتوں کے دلوں میں قوم انگریزی کی طرف سے تھی (کیونکہ یہی لوگ مہمات دکھن کے مسخّر کرنے میں اُن بہادروں کے مزاحم تھے) اور وہ تعزیر و سیاستیں کہ انگریزی اسیروں پر ہوئی تھیں ممکن نہیں کہ اُن کی اخبار کا کوئی راوی انکار کرے، کیونکہ ستر اسکری کی ہزار! روایتیں انواع و اقسام طرح کی اذیّتیں بھری جن میں سے یہ قدرے احوال یہاں بیان کیا گیا، ایک شمّہ ہی اُن مصائب و محن کا جو حیدری قید و بند میں انگریزی اسیروں پر گذرے، اور ایک جرعہ ہی اُن تلخابوں سے جسے انگریزی قیدیوں نے اُس دور میں قدح قدح پیا ہی چنانچہ یہی حالات دفتر دفتر لکھے گئے ہیں، جیمس برشطو نے جو اپنی دس برس کی اسیری کی مصیبت لکھی ہی اور بھی ستر ڈونالڈ کنبل کا سفرنامہ ایک باب ہی اُس کتاب غم افزا کا، بہتیرے یہی بچارے مصیبت کے مارے قید کی حالت میں سختیاں کھینچ کھینچ

مرے اور کتنے لوگ نوع بنوع کے عذاب سے مارے گئے اکثر لڑائیون مین
فتح ہونے کے بعد انگریزون کے باقی ماندگان مجروح کم بچنے پاتے تھے، جنگ
کوہستانی مین جو بیلی کی لڑائی مشہور ہی انگریزون کی طرف کے ہزارون سپاہ
ہندوستانی و فرنگستانی قتل ہوئے، سیکڑون اسیر اور پابزنجیر کئے گئے، اور
کولیرم ندّی کنارے کرنیل بریتھوئت کی لڑائی مین بھی جیسے سلطان نے
فتح کی ایک جماعت کثیر اور جم غفیر انگریزون کی جانب مارے پڑے، بقیۃ
السّیف گرفتار ہو آئے اور بڑی سختی و اذیّت کے ساتھ سریرنگپٹن بھیجے
گئے اگر موشیر لالی اُن کی شفاعت کے لئے درمیان نہ پڑتا تو باقی ماندون مین
سے ایک کی بھی جان نہ بچتی، القصّہ جن لڑائیون مین حیدری سپاہ کی فتح ہوتی
تو وے حریف کے مجروحون اور باقی ماندون پر ترحّم کم کرتے اور اسیرون پر
سیاست و تنبیہ بہت، اگرچہ اُن کی طرف سے کیسی کیسی سنگدلیان اور
بیرحمیان عمل مین آئین پران رحیم دل کریم نہاد انگریزونکی جانب سے بعد تسخیر
سریرنگپٹن کے نوازش و کرم لطف و احسان ہی نواب حیدر علی خان مغفور
اور پادشاہ شہید کی آل اولاد کے حال پر مبذول ہوا اور اب بھی ہوتا جاتا ہی
اور وے سب انگریزی حکومت کے سایۂ مرحمت مین بعزّت و حرمت آرام
و فراغت کے ساتھ خوش و خرّم زندگانی بسر کرتے اور اُس سرکار دولتمدار کی
ترقّی جاہ و اقبال ابد اتّصال کی دعاگوئی و شکرگزاری مین اشتغال رکھتے ہین،

---

# ترجمہ نشان حیدری

## جلوس فرمانا شاہ عالیجاہ ٹیپو سلطان کا دکھن کے تخت سلطنت پر اور لشکر کشی کرنا جنریل لانک اور جنریل اسطوارط کا واند بواش کی طرف ،

جب آفتاب جاہ و جلال نواب ہمایون فال کا وسط السماے عروج و کمال سے ہبوط و زوال کو پہنچا تو جتنے ملازمان سلطنت اور مقربان دولت جیسے غلام علی خان شوشتری ، عبد المجید خان کابلی سردار خان اور اسد اللہ خان قندھاری محمد علی کمیدان ، بدر الزمان خان مہا مرزا خان محمد رضا خان حیدر علی بیگ سید حمید خان غازی خان ابو محمد پورنیا کشن راو ، وغیرہ جو اُس وقت حاضر تھے ، سب کے سب وفاداری و خدمت گزاری کی شرطین بجا لائے اور کارخانہ سلطنت کو ابتر نہ ہونے دیا اور نظم و نسق امورات ملکی کا اُسی طور و ضابطے سے بحال رکھا جیسا نواب مغفور کے حین حیات جاری تھا ، اُسکے جنازے کو راتون رات خفیہ بڑی اہتمام سے سر برنگپتن لے پہنچایا ، وہان درمیان لال باغ ، متصل ایک بڑی مسجد کے مقبرۂ عظیم الشان مین جسکی تعمیر کے واسطے نواب مغفور نے پائین گھاٹ جاتے وقت حکم دیا اور اِن دنون طیار ہو چکا تھا ، مدفون کیا ، اور مصلحت وقت جان کر فی الحال شاہزادۂ خرد صفدر شکوہ عرف کریم شاہ کو باپ کی جگہ تخت حکومت پر بٹھایا ، اِس نونہال دولت و اقبال نے ایسا بند و بست و انتظام مہام ملکی کا کیا اور مراتب و مناصب کو ارکان دولت کے بحال و برقرار رکھا کہ مطلق نقصان و اختلال اُس مین نہ آیا ، خاص و عام کیا لشکری کیا ملازمان سرکاری سب کے سب ایسے آسودہ و مرفہ

الحال رہے جیسے نواب مغفرت مآب کے وقت مین تھے چنانچہ اُس کریم نہاد کے حکم سے ممالک محروسہ کے عہدہ دارون اور فوجدارون کی تسلّی واطمینان کلّی کے لیئے حیدری دستور کے موافق تنخواہ تقسیم ہوئی اور اُسی دن مقام نیلور اور انگریزی لشکر کی جانب دو دو ہزار سوار بھیجے گئے بعد اسکے سہا مرزا خان کو شاہزادۂ بزرگ ٹیپو سلطان کی خدمت مین کر اُن دنون کو ننباتور اور پالیگھات کی نواح مین تھا معہ ارکان دولت کئی عرضیون کے جن مین اس رودادکا حال اور یہہ التماس مندرج تھا کہ حضرت جلد تربسعادت واقبال اس طرف کا عزم فرمائین روانہ کیا ‘ اگرچہ شاہزادۂ گرامی منش نے مرزا موصوف کے آنے اور صورت ماجرا معلوم کرنے کے بعد خلوت مین اُس اخلاص مند وفادار سے لشکر کے سردارون کا حال بخلف پوچھکر دلجمعی تمام حاصل کی لیکن کریم شاہ کے جلوس سے سلطان کو بڑا خلجان رہا ‘ بہرحال چون تائید الٰہی پہنچ چکی تھی ہردم طالع یاور اور بخت راہبر یہہ مژدہ سناتے تھے ‘

## قطعه

ہمین بنہ پای عزیمت در رکاب ای شہریار ‘
تا دوداند در رکاب دولتت فتح و ظفر
شاہباز از صعوہ نہراسد میندیش از حریف
چون ترا اقبال یار است وسعادت راہبر

بناچار وہ ہمایون اختر اُن دعاگویان دولت کا التماس قبول کر جلد لشکر مین آداخل ہوا ‘ باتفاق سردار اور عہدہ دار شاہزادہ کریم شاہ معیت استقبال کو آ کے دست بوسی مین مشرّف وسرفراز ہوئے ماتم پرسی کی رسمین ادا ہونے کے بعد ‘ ساعت سعید اور شروع سال گیارہ سی ستانوّے ہجری مین بروز

یکشنبہ اُس فخر سلطنت نے تخت حکومت پر جلوس فرمایا ' اُمراے دولت اور رؤساے ریاست نے تہنیت و مبارک بادکی شرطین ادا کرکے نذرین گذران عرض کیا '

## بیت

شہا ہم سبھی ہین تیرے خیر خواہ    سلامت رہے تیرا تخت و کلاہ

اُس عالی گہر جوہر شناس مردم نے بھی ہر ایک کو اُن کی جان نثاری اور حسن خدمت کے درجون کے لایق الطاف خسروانہ سے سرفراز کرکے قدر و منزلت بخشی ' پھر جشن نشاط اور بزم انبساط کی طیّاری کے واسطے حکم کیا '

## مثنوي

سران سپہ محفل آراستند    ہمہ دست بر سینہ برخاستند
بگفتند کای شاہ گردون سریر    ہمہ چاکرانیم فرمان پذیر
سر ماست بر خط فرمان بری    ز تو حکم کردن ز ما چاکری
تنِ ما سرشتہ از آتش و آب و خاک    فدای ہوا خواہیت جان پاک
چو سلطان لقب یافتی از نخست    کنون تخت و تاج شہی زان تست
پسر در جہان آن بود نیکنام    کہ برتر نہد از پدر چند گام
ز رخسار چون ماہ برکش نقاب    نہان چند داری با بر آفتاب
چو ایزد ترا داد فر شہی    بتقدیم فرمان مکن کوتہی
سکندر صفت ملک تسخیر کن    سر دشمنان زیر شمشیر کن
بزن سکّہ خویش بر سیم و زر    کہ از سکّہ نام شہان شد سمر
بسر جای دہ تاج شاہنشہی    بنہ پای بر تخت فرمان دہی

بفتح و ظفر پای نه در رکاب جهان گیر شو چون بلند آفتاب
سپه نامداران و گردن کشان پی خدمتت تنگ بسته میان
اگر حکم سازی بوقت وغا چو جوهر در آهن بسازیم جا
بفرمانت ای شاه مالک رقاب بدریا بتازیم همچون حباب
بفرمانت ای شه در آذر رویم نداریم غم چون سمندر رویم
باقبالت ای سرور دین پناه ربائیم از فرق کیوان کلاه
خدایا ور و بخت یار تو باد جهان از کرم زیر بار تو باد
سریر تو بادا سپهر برین سم مرکبت باد تاج زمین
سرحا سدان زیر پای تو باد همه عیش عالم برای تو باد

شاعران شیرین زبان اور ندیمان رنگین بیان سے لآلی نظم و نثر نثار کیا اور اُس جوان بخت ستوده سیر نے صله و انعام سے اُن کے دامن مراد کو بھر دیا، بعد گذرنے ایام عیش و طرب کے سلطان عالی تبار عدالت شعار نے مہمّات ملک کے انتظام و بندوبست پر توجہ فرمایا، قلعه دارون اور عمل دارون کو شقّے بھیجکر امیدوار و قوی دل کر ہرایک کو بطور قدیم اُن کے منصب و عہدے پر قائم رکھا، اِس اثنا مین فرانسیس کے سپہسالار نے مشیر بلیش کے ہمراہ دو ہزار فرنگی جوان حضور فیض گنجور مین روانہ کیا، اب سلطان گیتی ستان امور سلطنت کے ضبط و ربط سے فراغت کر مع لشکر ظفر پیکر کاویری پاک کو رونق افزا ہوا، جب اُسے یہہ خبر پہنچی کر جنریل اسطوارٹ اور جنریل لانگ انگریزی لشکر کے سرغنه جنگل پیتا کی راه سے مقابلے کے ارادے فوج لے واندیواش مین آپہنچے تو وه بہادر فوراً اپنی ساری فوج دریا موج معیت دوشی ماسیرو کے رستے غنیم کی مدافعے کے واسطے روانه ہوا اور واندیواش سے تین کوس ورے آپڑا، دوسرے

دن بآئین شایستہ میمنہ میسرہ قلب آراستہ کر توپخانہ سامہنے جما آمادۂ کارزار و
پیکار ہوا، اگرچہ عہدہ داران انگریزی اپنی سپاہ لیکر لڑنے کو طیار ہوئے، پر اُس
کے لشکر جرار کی جماوت و آراستگی اور فرانسیس کی پرابندی دیکھ دیکھ اُس
دن لڑنا مناسب نہ سمجھکر اپنی جگہہ پر جمے رہے، اُسکی صبح کو گورنر مدراس کے
حکم بموجب وانڈیواش کا قلعہ توڑ بالکل سامان و اسباب لے مدراس پھر گئے،
سلطان نے بھی وہان سے کوچ کر نرپاتور کی نواج مین آمقام کیا، اتنے مین جاسوس
خبر لائے کر ایاز خان نواب مغفور کا لےپالک جسے اُس مغفرت مآب نے نگر اور
کوڑیال بندر و غیرہ ممالک کی فرمانداہی دی تھی، اِن دنون نمک حرامی کی راہ
سے وہان کے سب قلعے انگریزون کے حوالے کر آپ لواحق واسباب اور بہت سا
سامان وزر وجواہر سمیت جہازپر بیٹھ بمبئی کو چلا گیا اور انگریز اُن ملکون مین متصرف
ہوے، اور اور بدخواہان قابو جو کر اسی تاک مین تھے ہرایک ناحیہ سے بغاوت
کے ہاتھ پانوٗن پھیلا رہی فتنہ و فساد ہین چنانچہ آنجی شامیا سرکاری ڈاک
گھرکے سردار نے وہان کے قلعہ دارون سے ملکر اپنے آقا کے تباہ کرنے کے
منصوبے برپا ہنگامہ مچایا ہی، اور سید محمد خان نے بھی جو نواب عبد الحلیم خان
کڑپے کے پٹھان کا داماد ہی قابو پاکے پیادہ و سوار جمع کر مچھلیپٹن کے انگریزون
سے کڑپے کی تسخیر کے مقدمے مین قول قرار استوار کر اُس اطراف مین
فتنہ فساد برپا کر رکھا ہی،

## متوجّہ ہونا رایات نصرت آیات سلطانی کانگرا ور کوڑیال بندر و غیرہ کے استرداد کو لوٹ لینا لشکر ہنبشی کی ایک ٹولی، صلح مقرّر ہونا سلطان اور انگریزون کے درمیان، انتقال کرنا محمد علی شجیع کا،

جب سلطان عالی جاہ نے ایاز ناممحود کے فتنہ اُٹھانے اور نگر و غیرہ ملکون مین انگریزون کے دخل کرنے اور دار السّلطنت کے قلعدار کے باغی ہونے کی خبر سنی تو بہ نہادون کے شرو فساد مٹانے کا قصد کر بدر الزمان خان کو سات ہزار تفنگچیون کے ساتھ، اور صلابت خان و میرزا غضنفر بیگ بخشی کو چھ ہزار ساحدار، اور میر غلام علی بخشی کو دس ہزار پیادہ و سوار سے میر معین الدّین بہادر سپہسالار کے ہمراہ پائین گھاٹ کے سرکشون کی زیادتی اور خیرہ سری گھٹانے کے واسطے تعینات کیا، اور خود اپنی فوج دریا موج کو ساتھ لے چنگم گھاٹ پار ہو محمد علی شجیع کو اُس کی جمعیّت سمیت دار السّلطنت کے بند و بست اور بد سگالون کے نکالنے اور جان نثار نمک حلالونکو اُنکی جگہہ پر بٹھالنے کے لیئے پیشتر روانہ کردیا، بعد اِس کے میر قمر الدّین خان بہادر کو معہ لشکر انبوہ، سید محمد خان کے ہٹانے کے واسطے کل اختیار دے کر کڑپہ کی طرف بھیجا، اور آپ دیون ہلّی مدگیری صوبہ سرا کے رستے فوج و حشم سمیت کوچ کر چیتل درگ مین جا ڈیرا کیا، یہہ خبر سن کرد و لتخان وہان کا فوجدار اپنے اعوان و انصار کو ہمراہ لے دولت خواہی کی راہ سے بارگاہ عالم پناہ مین آحاضر ہوا، سلطان بلند اقبال نے اُس کے حال پر کمال نوازش فرماکر نو اُسے خلعت دے کر بحال کیا اور آپ وہان سے آگے کا عازم ہو نگر گھاٹ

کے میدان مین جا نزول فرمایا ، اُدھر محمد علی جو حضور سے دار السلطنت کے نظم نسق کو بھیجا گیا تھا کوچ بکوچ بنگلور کے رستے جا کر کڑی گتے کی پہاڑی تلے ایک ندی کے کنارے اُترا اور اُس نے چالاکی یہ کی کر اُس بغاوت شعار قلعدار کو گرگ آشتی کی راہ سے برفق و مدارا یہ پیغام کہلا بھیجا چونکہ مجھے کل صبحدم حسب الحکم سلطان کے کرک کے بند و بست کو جانا ہی اِس لیئے مین چاہتا ہون کر اگر ممانعت نہو تو ذرا آج کی رات تنہا اپنے گھر جا کر اہل و عیال کو دیکھ لون ، قلعدار نے اُس کی ان باتون پر اعتماد کرا اُسے نروکنے کی قلعے کے پاسبانون کو پروانگی دی ، جب اِس حکمت عملی سے ، محمد علی نے اپنا منصوبہ پورا کیا تب اُس نے شب کے وقت اپنے سب جوانون سمیت دریا پار ہو حصار کی دیوار پاس بہادرون کو گھات مین بٹھلا انھین تاکید کر دیا کہ خبردار جب مین قلعے مین جا کر کرنا پھونکون ساتھ ہی اُسکے تم جھٹ پٹ اندر چلے آنا اور قلعے کی برجون دیوارون کے اوپر حفاظت و پاسبانی پر مستعد ہو جانا ، اُن کو اِس طرح تعلیم کر آپ پچاس دلاور سپاہیون سمیت قلعے کے دروازے سے اندر داخل ہوا اور کرنا بجانا شروع کیا نگہبانون کو قید کرا اُن کی جگہہ پر اپنی سپاہیون کی چوکی بٹھادی ، اور اِتنے مین وے گھات والے بہادر نفیر کی آواز سن کر فوراً ایک بارگی قلعے پر ٹوٹ پڑے اور جا بجا چوکی پہرے مین بٹ گئے ، تب اُس شجاع نے چالاکی و جرأت کر اُس قلعدار اور ڈاک کے سردار اپچی شامیا وغیرہ ہنگامہ آرا سرکشون کو اُن کے گھرون مین گھس کے گرفتار کر لیا اور بعضون کو سلطان والاشکوہ کی والدۂ ماجدہ کے حکم سے توپ کے منہہ پر اُڑا دیا اپچی شامیا کے شریکون کو دار پر کھینچا اور اُس مفسد کو طوق و زنجیر کر لوہے کے پنجرے مین مقیّد کیا تا وہ دم واپسین تک اِس دار مکافات مین نمک حرامی کا خمیازہ کھینچے ، بعد اِس

سے کے وہ بہادر دار السلطنت کی قلعداری سید محمد خان مہدوی کے حوالے اور قلعے کی پاسبانی اسد خان رسالہ دار کے ذمے جو مرد دلیر اور صاحب تدبیر تھا سونپ کر اپنی جمعیت سمیت حضور مین آ پہنچا، جب اُس نے شرح وار اس روداد کو گزارش کیا سلطان نے اُس کی خدمتگزاری سے نہایت خوش ہو کر الماس مال مروارید اور خلعت فاخرہ اُسے عنایت فرما اُس کے دوسرے دن گھات کے پار جانے کا حکم کیا، چنانچہ جوانان طالب نام و ننگ تیلے کی اُن راہون کو جنھین انگریزی سپاہ نے توپ و تفنگ سے بند کر رکھی تھی چھوڑ کے کاوادے کر دوسری طرف سے چڑھ گئے اور اُن کے پیچھے جا کتنی شلکین مارین لیکن انگریزی لشکر اپنے بچاو کے لئے ایک جگہہ مجتمع ہو کر بڑی چالاکی سے صحیح سلامت قلعے کے اندر پہنچ گیا، تب سلطان گیتی ستان کے بہادران جان نثار قلعے کو محاصرہ کر مورچے لگا حصار توڑنے پر مستعد ہو گئے، قضاکار ایک پتھر اُن پتھرون سے جنھین مورچے سے بارود کے زور سے قلعے پر مارتے تھے مورچے پر قلعے کے جس کی دیوار کے نیچے ایک کوا تھا جا گرا جسے اُس النگ کی دیوار ٹوٹ کر سب کی سب کوئے مین جا پڑی کنوا ان بھر گیا، تب تو قلعے والے بے آبی کے سبب پانی پانی کرنے لگے، آخر جب وے نہایت بے تاب ہوئے تو ایک دن رات کے وقت قریب ایک ہزار تفنگچیون کے ہمراہ، دو تین ہزار مزدور اور کتنے اور لوگ وہان کے رہنے والے، تانبے پیتل کے بڑے بڑے گھڑے لیئے قلعے سے باہر نکلے اور اُس تالاب سے جو قلعے کے نزدیک تھا شب تار مین پانی جو اُن کے لیئے حکم آب حیات کا رکھتا تھا لیگئے، یہہ خبر سن کر فوج سلطانی نے دوسری رات کو اُس تالاب کی راہ روکی، قلعے والے پھر بدستور سابق آئے اور پانی

لیجانے کے اضطراب مین ہرچند بادل کی طرح اِدھر اُدھر بہت گھومے، لیکن
برق اندازون کے ہاتھہ سے بعضون نے شربت مرگ پیا اور بعضے
دستبرد دلیرون کی دیکھہ آبرو سے ہاتھہ دھو بپاے گریز قلعے مین جا گھسے
اور آخر کو بعد کئی دن کی لڑائی کے اُن لوگون نے قلعہ سلطانی ملازمون
کے حوالے کر دیا، تب سلطان وہان سے فوراً کوڑیال بندر کی طرف روانہ ہوا
اور راہ مین انگریزون کی فوج کو جسکا سرلشکر جنریل کیمل قلعہ نگر کی مدد
کے لیئے بہت سی رسد لیئے آتا تھا اُسنے گھیر لیا اور پالیکار کے سوارون
کو لوٹ کا اسباب معاف اور غارت گرون و سلحدارون سے گھوڑے
پیچھے جو مارے پڑین دو دو سو روپیہ کا وعدہ کر کے اُنھین فوج کے
تاراج کرنے پر قوی دل کیا، اور تفنگچیون بیدلون باندارون نے اُن دونون
تالاب کی راہ پر جو میدان جنگ سے ڈیڑھ میل کے فاصلے پر تھے بہ موجب حکم کے
توپ خانہ لگا گولے مارنے لگے بہیر و بنگاہ مین ہاڑ ڈالنے کے واسطے چابک دست
غارت گر سوار تعینات ہو گیئے، اور سلطان خود آپ کتنے خواص اور خاص سوارون
کو ہمراہ لے جنگ قراولی مین مشغول ہوا لیکن جنریل کیمل نے دو پہر دن
تک بڑی جوانمردی و جرأت سے ہنگامہ کارزار کو قایم رکھا، آخر کو باروت گولے کی کمی
اور پانی کی نایابی کے باعث اُسکی جمعیّت جو چار ہزار سپاہی ایک ہزار دو سو
گورے کی تھی ٹوٹ گئی، اور اُسنے بڑی شکست اُٹھائی، تب تو سلطان اقبال
نشان اُس فوج کا سب کا سب جنگی اسباب و ساز و سامان اپنے قبضے مین کر لیا، بہادر
جان بازون کے ہاتھون مین سونے کے کڑے ڈلوا دیئے اور بدک الماس اور مالہ
مروارید عطا کئے، بعد اُسکے جلد آگے کوچ کر ایک ہی حملے مین شہرپناہ
لے سپاہ ترقّی خواہ کو قلعہ محاصرہ کرنیکا حکم دیا، اُن کارآزمودہ خانہ زادون نے

تھوڑے ہی عرصے مین باوصف ایام بارش کے کہ اُن دنون شدت سے تھی مورچے متعدد مضبوط بنا تفنگ و توپ اور بان کی آتش زنی شروع کر دی اور دریا کے رستے رسد آنے کی راہ بند کر لی، اہل حصار نے برجون کنگرون پر از دحام کر مردانہ کوششین کین، اور دو تین مہینے تک دلیری و دلاوری کی داد دین، آخر کار ایام محاصرے کی درازی اور رسد کی کمی سے لاچار ہو حضور مین ایک قاصد کو بھیجکر امان مانگی اور سلطانی دولت کے سائے مین آکر پناہ لی، ہر ایک نے موافق اپنے مرتبے کے درجہ و عہدہ پایا اور اطاعت و بندگی اختیار کی، جب منگلور اور بنادر وغیرہ سلطان کے تحت فرمان آ گئے، تب افواج سلطانی بفتح و ظفر کورگ اور بال کی جانب پھری، ان دنون کے بھاری واقعات سے ایک یہ بھی کہ محمد علی شجیع جو خاص جان نثارون اور ترقی خواہون سے تھا اِس منزل فانی سے عالم جاودانی کو رخت ہستی لے گیا اور خیر خواہون کے دلون پر قلق و غم کا صدمہ دے گیا، حاصل کلام بعد اِس قضیے کے سلطان گیتی ستان نے اُس اطراف کے قلعے اپنے خیر اندیشون کے حوالے کر اور بدرالزمان خان کو کہ سید صاحب کے لشکر سے گوڈپور کی لڑائی کے بعد جکا ذکر اُسکے مقام پر کیا جائگا بلوا بھیجا تھا الک نگر کی فوجداری دے کورگ کا عزم کیا، انہین دنون مین مسٹر شبلرزو اور کرنیل والس نے گورنر مدراس کے حسب الحکم حضور مین آن کر دوستی و اتفاق کی بنا قایم کرنے مین کوششین کین اور بہت سے نادر و بیش قیمت جواہر کی نذرین دین، اور تقریر معقول و سخنان شستہ بیان کر گرد ملال و غبار نااتفاقی کو خاطر انور سے دھو دیا، اِس طرح وے صلح کی بنیاد محکم کر نواب محمد علی خان کے بھائی عبدالوہاب خان کو جو دارالسلطنت مین قید تھا اور اہل فرنگ کے اسیرون کو ہمراہ لے فایز المرام

پھر گئے، جب سلطان کو اِس مصالحے کی جہت سے اطمینان حاصل ہوی تو اُسنے ممالک محروسہ کے سرکش قلعہ دارون اور عاملون کو بر طرف کرا پنے دارالسلطنت کی جانب کوچ کیا، قلعۂ بال کی نواح میں پہنچ اُسے بنام مظفر آباد مخصوص کرایک پردل قلعہ دارکو وہان مقرر فرمایا، کو رگ کی چھاونی کی سرداری پرزین العابدین خان مہدوی کو جو خاص ترقی خواہ دولت تھا سرفراز کرا اوّل تو اُس پران اطراف کے باغی و سرکشون کی تادیب و تعذیب کے لیئے قدغن کیا بعد اِس کے قلعۂ پر کرا کا جو صوبہ نشین تھا ظفر آباد نام رکھکے اُس مین خان موصوف کے تئین اقامت گزین ہونے کو رخصت فرمایا، اور خود بدولت و اقبال دارالسلطنت کو روانہ ہوا، ارکان مملکت اکابر و اشراف، سادات سب اہالی موالی استقبال کے لیئے آحاضر ہوئے اور جلو فیروزی پرتو کے ساتھ ساتھ بارگاہ عالی مین پہنچ کر الطاف سلطانی سے مفتخر و مباہی ہوئے، اِس کے بعد اُس والامقام نے فوج و رعیت اور کار خانجات شاہی کے بندوبست و انتظام کی فکر کر سرنوشہریاری و فرمانروائی کے ضوابط و قوانین ایجاد کیئے، لشکری و جنگی اصطلاحون کو جو نواب مغفور کے ایام سلطنت مین فرانسیسی زبان مین تھین اُٹھادیا اور زین العابدین شوشتری کی تجویز سے جو سگا بھائی ابوالقاسم خان مخاطب بہ میر عالم نائب نواب نظام الملک کا تھا، لشکری قواعد کے الفاظ موافق اُن اِصطلاحون کے جیسا سنے فتح المجاہدین مین لکھا ہی، فارسی و ترکی مین بدل دیئے،

## بیان اُس جوانمردی و بہادری کا کہ میر معین الدین بہادر عرف سیّد صاحب سپہسالار سلطانی سے جو پائین گھات مین تھا ظاہر ہوئی اور احوال اُس جنگ وجدال کا جو اُس مین اور انگریز و فرانسیس مین واقع ہوی اور حضور اعلا مین طلب ہونا اُس کا بعد مقرّر ہونے مصالحہ سنہ گیارہ سی ستانوّے ہجری کے

اتنا یاد رہے کہ سیّد صاحب اپنی فوج سمیت اُن دنون والپندل ندّی کے کنارے تھا جب سلطان گیتی ستان دارا سلطنت کو روانہ ہوا، حضور مین جاسوسون نے خبر کی کہ جنریل لانگ بہادر کرور اور ڈندیگال کی تسخیر کے ارادے لشکر لے ترچناپلی سے روانہ ہوا، یہہ خبر پہنچتے ہی پہلے تو بدرالزّمان خان بموجب حکم عالی کے تفنگچیون کے بارہ رسالے اور توپین لے اعدا کی سرکوبی کو گیا، پیچھے سے موکب شاہی بھی روانہ ہوا، جب خان مذکور الغاردن ترور پالے مین پہنچا، مقام کرور کا قلعہ دار عثمان خان کشمیری باوصف سپاہ و ذخیرے اور جنگی اسباب کی بہتایت کے بزدلی کی راہ سے قلعہ جنریل موصوف کے حوالے کر آپ روشن خان اور سرپت راو کے پاس جو نائرون کی تنبیہہ کے واسطے مقرّر ہوئے تھے جا کر ملتجی ہوا، ادھر جنریل نے اُس قلعے مین اپنا تھانا بٹھاوہان سے کوچ کر قلعہ ارواکرچی کو محاصرہ کر اُس کے لینے کا قصد کیا، تب خان سطور نے اُس پر تاخت کر امراوتی ندّی کے اُس پار اپنی فوج سمیت ڈیرا کیا، جنریل بہادر یہہ خبر سن مورچہ چھوڑ دریا پار جا مقام کیا، پھر دوسرے دن جب اُس نے سلطانی جمعیت کو کم دیکھا بے کھٹکے قلعے کو گھیر توپین مارنی شروع کی تب خان موصوف نے اپنے رسالہ دارون مین سے قمرالدین خان

قابلی کو معہ اُس کی فوج چن کر مراتب قلعہ داری اور دفع اعادی کے باب مین
تقیّد کر ہمت۔ خان بختری اور بہیر علی بیگ کے رسالے ہمراہ دے رات کے وقت
روانہ کیا، جب یہ دونون رسالدار بڑی ہمّت و شیر دلی سے انگریزی ہراول
پر حملے کر قمر الدّین خان کو اُس کی جمعیت سمیت قلعے مین پہنچا کر پھرے، تو جنرل
نے اِس کمک کے پہنچنے کا حال معلوم کر بڑے قدغن سے اپنے لشکریون کو ایسا
حکم دیا کہ اُس کے توپچیون تفنگچیون نے چھ ہی ساعت کے عرصے مین
اُس قلعے کی دیوار کو ایک طرف سے ڈھا کر قلعے والون پر ہلّا کیا محصورون نے
ہر چند اُن کے دفع کرنے مین کوششین کین کچھ مفید نہوئین، سب کے سب
مارے پڑے، انگریز فتح ہونے کے بعد قلعے کا بند و بست کر خان مذکور کی فوج
کے مقابلے کو آئے، وہ غریب بھاگ کر لشکر میں جا داخل ہوا، بدر الزّمان خان بھی
فوج انگریزی کا سامہنا نکر سکا، لاچار ڈھر اپور چلا گیا، لیکن روشن خان اور سرپت
راو اُس لشکر کے گرد بگرد لوٹ لات مین لگے رہے اور سیّد صاحب نے چار
پانچ دن بعد وہان پہنچکر کڑور کے قلعہ دار عثمان خان کشمیری کی نمک حرامی کا
قصور ثابت کر اُسے سولی دی، بعد اِس کے لشکر انگریز کے دفع کرنے کو
فوجین آراستہ کین اِسی درمیان مین فرانسیسی سپہدار موشیر بھوسی کا ایک خط
اُسے آ پہنچا اِس مضمون کا کہ انگریزونکا لشکر لڑنے کے قصد پر گوڈپور مین
چلا آتا ہی، سو تم بھی جلد اپنی جمعیّت سمیت یہان آ پہنچو تو ہم دونون مل کے پہلے
غنیم کو مار نکالین بعد اس کے اُس اطراف کے بند و بست کو چاہین، سیّد صاحب
بہادر نے اِس خط کے پاتے ہی روشن خان اور بدر الزّمان خان دونون سردارون
کو بلا کر تاکید کی کہ بہادرو خبردار تم قرار واقعی ہشیار و چوکس رہنا ایسا نہو کہ
پھر بھی دشمن کی سپاہ یہان کی رعیّت پر کچھ اذیّت پہنچاے بعد اِس کے

اُس نے نانگکار پتی کے رستے ہو کر تو نیم سلی مین پہنچ ایک دن مقام کیا ' اُسی دن جاسوس خبر لائے کہ کریلم گڑھی مین انگریزی لشکر کی رسد کا ذخیرہ جمع اور طیّار ہی اور پاسبان اُس مین تھوڑے سے ہین ' وہ بہادر یہ خبر سن اپنی فوج ہمراہ لے محاصرے کے ارادے اُس گڑھی کے گرد بگرد جا پڑا ' اُس گڑھی کی یہ صورت تھی کہ اُس کے اِدھر اُدھر کاویری ندّی کی کھاڑیان بہتی تھین ' اہل حصار اگرچہ ایک سو تیس سے زیادہ نتھے لیکن حریف کے ٹالنے مین نہایت کوشش بجالائے ' آخر سیّد موصوف نے سواران غارتگر کو حکم دیا تامعہ توپون اور سیڑھیون کے جاکر گڑھی مسخّر کرلین اور انگریزون کے تھانہ دارون کو آرواکرچی کے مقتول تھانہ دارون کے بدلے تہ تیغ کرین ' اُدھر قلعہ والے چونکہ مقابلہ کرنے سے عاجز ہوئے اُسی رات کو اپنا کچھ اسباب و ضروری چیزین لے باقی مین آگ لگا ترچناپلی کی راہ لی سیّد موصوف وہان سے کوچ کرکو ڈپور کو گیا ' اور خان سطور رسالے اور توپین موشیر بھوسی کی کمک کو قلعے مین بھیج آپ معہ سوار و پیادے کے سلمبر کی راہ سے روانہ ہوا ' سخن مختصر انگریزون کا لشکر جنرل اسطوارٹ کی سرکردگی مین پلچری اور ناگور کے رستے الغارون آکر قلعے کے پچھم کورتے ندّی کنارے اُترا ' فرانسیس ملازم سلطانی اپنے ڈیڑھ ہزار سوار بارہ توپ معیت انگریزی فوج کے پائین مین قلعے کے سامھنے آمادہ کر رکھا تھا ' سلطانی رسالے خان سطور کے حکم سے فرانسیس کے ہراول کے دہنے ہاتھ ایک دمدمہ بنا اُترے ' بعد دو روز جنرل بہادر اُس پہاڑی پر جو سامھنے تھی رات کے وقت توپین چڑھا جب اُن کے سر کرنے مین آمادہ ہوا تھا کہ اِتنے مین صبح کی پہلی ساعت مین مدراس کی جانب سے ایک جہاز آپہنچا جسے تین گولے قلعے کی طرف آئے ' دمدمے پر کے لوگ تو جہاز کے دیکھنے

مین مشغول تھے کہ اچانک اُس تیکرے سے علی التوّاتر کتنی توپین چلین اور
انگریزون کی فوجین فرانسیس کے غول اور رسالطانی رسالون پر تاخت کر کے
نزدیک آگئین یہہ حال دیکھہ فرانسیس کے سوار طیّار ہوکر توپون کو وہین چھوڑ قلعے
کی طرف پھرے، اور رسالون کے لوگ بھی توپین چھوڑ چھاڑ دریا کی
سمت بھاگ نکلے، لیکن بہادر خان رسالہ دار اور رہبر علی بیگ بڑی بہادری و دلیری
سے اپنے رسالے کی توپین لے قلعے کی کھائی پر آ پڑے انگریز اُن دمدمون پر قابض
ہو گئے فرانسیس کے سپہ سالار نے جب کھیت کا یہہ رنگ دیکھا تو اپنے
ڈیرھ ہزار فرنگستانی جوانون کو آراستہ و مسلّح کر بغیر توپ موشبر پنلش
اور موشبر کرمیو کرنیل کے ہمراہ انگریزون کے دفع کرنے کو مقرّر کیا، تب تو
فرانسیسون نے بازوے جوانمردی سے عرصۂ کارزار مین بڑی داد دلیری کی
دی اگرچہ انگریزون کی سپاہ نے کتّھم چار ہزار تھی مارے گولون کے بہتون کو
کشتہ و خستہ کیا فرانسیس کے سردار بھی خوب ہی لڑے،

## مثنوي

نتھی جنگ جو شان تھا دریاے چین — تھلکتی تھی جیسے سراسر زمین
اُڑے تھی زبس گرد کھاپیچ و تاب — نہ خورشید ظاہر تھا نہ ماہتاب

پھر بھر تک ہنگامہ کشت و خون کا قائم رہا، آخر تفنگ اندازی سے دست بردار
ہو سنان لے لے جوان پل پڑے طرفین سے ایسی کشش و کوشش وقوع
مین آئی کہ چرخ تیز رفتار اپنی چال بھول گیا، روئین تنون کے تگ و تازکی
دھمک سے زمین کے روئین کھڑے ہو گئے، مقتولون پر اُس صف جنگ کے
ایام پر نیرنگ باوصف سنگدلی کے پھوٹ پھوٹ رودیا، جلاّد فلک خونریزی
کی کثرت دیکھہ حصار بنجم مین جا چھپا، القصّہ دو ساعت تک ایسی سخت

لڑائی ہوئی کہ انگریز مقابلے کی تاب نہ لاکر پسپا ہوئے، تب تو ادھر سے میمنہ میسرہ سے کرناٹک کی فوجین پہنچکر فتحیاب ہوئین فرانسیسون مین سے پانچ چھ سی آدمی جو بچ رہے تھے قلعے مین پھر آئے، اور یہان سے اعدا کے مدافعہ کو ایک بڑی فوج قلعے سے روانہ ہوئی، پر انگریزی سپاہ جنگ بر فردا کہہ منزل گاہ کی طرف پھر گئی،

## بیت

رکھین جنگ کو آج موقوف ہم　　کرین حشر برپا یہان صبحدم

فرانسیسون کے جماوے نے قلعے کے متّصل ڈیرا کیا، دو دن بعد جب یہان انگریزون نے حریف اور فرانسیس کے دفع کرنے کا قصد کیا تھا خبر صلح کی جو انگریز اور فرانسیس کے درمیان ولایت مین ہوئی تھی آ پہنچی جسّے جنگ وجدال موقوف ہوگئی طرفین کے سردار ایک ہی میز پر کھانے پینے لگے اور اُسی زمانے مین فرانسیسون کے وسیلے اور محمد علی خان کے مشورے سے سلطان اور انگریزون کے درمیان بھی مصالحے کا عہد وپیمان ہوا، تب بدر الزّمان خان اور سیّد صاحب دونون تروادی کی جانب گئے اور بعد مقرّر ہوجانے صلح کے فرانسیسی سردار کی اجازت سے وے آگے کو روانہ ہوکر پلیور کی سرحد مین جا اُترے، اتنے مین سیّد موصوف کے نام پر فرمان سلطانی ملک پائین گھاٹ وغیرہ انگریزون کو حوالہ کروہان سے پھر آنے کے باب مین صادر ہوا، چنانچہ بموجب حکم عالی کے اُس اطراف کے سب قلعداروں اور عاملون کو اکٹھا کر اور بعضے کوہی اور زمین دوز قلعے معہ صوبۂ آرکاٹ کی شہرپناہ کے جسکی نئے سر سے ترمیم ہوئی تھی توڑ بالکل فوج وحشم کے ساتھ حضور پرنور مین آحاضر ہوا، اُنھین دنون مین میر محمد صادق جسنے مدّت تک آرکاٹ کی کوتوالی

کفایت شعاری سے انجام کیا تھا منظور نظر ہو کر منصب دیوانی پر بحال ہوا اور
اسی اثنا میں حاکم پونان اور ناظم حیدر آباد کی طرف سے مبارک باد جلوس کے
تہنیت نامے معہ نوادرات و جواہرات بیش قیمتی کے آئے

---

مسخر ہونا کوہ نرکونتہ کا، راجہ بنکورکا شرارت کرنا، اور بعد
تعینات ہونے افواج شاہی کے اُس بد اصل کا مستاصل ہوجانا،
رحمان گڑھ کا مرمت ہونا گیارہ سے اٹھانوے ہجری میں

اِس ایام میں صاحب تنب بھدراندی کے خفیہ نویسوں نے اپنی اخبار کے
ذریعے سے یوں گزارش کیا کہ ان دنوں سرکار والا کے اکثر باج گزاروں نے
سرکشی اختیار کر جمہور خلایق کے حال پر جور و ستم کا ہاتھ دراز کیا ہے اور حاکم
نرکونتہ نے بھی رعایا کے ساتھ عہد شکنی و بد مہری آغاز کی ہے، علاوہ اِس کے
دو سال سے نذرانے کے روپیے بھی حضور میں نہیں گذرانے اور سدم گڑھی
پر جو صوبہ گرم کنتہ کے تحت میں ہے تاخت کر وہاں کے دہات کو لوٹ لیا اکثر
لوگوں کو شہید کیا، اور مدن ہنّی کا راجا بھی اُس کے ساتھ مل گیا ہے، اِن خبروں
کے سنتے ہی قہر سلطانی کی آگ دہک اُٹھی، تب اُس عالی صفات
نے رعیت پرجا کی رفاہ و آرام کے لحاظ سے اُن حالات کے تحقیق کرنے کے
واسطے اُسی دم سید غفار کو اُس کی فوج سمیت اُس طرف روانہ کیا، جب
اُس سپہسالار نے وہاں جا کر معلوم کیا کہ پرسرام ناظم مرچ کے اُرغلان نے
سے اُس مفسد یعنے نرکونتہ کے حاکم کے دماغ میں یہ خیال سمایا ہے کہ کشتنا
اور تنب بھدراندی کے درمیان کی ریاست کو اپنے قبضے میں لاوے اور بالفعل

سپاہ نصرت پناہ کا آنا سن کر وہ مستعد بجنگ ہوا ہی، تب سید متّو فنو
نے یہان کا احوال سر حوار حضور مین لکھ بھیجا، جس پر برہان الدّین خان
سپہدار تین پلٹن اور پانچ ہزار سوار جرّار ہمراہ اُس سرکش کو اسیر اور
اُس کے ملک کو تسخیر کرنے کے واسطے رخصت ہوا اور شیخ عمر سر
لشکر دو ہزار سوار اور دو پلٹن چھہ توپ جمعیت مدن پلّی اور دیتون ہلّی کی
راہ سے اُن کی بانچکی کو روانہ ہو بنکور جا پہنچا، ہرچند اُس سپہدار نے وہان
کے راجا بد بخت کو نصیحت کر کے اطاعت پر رہنمائی کی اور بہت سمجھایا پر وہ
گمراہ سرکشی کر بارہ ہزار پیادون سے راہ روک لڑنے کو طیّار ہو گیا، دو دن
تک رام سمندرم کی نواح مین جو اُس کی سرحد تھی بڑی معرکہ آرائی ہوئی،
مردان غازی کافرون کے سر و سینے کو تیغ و سنان سے پارہ و چاک
کرتے رہے آخر کار سلطانی سپہدار تہوّر شعار نے سر اُس بشقاوت
کردار کا تن سے جدا کیا، یہ حال دیکھ کفّار کی جماعت نے فرار اختیار کر پھوئی
کندے کے پہاڑ مین جس کے چارون طرف بڑا بیابان و جنگل ہی جا کے پناہ لی، تب
لشکر نصرت پیکر اُس شہر کو قتل و غارت کرنے اور رام سمندرم کی گڑھی
لے لینے کے بعد پھوئی کندے مین جا پڑا یہ بھی پانچ دن کے درمیان فتح ہو گیا، راجا
یہان کا جس کا چکر اباں نام تھا جو نہین اُس نے اپنی فوج کی خبر شکست سنی خوف
کے مارے بنکور کی پہاڑی سلطانی بہادرون کے حوالے کر اول بلّی پہاڑ کے
اوپر جو ایک گھنے جنگل کے درمیان واقع ہی جا پناہ لی اور وہان چار ہزار جرّار
پیادون کی جمعیّت بہم پہنچائی ادھر سپہدار مذکور نے بہانے تو بنکور کے پہاڑ کو محاصرہ
کر اُس کی دیوار و پشتے کو مارے توپون کے گرا قلعے مین کار آزمودہ سپاہ تعینات
کئے بعد اُس کے آپ تسخیر کے ارادے پر اُس پہاڑ تک دھاوا مار جا پہنچا

لیکن چونکہ وہان گنجان درختون کے سبب غازیون کی چڑھائی مشکل تھی غنیم کی فوج نے اُن کا رستا چھینک مقابلہ کیا ہرچند اِس سپہسالار نے ایک مہینے تک از بس کوشش کی مگر صورت کشایش کی کچھ بھی نظر نہ آئی تب مجبور ہو حضور مین عرضی واسطے کمک کے لکھی جس پر امام خان کابلی اپنی سپاہ سمیت اُسکی کمک کو جا پہنچا تب تو یے دونون سپہدار بوسیلہ رہنمائی باشندون کی اُس نواح کے دو طرف سے لڑتے بھڑتے جنگل مین گھس پڑے اور اڑھائی مہینے کے عرصے مین اُس پہاڑ کو اپنے قبضے مین لائے ' راجا وہان سے کئی آدمیون کے ساتھ جنوُر کی طرف بھاگ نکلا اور افواج سلطانی کے حملے سے بچ گیا وے دونون بہادر اِس نصرت و ظفر کے بعد سالم و غانم یہان سے معاودت کر ملازمت عالی مین پہنچ غنیمت کا سارا مال و متاع ہاتھی اونٹ حضور سلطانی مین درپیش کر کے الطاف خسروانی سے سرفراز و کامیاب ہوئے '

---

فتح ہونا کوہ نرکندے کا میر قمرالدین خان بہادر کی پردلی سے اور حضور مین بلایا جانا اُس نامدار کا معہ اور واقعات کے جو سن گیارہ سو اٹھانوے ہجری مین واقع ہوئے '

جب برہان الدین خان سپہدار حضور عالی سے رخصت ہو کر دھارواڑ کی نواج مین سید غفار سے مل کوہ نرکندے کی حدود مین جا پڑا اور وہان کے حاکم کو یہہ پیغام بھیجا کہ اگر تمھین ملک داری کی خواہش ہو تو خیریت اسی مین ہی کہ نرکندا سلطانی قلعدار کے حوالے کر دو تا اِس کے بدلے سر نو تم کو سند ملک و دولت ملے ' اور اُس کو اسنانی سنگدل کی طرف سے سخت جواب پہنچا تو خان

موصوف کے حکم سے دو خیرخواہ سپہدار سیّد حمید اور سیّد غفّار بڑی دلیری سے سبقت و چالاکی کر اُس پہاڑ کو گھیر لیا اور حصار توڑنے اور سر کرنے کے ارادے پر توپ و بندوق سر کرنا شروع کر دیا، اتفاقاً وہان کے حاکم نے ایک رات قابو پا شبخون مارا جس مین صلابت خان بخشی دو سو سوار جمعیت شہید ہوا جب اُن دونون سرداران جلادت نشان کی ویسی تگ و دو پیش رفت نہوئی تب اُن لوگون نے بڑی زحمت و کوشش کر مورچون کو حصار کے قریب پہنچایا، اب اُس حاکم نے ڈر کر ناظم مرچ اور حاکم پونان سے اعانت طلب لی جس پر ناظم مذکور نے پانچ ہزار سوار اُس کی مدد کو بھیجے تب سوار ایک ندی کنارے جو شدّت سے اُمنڈ رہی تھی اُترکے انتظار اُن دس ہزار سوارون کی جو پونان سے کمک کے لیئے آتے تھے کرنے لگے، جبتک ادھر سپہداران مذکور نے ایسی فرصت کو غنیمت جان حضور مین اِس کیفیت کی اطّلاع دی، تب میر قمر الدّین خان بہادر کے نام پر فرمان سلطانی اِس مضمون کا صادر ہوا کہ اپنی جمعیت لے اُن سپہدارون کی کمک کو چڑھ دوڑے اور غنیم لیئم کی تنبیہ اور کوہ ترکندے کی تسخیر مین سعی کرے،

پوشیدہ نرہے کہ انہین دنون مین سیّد محمد کو جو نواب حلیم خان ناظم کرپے کا داماد تھا یہہ فرصت مل گئی کہ وہ پانسو سوار اور دو ہزار پیدل کی جمعیّت جمعیت مچھلی بندر کے انگریزون سے آملا اور اُن سے ایک پلٹن دو توپ لیکر کرپے کے استرداد اور اُس اطراف کے قلعون کے مسخّر کرنے کے ارادے روانہ ہو قتل و غارت کرتا ہوا جلد بدّویاں گڑھ مین آپہنچا اور جب یہان کے بادشاہی پاسبانون کو کچھ انعام دے لگا ملا اُن کی مرضی سے اپنے سپاہیونکا ایک غول اُس قلعے مین بھیج کر جونہین کرپے کو چلا تھا کہ ادھر سے میر قمر الدّین خان بہادر بھی

حسب الحکم سلطانی اُس نواح مین جا پڑا ؛ تب دونون طرف کے جوان کھیت مین اُتر پڑے صبح سے دوپہر تک خوب ہی لڑے ؛ آخر خان موصوف حریف کے دھوکھا دینے کو اُن کے سامھنے سے اپنی سپاہ سمیت ٹل کر اُس جنگل کے درمیان جس کے مقابل ایک تالاب پر آب اور چھوٹا سا پہاڑ بھی تھا آچھپا اور وقت فرصت کا منتظر رہا ؛ سید محمد نے اِس حرکت کو اپنی فتح پر حمل کر وہین اپنے لشکر کے ڈیرے کرواۓ اُن کے پیچھے انگریزی سردار بھی اعدا کی طرف سے بے کھٹکے ہو اُتر پڑا ؛ خیر بعد اُس کے جب سید مذکور نے سوار اُس تالاب پر گھوڑون کو پانی پلانے گئے خان بہادر کے سوار جو ایسے ہی قابو کی گھات مین لگے ہوۓ تھے اُن اجل گرفتون پر آپڑے ؛ اُس جماعت مین سے اکثر آدمی اپنے لشکر کی جانب اِس بلاے بے ہنگام کی آمد کا شور مچاتے بھاگ چلے خان دلاور کے سوارون نے اُنکے پیچھے گھوڑے اُٹھا کر سبکے سب کو گھوڑون کے سمون تلے کچل ڈالا ؛ کوئی اُن مین سے نہ بچا ؛ لیکن سید مذکور اور انگریزون کا سردار بہزار خرابی اُس مصیبت و بلاے ناگہان سے بچ نکلے ؛ اب خان فیروزی نشان بڈویل پہاڑ اور کھمم کو قبضۂ تصرف مین لایا اور فرمان سلطانی کے پہنچتے ہی غنیم کی تنبیہ و تادیب کے لیئے آمادہ ہوا چنانچہ اُسنے چار ہزار سوار خونخوار سمیت کشتنا ندی کے اُس پار جا شبخون مارخون کا دریا بہا اور مرھٹون کو اُس مین ڈبا دیا بہتون کو اُنسے اسیر و گرفتار کر لیا بعد اِس کے آپ اُس پہاڑ کا قصد کر اپنے سپہدار شیخ امام کو سید غفار کی شتاب کو بھیج دیا ؛ جب اُس پہاڑ کا حاکم اِس سردار کے آنے اور مرھٹون کے شکست پانے سے آگاہ ہوا تو اُس کی ہمت کی کمر ٹوٹ گئی ؛ تب اُسنے صلح کرنے اور قلعہ چھوڑ دینے کا پیغام خان مذکور کو بھیجا اِس نے اُس کی صبح

کو سید حمید اور حیدر علی بیگ بہادر رسالدار کی معرفت عہد نامہ بھیج اُس کو پہاڑ سے اُتار معہ عیال و اطفال گرفتار کرلیا اور احمد بیگ و غضنفر بیگ کی فوج اُن پر تعینات کرکے حضور مین روانہ کیا اور وہان کی حکمرانی پر ایک امانت شعار دولتخواہ کو مقرّر کیا ؛

سر اُٹھانا باغیان کورگ کا ؛ متوجّہ ہونا موکب سلطانی کا اُس نواح کے مفسدون کی تنبیہہ و تادیب کے لیئے ؛ اسیری مین پکڑ آنا ہشتا د وہشت ہزار مرد وزن کا معہ دیگر واردات جو سن گیارہ سی اٹھانوے ہجری مین واقع ہوے ؛

اُن دنون مین چونکہ زین العابدین خان مہدوی کورگ کا فوجدار قدامت و دوام کے باعث مختارِ کل بن تمام ممالک محروسہ کو بے انتظام و زیر و زبر کر اکثر امورات سلطنت اپنی خواہش و رغبت کے موافق انجام کرتا تھا اور غربا رعایا کی عزّت وابرو پر ہوا وہوس کی دست دراز یان کرزبردستی خوبصورت عورتون کو اپنی ہمخوابہ بناتا ؛ لاجرم اِن بیجا حرکتون سے کورگ کے سب نجبا و شرفا جنگ و جدل کرنے پر مستعد ہو گیئے اور وہان کے راجا کے عمّال ممو تی نائر اور رنگا نایر نے سب کی سب رعیّت پرجا کو اکٹھی کر ظفر آباد کے تئین چارون طرف سے گھیر اُس کی گرد نواح مین لوٹ تاراج مچا دیا محصورون کو ایسا مجبور و عاجز کیا کہ اُنھین قلعے سے نکلنا مشکل ہوا لاچار خان موصوف نے اپنے کیئے سے ندامت اُٹھا ایک جاسوس کو اِس کیفیت کی عرضی معیت حضور انور مین روانہ کیا جس پر شاہ گیتی پناہ نے اِس معروضے کے مضمون پڑھنے کے ساتھ ہی باشندگان

کوڑگ کی سیاست وگوشمال کا حکم دے رایات بہری اور خیمۂ زنگاری
سلطان پنیتا کی نواح مین کھڑے کروائے اور سپہدار زین العابدین شوشتری
کو اُس کی فوج اور دو ہزار سپاہی کے ساتھ بہت سی رسد ہمراہ دے
اُس طرف تعینات فرمایا اور ارشاد کیا کہ جلد تر ظفر آباد کے قلعے مین پہنچ
مفسدون کی تنبیہ عمل مین لائے، القصّہ جب یہہ سپہدار اُس گھاٹ کے
دروازے تک جا پہنچا وہان کے باغیون نے اِدھر اُدھر سے رو لا کر یہان تک
تیر تفنگ کی بوچھاڑین ماربن کہ اُس کے اوسان خطا ہوگئے کیونکہ اِس سردار
نے ہمیشہ عیش و عشرت ہی مین اوقات کاٹی تھی کبھی عمر بھر رزم کی صورت
بھی نہین دیکھی بناچار ہمّت ہار سرا بور مین آپناہ لی ہرچند اُسکے ساتھ والے
رسالہ دار اور سپاہی آگے بڑھنے اور مقابلہ کرنے کو اُسے ترغیب و انگیز دیتے رہے
پر اُس خوف زدہ سپہدار نے تپ و لرزہ اور پیچش کی بیماری کا بہانہ کر ایک
قدم بھی حریف کی جانب نہ اُٹھایا، جب یہہ خبر حضور مین پہنچی سلطان نے اُسکی
بزدلی اور نامردی پر لعنت بھیجی اور دو ہفتے بعد آپ ہی بیس ہزار سپاہی اور
بارہ ہزار سوار جرّار کی جمعیت سے بیالیس ضرب توپ ہمراہ لے سنہ مذکور
کے شہر ذی حجہ کی پندرھوین کو بڑے طمطراق اور کرّ و فر سے اُس طرف روانہ
ہوا، جب شاہی موکب کوڑگ کے خاربند کے قریب جا پہنچا تب خود بدولت
واقبال نے معہ فوج بے وسواس اُس دشت ہولناک مین قدم رکھا، وہ عجیب
سرزمین تھی جس مین بستانون کی کثرت اور نشیب و فراز کی بہتایت،
ساگوان، صندل، رال سفید، عود خام وغیرہ کے بڑے بڑے عظیم الشان
درخت، سیاہ مرچ کی بیلین ہر ایک گاچھ کی ڈالیون پر پھیلی ہوئین، الائچیون
کے ہرے ہرے کشتزار، دارچینیون کے سایہ دار اشجار، بوستانون مین

جہان تہان بھانت بھانت کے پھل پھلے ہوئے، گلستانون مین ہر طرف چمن چمن پھول پھولے ہوئے اِن مین رنگ برنگ کی بو باس اُن مین شہد و شکر کی سی مٹھاس، نہرین سدا جاری، رستون مین حوض تالاب آبجوئین جا بجا رواں جنگلی بھینسے اور ہاتھی بھی بڑے بڑے اُس دشت مین پھرتے تھے ہاتھیون کے بچّے آپس مین ایک دوسرے کے ساتھ سونڈ ملا ملا بازی کرتے اور کہیں چیتے، ریچھ بندر لنگور بھیڑیے و شیر بھی بیشمار تھے مکانات اُس ملک کے چھوٹے چھوٹے پہاڑون کی ترائی مین درختون اور محکم حصارون کے درمیان جن کے اندر بہت سے کوٹھے اور کوٹھریان گھرون کے گرد بگرد اِس خوف سے کہ ہاتھی اکثر اُنھین خراب و تباہ کر ڈالتے ہین گہری گہری کھائیان کھدی ہوئین، مرد وہان کے قد آور اور خوب صورت ہوتے ہین جنکا لباس، صرف گلون مین ایک دُہرا کرتا موٹے کپڑے اور لنبے لنبے دامن کا ایسا کہ پنڈلیون تک پہنچے، اور ایک ایک کالا پٹکا کمرون مین، چمڑے کی ٹوپیان سرون پر، پر سب کے سب سپاہی پیشہ، چنانچہ توڑے دار بندوقون کے علاوہ وے ایک ایک چوڑا چکلا چھرا بھی کمر مین باندھا کرتے ہین، عورتین اُن کی ناک نقشہ چھب تختی سے درست، حسن کی سرسائی کے ساتھ زیبائی و شیرین ادائی مین چالاک و چست حورون کی طرح ہر طرف اُس روضۂ غیرت رضوان مین خرام ناز کرتی ہین، لیکن زینت و سنگار اُن کا فقط اِسی پر موقوف ہی کہ چھہ ہاتھ کا تہبند ناف سے زانون تک اور دو دو ہاتھ کے رومال سینون پر باندھتیان ہین، برخلاف مردون کے جو سرد اور خنک ہوتے ہین تیلے گرم مزاج اور تیز طبع ہوتیان ہین، مذہب مین یہان کے لوگون کے اِس کا مضائقہ نہین کہ اگر ایک گھر کے چار بھائی ہون تو ایک ہی اِن مین سے بیاہ کر لے اور اُس کے

دوسرے بھائیون کا بھی اُن کی بھاوج ہی سے کام نکلے یہہ تو وہ مثل ہوئی کہ
مانگے نانگے کام چلے تو بیاہ کرے بلاے الغرض نواب مرحوم نے جب اُس
سرزمین کو فتح کیا تھا تب یہہ بدرسم وہان سے اُٹھادی تھی بلکہ اُس قوم کی اکثر
عورتین جو پکڑ آئین سپاہیون کی خدمت مین دی گئین سرما اُس ملک کا بشدت
یہانتک کہ گرمیون کے موسم مین بھی روز و شب سردی کا یہہ عالم ہوتا ہی کہ
آفتاب باوجود اُس گرمی و حرارت کے سدا بالاپوش سحاب بردوش
اور ماہتاب نت نیلی بارانی مین روپوش رہتا ہی اور عین زمستان کے ایام
مین تو ایسا جاڑا پالا پڑتا ہی کہ جوانان الف قامت و گرم خون راتون کو تنگ
کوٹھریون مین بشکل نون خمیدہ و پابستہ ہو سوتے ہین قصہ کوتاہ چھہ مہینے تک
اِس اطراف کے لوگ از صبح تاسہ پہر سے پہر تلک پشمین کپڑے
پہنے یا کنبل اوڑھے اپنے اپنے کاروبار کیا کرتے ہین دیوچہ یا جونک کی اِس
نواح مین بڑی افراط و کثرت ہی اکثر ٹڈی کی طرح اُڑ کر آدمیون اور چارپایون کے
بدن مین چمٹ جاتی ہی جسسے وے نہایت اذیت پاتے ہین اجگر اور بڑے
بڑے موذی سانپ و بچھو بھی اُس اطراف مین بہت ہین جنکے ڈنک مین ایسا
زہر بھرا ہوا ہی کہ کوئی جاندار اُن کا ڈسا ہوا جانبر نہین ہوتا حاصل کلام جب
سلطان عالی مقام پتکال کے رستے ہوکر وہان کی سرحد مین جا پہنچا اور اُس
خارستان رن منڈل نام کے دروازے کے اِس طرف بادشاہی ڈیرے
کھڑے ہو گئے اُسکے دوسرے دن دونون سپہسالارون نے بموجب حکم عالی
افواج ہمیت اُسی دروازے پر جسکے آگے اُن گمراہون نے گہری
کھائی کھود کر دیگر دیوار اُٹھائی تھی تاخت کر لڑائی شروع کر دی لیکن اکثر
غازیون کو کافرون نے زخمی اور قتل کیا تب تو اِدھر شاہ دین پناہ نے معہ لشکر

ظفر پیکر راہ دشوار گذار سے جابہت سے ضلالت شعارون کو جہنم واصل کیا، اور اُدھر شیر لالی کی سرکردگی مین فرنگستانی فوجون اور نواب مغفور کے خاص پروردہ چیلون کے رسالون نے (جنھین اُس مرحوم نے اسد اللّٰہی کالقب دیا تھا) کفّار فجّار کو نیزہ و تلوار کا لقمہ بنا ڈالا، جلودار پیدلون نے بڑی جرأت سے کتنے اہلِ عناد کو مارے بھالے برچھی کے فی النّار والسّقر اور ہزارون اشقیا کو اسیر کرلیا، جب بتائید الٰہی اعداے دولت قرار واقعی مغلوب و مقہور ہو چکے سلطان نے وہان سے کوچ کرسوادھانکلی بار میں جامقام کیا، افواج شاہی نے خوشحال پور پر تاخت و تاراج کر بہت سے شقاوت نہادون کو زن و بچے سمیت پکڑ لیا، اور حضور سے چار رسالے اسباب جنگ اور رسد لیکر ظفرآباد کے قلعے کو بھیجے گئے، بعد اس کے خود بدولت و اقبال نے شہر محرّم الحرام کی پندرھوین گیارہ سی ننانوے مین اُس رستے جسے امرا اور خوانین نے حسب الحکم آگے جاکر ہرروز قریب دو کوس کے اُس کا جھاڑ جنگل کٹوا جاتا تھوڑے ہی عرصے مین وہان کے صحرانشینون کا قافیہ ٔ وقت تنگ کردیا تھا، کوچ کیا، اور اِس مابین مین پیدلون نے دشمنون کا مقابلہ کر دو تین ہزار کو کشتہ و خستہ کر گرایا اور کئی منزل آگے بڑھ کر قلعے کے پورب طرف آ خیمے و خرگاہ برپا کروائے، جب کفّار نابنجار لشکر اسلام کے ہاتھ سے عاجز آئے مقابلے و محاربے سے منہ موڑ پناہ کے لیئے پہاڑ اور گھنے جنگل مین چلے گئے، سلطان نے بھاڑے سے فوج کفّار کی گوشمالی اور اُس دیار کی تسخیر کے واسطے تعینات کیا، چنانچہ شیر لالی تو کوہ الایچی کے متمرّدون کی آتش فتنہ کے بجھانے کو گرم عنان ہوا اور فوج شوشتری دوسری افواج سمیت حسن علی خان بخشی کے ہمراہ عقرب نار وغیرہ کی جانب روانہ ہوئی، میر محمد محمود بہادر اور امام علی خان بخاری و غیرہ تھل کاویری

اور خوشحال پور کی طرف گیے، سلطان خود آپ دو تین مہینے وہین رہا اور بخشی مذکور نے اہال بغاوت پر تاخت کر آتھ ہزار مرد و زن گرفتار کر لیے شیر لالی بھی اُس پہاڑ کے قرب و جوار سے بکری بھیڑی کے طرح پہاڑ سے لوگون کا ایک گلہ بٹور کے حضور مین روانہ ہوا، اس کے بعد سلطان آگے بڑھکر دکھن طرف تھل کاویری پہاڑ کے جس پر کاویری ندی کا چشمہ یا سوتا ہی علم ظفر پرچم قایم کر متمردون کی تنبیہ کے لیئے اپنی افواج قاہرہ کو آگے روانہ کی، سرداران نہوڑ دستگاہ ہر ایک طرف سے تاخت کر بڑی تگ و دو سے ایک انبوہ عظیم اُس قوم سے جس کی بیخکنی مد نظر تھی پکڑ لائے، سات مہینے اور کئ دن کے عرصے مین اسّی ہزار آدمی زن و بچہ سمیت اسیر کیئے گیے اور اُنکے سردار بھی الایچی پہاڑ پر موشیر لالی کے ہاتھ دستگیر ہوئے باقی سرکش مطیع و حلقہ بگوش بنے، سلطان عالی شان وہان کے نظم و نسق اور لکڑ کوٹ نامے جویون کے کئ چھوٹے چھوٹے قلعون کی طیاری کے بعد محظوظ و مسرور سراپور کے رستے مظفّر و منصور دارالسّلطنت کو پھرا، موتی نایر کارکن تھوڑے ہی دنون مین اس جہان سے گذر گیا اور رنگا نایر سلطان دین پناہ کے ہاتھ سے دولت اسلام حاصل کر شیخ احمد نام رکھا گیا اور سپہسالاری کا مرتبہ پا کے معزز ہوا، کنبا نور کی بلیار انی جو ماپلہ کے قوم سے تھی کاویری سرحد تک آئی اور حضور مین باریاب ہو پیشکش دو سالہ نذرانے کے روپیے اور کئی ہاتھی گھوڑے اور اور تحایف درپیش کر خلعت شاہی پا کے خوشی خوشی رخصت ہوئی جب سلطان اپنے دارالسّلطنت مین پہنچا تو اُسنے اہال کورگ کے سب اسیرون سے جن کو مسلمان بنا کے احمدی لقب دیا تھا رسالے کھڑے کر قدیمی رسالہ دارون کو اُنکے تعلیم کرنے کے لیئے مقرّر کیا چنانچہ اُن سردارون نے

تھوڑے سے ہی دنون مین اُنھین تربیّت کر لڑائی کے قواعد کا طیّار کیا ٗ اِنھین دنون مین حضور والا سے سلطانی فوج اور اسد الّلہی و احمدی لشکر کے سردارون کو طلائی اور جڑاؤ پدک مرحمت ہوئے ٗ شائقین اُن لوگون کی بہری کپڑے کی قسم کی تھین جو ایک نئی طرز سے بنوائے گئے تھے ٗ اِسی ایّام مین شہر کوڑگ کے بسانے کے واسطے ملازمون مین سے چھہ سات ہزار آدمی اشراف شیخ و سیّد کی قوم کے جن کر اُس طرف روانہ کئے گئے ٗ

چڑھائی کرنا نواب حیدر آباد اور مرھٹون کا واسطے مسخّر کرنے ممالک خداداد کے لیے لینا اُن لوگونکا اُس اطراف کے کئی قلعون کو روانہ ہونا سلطان عالیشان کا ادھونی ہوکر دشمنون کے دفع کرنے کو اور رفتہ ہوجانا اِس کا سن گیارہ سو نوے ہجری مین ٗ

جب ناناپھڑنویس نواب نظام علی خان بہادر کے ساتھ ملکر افواج متفرّق کو اکٹھا کرنے لگا اور تھوڑے ہی دنون مین پونان کے سب امیر سپاہ لے لے آملے تب نظام علی خان معہ شیر الملک اور سیف جنگ و تیغ جنگ وغیرہ کے چالیس ہزار سوار اور پچاس ہزار پیدل ہمراہ لے حیدر آباد سے بادامی قلعے کی جانب جو سلطانی سرحد تھی روانہ ہوا اور پیچھے سے ناناپھڑنویس بھی اسّی ہزار سوار چالیس ہزار پیادہ پچاس ضرب توپونکے ساتھ وہین جا پہنچا ٗ اور اِن دونون امیرون نے آپسمین اتّفاق کر اُس اطراف کے قلعون کے تسخیر کرنے کی تدبیر کی اور بادامی گڑھ کو جس کا قلعہ دار ایک مرد بہادر تھا گھیر لیا سپاہی اُن کے قلعہ توڑنے کے لیئے مورچے باندھنے لگے آخر بعد کام آنے ہزارون جوان پختہ کار کے نو مہینے مین

اُن لوگون نے قلعہ مفتوح کیا؛ بعد اِس کے رسد اور اور جنگی اسباب جمع کرنے کی
نیّت سے وہین مقام کرکے اپنے امیرون کو اور اور قلعون کے مسخّر کرنے اور
قصبون کے لینے کے واسطے ہر ایک اطراف مین بھیجا چنانچہ اِنھون نے دھارواڑ
اور جالی ہال کے قلعدار حیدر بخشی نام کو تیس ہزار روپیہ کی طمع دیکر
اُنھین لے لیا اور یہ بے وفا غدّار قلعدار اپنے مال اسباب سمیت پونان کو
چلا گیا علاوہ اِس کے اور نمک حرام قلعدارون نے بڑے منصب کی اُمید اور
تھوڑے نقد روپیہ کی طمع پر قلعۂ کپچن گڑھ نولکند انرکونڈ اور تنب بھدراندّی
کے اُس پار کی ساری سرزمینین بھی اُنھین حوالے کردین اور اُس نواح کے
راجے رجواڑے بھی جیسے راجا سرہتی؛ دمل؛ کنک گیری؛ آنی کندی سب کے سب
اُن سے مل گئے؛ جب جاسوسون نے یہ حقیقت حضور مین عرض کی اور ارکین
سلطنت و اُمراے دولت بھی دشمنون کے دفع کرنے پر باعث ہوئے
تب سلطان عالی جاہ نے سپاہ و آلات جنگ کی طیّاری کا حکم دیکر سن مذکور
کے شعبان کی چھٹی کو لشکر جرّار اور توپ خانۂ بیشمار سمیت دار السّلطنت
سے بنگلور کی جانب کوچ کیا؛ جب اُس مقام مین جا پہنچا تو اُس اطراف کے
راجاؤن کے حاضر ہونے کا (اِس شرط پر کہ جبتک اِن دشمنون کے ساتھ
لڑائی رہے وے اسباب جنگ اور رسد کی سربراہی کیا کرین اور سرکار سے
اِس ایّام کا زرِ پیشکش و نذرانہ اُن پر معاف کیا جائگا) حکم دیا چنانچہ راے
درگ؛ چیتل درگ ہربن ہلّی وغیرہ کے راجا اچھی اچھی جمعیتون سے آحاضر
ہوئے؛ القصہ سلطان والا شان شب قدر کے بعد بالکل لشکریون کی تقسیم
تنخواہ سے فراغت کر اور ساز و سامان لشکر وغیرہ پورنیا دیوان کی حفاظت مین سپرد فرما
جریدہ وہان سے ایلغار دون آگے کو روانہ اور کنگلی کے سواد مین پہنچکر ایک رات

وہان پھر صبح ہوتے ہی ادھونی کے پہاڑون کے متصل لشکر کے ہراول تک جا پہنچا وہان کے حاکم نے کہ نواب مہابت جنگ بیٹا نواب بسالت جنگ داماد نواب نظام علی خان کا تھا جب لشکر ظفر پیکر کے متصل آنے کی خبر سنی خوف زدہ ہوا اپنے دیوان اسد علی خان کو پیام صلح پہنچانے کے بہانے حضور انور مین روانہ کیا اور خود اسی فرصت مین اپنی چیز بست معہ زنانہ پہاڑ پر بھیج دیا ' یہان سفیر نے جب ملازمت حاصل کر کے پیغام گزارش کیا سلطان نے اُسکے جواب مین یہہ فرمایا کہ تم لوگون سے ہمین کچھ دشمنی نہین مگر چونکہ نواب نظام علی خان نے بے وجہ ہم سے چھیڑ شروع اور مرہٹون سے میل کر کے اِس سرکار کی بربادی کی فکر کی ہی ' دین اسلام کا کچھ بھی پاس نکیا جو اِس سلطنت کے اعداے قدیم سے سازش کر یہان تک نوبت پہنچائی ہی کہ بت پرستون نے مسجدون اور اہل اسلام کے گھرون مین آگ لگا لوٹ پاٹ مچا ملک خداداد مین فتنہ و فساد اُٹھا رکھا ہی مقتضاے دینداری یہی ہی کہ ہم سب باہم متفق ہو کر پونان پر چڑھائی کرنے کی طیاری کرین اور مذہب و ملت کی پشتی ' خدا کی رضامندی ' خلق اللہ کی رفاہیت کے لئے جہاد پر کمر باندھین ' خیر حاکم مذکور جب اِس صلاح کو عمل مین نلا ستعد بجنگ ہوا لاچار سلطان نے ہیبت سلطنت کی رعایت اور اعادی کی عبرت کے واسطے اُس کے دوسرے دن ایسا حکم صادر فرمایا کہ لشکر کے سردارون نے اُس شہر پر تاخت کر اُسے ویران و بےچراغ کر ڈالا ' جب وہان کے حاکم نے میل و ملاپ کی راہ اختیار نہ کی طرفین سے لڑائی ٹھن گئی اور غازیان لشکر فیروزی اثر داروغہ آتش خانہ سمیت اُس حصار فلک اساس کے مسخر کرنے کے ارادے کوچ کر چارون طرف سے اُس کو گھیر توپین مارنے مین مشغول ہوئے ' سلطان

دین پناہ کو ہرگز اس طرح سے اُس قلعے کے لینے کا خیال نہ تھا بلکہ اُس نے اپنی نیک نہادی سے یہہ سمجھا تھا کہ چون صوبہ نواب نظام الدولہ کی اُس قلعے مین ہی وہ محاصرے کی خبر سنتے ہی ننگ و حمیّت کی جہت سے البتّہ صلح کر لیگا، جب کہ یہہ بات وقوع مین نہ آئی تب سلطان نے حصار کے محاصرہ کر لینے کا حکم دیا جسوقت فوج سلطانی صبح کے وقت ہلّا کر شلّکین مارتی ہوئی قلعے کے دروازے تک جا پہنچی بہادرون نے دیکھا کہ قلعے کا دروازہ کھلا ہی اور قلعہ والون پر رعب و دہشت مستولی، یہہ حال دیکھکر بعضے امیرون نے حضور مین عرض کیا کہ قلعہ لے لینیکا یہی وقت ہی اگر حکم ہو تو قلعے مین داخل کر صاحب جنگ کو حضور مین حاضر کرین اِسیطرح رستم جنگ اور موشیر لالی فرانسیس بھی کئی بار عرض پرداز ہوئے، سلطان رحیم دل نے فرمایا ازنہار ایسا نکرنا، اللہ چاہے تو آپ ہی کل پرسون تک کلید فتح دستیاب ہو جایگی، راقم حروف بھی اس واقعے مین حاضر تھا، اور مشاہدہ کیا کہ اُسی دن بعد دوپہرے حاکم محصور نے قلعے مین جنگ و مدافعہ غنیم کا حکم کیا، اُسوقت اُسکے حشم خدم کہ سات ہزار جوان تھے قلعداری کی اہتمام اپنے ذمّے لے سلطانی سپاہ‍ن کے حملون کے دفع کرنے مین متوجہ ہوئے، ناظم حیدرآباد نے جونہین اِس سرگذشت کی خبر پائی نہایت گھبرا کر حاکم پونان کو بھی اِسکی اطلاع دی اور اپنے امیرون سے بھی اِس امر کی تدبیر پوچھی، اُن مین سے بعض دانشمندون نے التماس کیا کہ جب بادامی گڑھ کا قلعہ جو ایسا سخت و مستحکم نتھا نو مہینے کے تردّد و جانفشانی کے بعد ہاتھ لگا، سو بھی بطور مصالحہ کے اور برس دن تک نظم و نسق اُس کا جیسا کہ چاہیے کسی طرح عمل مین نہ آیا، اِس لڑائی کا انجام کار تو ظاہر ہی ہی کیونکہ جب سلطانی سپاہ اپنے آقا کی غیبت مین لڑائی بھڑائی مین کوتاہی نہین کرتی تھی تو روبرو اُسکے

کیا کیا جانفشانیان عمل مین نلائنگی، اس صورت میں آپ دونون صاحبون کے حق مین بہتر یہی ہی کہ اپنے چند سرداروںکو ہماری جمعیت کے ساتھ حدود سلطانی کے ویران و خراب کرنے کے واسطے تعینات کر خود اپنے دارالحکومت کو سدھارین، چنانچہ یہہ تدبیر اُن دونون کو پسند آئی، تب ناظم حیدرآباد نے مشیر الملک اور تیغ جنگ و سیف جنگ کو فوج سنگین سے ادھونی کی جانب کمک کے لیئے مقرر کیا، پونان کے حاکم نے جسونت راو ہلکر اور پرسرام ناظم مرج اور ہری پنڈت و غیرہ کو تمامی سوار و پیدل اور توپ خانہ سمیت سپہداران حیدرآباد کی مدد اور ممالک سلطانی کے تاراج کے واسطے حکم دے کر خود دے دونون امیر جلیل القدر بیماری کے عذر سے اپنے اپنے دارالامارت کو پھر گیئے، سلطان نے یہہ خبر سنتے ہی قلعہ ادھونی کے مسخر کرنے کی تاکید کی اگرچہ سرلشکران سلطانی نے بیس دن تک قلعہ سر کرنے اور اُس کی فصیل کے توڑنے مین بہتیرا سر پٹکا لیکن کچھ نہو سکا، کیونکہ یہہ قلعہ بادشاہ عادل شاہ کا بنایا ہوا ایسا حصین و متین تھا کہ بڑی بڑی توپون کی مار سے بھی اُسمین کچھ خلل نہ آیا، آخرکار بموجب حکم عالی کے ادھر تو بہادران رستم توان بسالت جنگ کے مقبرے کی طرف سے، اور سید صاحب و قطب الدین خان بہادر اور دولت رای تنبال دروازے کی جانب سے، اور اُس طرف مشیر لالی و امام خان سپہدار پہاڑ پر سے ہٹا کر چڑھ گیئے، ادھر حسین خان اور محمد حلیم نے سیڑھیان بنا قلعے کی تسخیر کا قصد کیا اہل حصار نے اُن لوگون کے حملون کو ٹال بہتون کو تہ تیغ کیا، وجہ اِس کی یہہ ہوئی کہ اِن کی سیڑھیان قلعے کی بلندی تک نہ پہنچ سکین اگرچہ بہادرون نے اُنھین نردبانوں پر چڑھ رسیون کے سہارے سے کنگرہ حصار تک پہنچے تب بھی فتحیاب نہوئے اِس روداد سے

خاطر ہمایون پر ملال گذرا بہرصورت کئی دن صبح سے شام تک سلطانی سپاہیون کا
سوا سے پیکار و کارزار کے اور کچھ کام نتھا ہر گھڑی جنگ و حرب کا سامنا تھا
آخر جب یہ لوگ بڑی بڑی مضبوط سیڑھیان طیار کر معہ طناب و کمند تاخت کرنے
پر آمادہ ہوئے تو شمشیر جنگ اور سیف جنگ مرھٹون کے لشکر سمیت
اُس قلعہ دار کی اعانت کو آپہنچے ٭ سلطان یہہ خبر سنتے ہی فوراً وہانسے
نگر کے پہاڑون مین آ اُس کے ہرچہار طرف ہراول بھیج لڑنے کے
تدبیر مین مصروف ہوا ٭ اتفاقاً دو دن بعد سلطان اور مرھٹون کے طلایہ
دارون مین بڑا محاربہ واقع ہوا اور بخشی حیدر حسین سلحدار جو خود رائی
اور ناآزمودہ کاری کی راہ سے غازیخان کے سات ہزار سوار ہمراہ لے
مرھٹون کے دس ہزار سوارون پر چڑھ دوڑا تھا اِس بھاری جماو کے
مقابلے کی تاب نہ لاکر اُسنے ہزیمت اُتھائی لیکن غازیخان اپنے اُنہین غازیون کو
جو موجود تھے ساتھ لئے بڑی جرأت اور دلیری سے دو ساعت تک تو لڑائی
سنبھالے رہا ٭ آخر جب کئی زخم کاری اُسے لگے تب رن سے پھرا ٭ دشمن کی
طرف کے لوگ پیچھا کر اُسکے ساتھ کے کتنے آدمیون کو مار گرایا دو سو گھوڑے
سوار سمیت پکڑ لیگئے ٭ قادر خان کابلی رسالہ دار کافرون کا یہہ دستبرد دیکھ اپنے
جوانون کو لیکر اُنپر چڑھ دوڑا چنانچہ اُن ظالمون کے ہاتھ سے اپنے رسالے
کے تو ستر سوار چھڑا اور ساتھ ہی اِسکے پچاس سوار اعدا کے پکڑ حضور
مین لایا ٭ اور ولی محمد اور ملا جودھری بھی اِسی دار و گیر مین دو ہاتھی آٹھ
اُونٹ بھرے ہوئے خزانے سے اور پچاس گھوڑے نواب موصوف کے
لشکر سے لوٹ لائے ٭ سلطان اِس حال سے واقف ہو اپنی ساری فوج ہمراہ
لے جنگ کا نقارہ بجوا الغارون وہان جا پہنچا اور ایسی آتشباری عمل میں آئی کہ

غنیم کے طلایہ دار دہشت کے مارے نامردی کی راہ سے اپنی لشکر گاہ مین جا چھپے ' الغرض حریف کی دونون فوج شکست کھا کر میان حصار کے قلعہ بند ہوئی اور پھر کسی رنے میدان کی طرف رخ نکیا ' تب سلطان اعدا کے مقابلے کو دو پلٹن یہان رکھ اپنی لشکر گاہ کی جانب پھر آیا اسکے دوسرے دن جاسوس وہان سے خبر لائے کہ مشیر و غیرہ حاکم کو معہ زنانہ اور لوازمۂ ضروری کے راے پور کے قلعے مین لے گئے ' اِس کیفیّت کے سنتے ہی شاہ گیتی پناہ نے میر صادق کو بڑی جمعیّت کے ساتھ اُس قلعے کے مسخّر کرنے کو روانہ کیا ' چنانچہ اُسنے وہان پہنچکر قلعے کو تسخیر اور ناظم کی خاص حویلی کو ضبط کر کے نواب بسالت جنگ مرحوم کے سلاح خانہ و کتاب خانہ وغیرہ کارخانون کا بالکل اسباب ریاست ' توشکخانۂ سلطانی مین روانہ کیا ' بعد اِسکے اُس قلعے اور پہاڑون کے پائین کا حصار توڑ کر قطب الدّین خان اور دولت راے کو اُس صوبے کی سرداری پر قائم کیا '

متوجّہ ہونا موکب سلطانی کا مرہٹون کی تنبیہ کے لئے جو تنب بھدرا ندّی کے اُس طرف ہنگامہ مچا رہے تھے ' اور مفتوح ہونا کنچن گڑھ کا اور دریا پار ہونا سپاہ نصرت پناہ کا اور مقابلہ کرنا اعدای بدخواہ کا '

جب ادھونی کی تسخیر سے فراغت حاصل ہوئی تو سلطان دین پناہ نے مرہٹون کی تادیب کے قصد پر کنچن گڑھ کے رستے کوچ کیا اور کتنے سوار اُس زن حاکمہ کے گرفتار کرلانے کو جو اپنے شوہر کے بعد مسندحکومت پر بیٹھی تھی تعین کیئے ' لیکن وہ ہشیار عورت اِس کیفیت سے خبردار ہو بہت سے جواہرات

بیش قیمت اور چند ملازم وخدمت گار معیت راتون رات تنب بھدرا پار ہو
اپنی جان بچا نکل گئی پر بیتا اس کا پکڑا گیا اور اسلام سے مشرّف و مختون ہو کر علی
مردان خان نام رکھا گیا باقی شرح احوال اُس کے گھرانے کا کنچن گھڑھ کے بیان
سے جسکو جامع اوراق نے جداگانہ لکھا ہی معلوم ہوگا خیر بعد اس کے
موکب شاہی نے وہان سے کوچ کر سوندے مین جا مقام کیا حاکم یہان کا گوبند راو
برادرزادہ مرار راو کا جس نے اُس کے قید ہو جانے کے بعد پونان مین جا کر
وہان کے سرداروں سے وزیر سلطان کے نام پر ایک سفارش نامہ
حاصل کیا تھا بارگاہ سلطنت مین حاضر ہوا سلطان رحیم دل نے سرداران
پونان کا پاس خاطر کر کے اُسسے ایک اقرار نامہ اِس مضمون کا کہ کبھی اِس سرکار
سے سرکشی اختیار نکرے لیکر سوندے کا تعلقہ اُسی کے نام پر بحال رکھا
اور بعد انتظام اِس مقام کے جب کپّل کی جانب کوچ کیا تو قلعدار یہان کا لڑنے پر
آمادہ ہوا جسپر سلطانی امیرون نے فرمان برداری وانقیاد کے مقدمے مین بہتیرا
اُسے سمجھایا پر کچھ مفید نہوا تب تو بموجب حکم عالی کے سرداران جلادت
توامان اور شیر دلی نے اس کو گرفتار کیا بلکہ اُن کافرون کے ملک و ناموس
پر بھی گمراہون کے رعب و دہشت کے واسطے غارت و تاراج کا ہاتھ پھیلایا
ساہوکار بیپاریون کے گھرون مین ہزارون روپیہ نقد مع جنس و اسباب
اُنھین مل گئے اکثر عورتین پاک دامن اُن شقاوت کردارون کی مارے
غیرت کے دریا مین ڈوب موئین اور قلعدار بھی وہان کا مارا پڑا سلطان نے
اِن عورتون کے مرنے کی خبر سن اپنے سپاہیون پر بڑی سیاست کی اور
چونکہ اُن دنون پار ہو ناتنب بھدرا ندی سے جو بڑے جوش و خروش مین تھی
دشوار تھا ناچار کئی دن تک اُسی کے کنارے ڈیرا رہا اعدا اِس عرصے مین

در و بست اُس پار کے ملکون مین اپنا عمل دخل کر لشکر اسلام کے شمکش ہونے کے ارادے ندّی کے اِس پار آپڑے اور سلطانی فوج کے پار ہونے کی راہ پر توپ و تفنگ لے سنگ راہ ہوئے، بعد اِس کے اُن لوگون نے اپنے ایک سردار کو بڑی جمعیت کے ساتھ کپل اور بہادر بندا وغیرہ کے مسخر کرنے کے واسطے تعینات کیا چنانچہ سردار مذکور نے اِس نواح پر تاخت کر اِن دونون قلعون کو محاصرہ کر دو مہینے کے تردّد و تگاپو سے بہادر بندا لے لیا لیکن کپل کا قلعدار اپنے حریف کے ساتھ (اِن کی فوج کے دام فریب مین نہ آکر) بڑی دلیری سے لڑا کیا بلکہ اکثر اُن مشرکون کے مورچے پر حملہ کر کے اُنکی جمعیّت کو پریشان و متفرّق کرتا رہا، چونکہ طغیانی آب کی شدّت کے سبب لشکر اسلام کا ندّی پار ہونا ممکن نتھا سلطان نے اکتیس ضرب بڑی بڑی توپین ندّی کنارے لگا شلّک مارنے کا حکم دیا گولندازون نے بموجب امر عالی کے جب توپون کی باڑھ ماری تو فوراً پانی گھٹ گیا اُدھر اعدا کے دلون پر اِن شلّکون سے دو طرح کا کھٹکا ہوا کہ یا تو فرانسیس کی طرف سے کمک پہنچ گئی یا سلطانی لشکر کے سوارون نے حیدرآباد پر چڑھائی کر کے وہان کے حاکم کو مغلوب کر لیا، بہرحال وے اِسی شش و پنج مین اُس مقام کے رہنے کو نامناسب سمجھ بارہ ہزار سوار ندّی کا کنارا چھوڑ شانور کی جانب چلے گئے، جب اُس ندّی کا پانی کمتا تو سلطان کے حکم سے پہلے تو دو پلٹن اور دو ہزار سوار نے توپخانے سمیت رات کے وقت پار جا حریف کے سوارون پر جو غفلت مین پڑے ہوئے تھے تو ٹ کر تیغ و تبر کے زخمون سے اُن کو اتّو کر ڈالا، سات سو گھوڑے، علم و نقارے کے ہاتھی اور نقد خزانہ سمیت لوٹ لائے، باقی لوگ اپنے اپنے گھوڑے اسباب چھوڑ لشکرگاہ کی جانب بھاگ نکلے اور وہان جاکر اُن لوگون نے اپنے سردار کو سلطانی سپاہ کے اِس پار آنے سے آگاہ

کیا، ادھر دوسرے دن سلطان فوج سمیت ندّی پار ہو خیمہ کیا۔ بسبب توقف ایک مہینے کے جو مورچہ بندی مین بسر ہوا اعدا لشکر و توپخانہ لے بقصد مقابلہ چار فرسنگ پر آپڑے تب سلطان عالیشان کل سوار و پیدل اور توپخانہ ہمراہ لے اُنکے مقابلے کو دو فرسنگ آگے بڑھا اور جب حریف نے وہان آکر صف آرائی کی تب لشکر سلطانی کے سرداروں نے اِدھر تو نشیب زمینوں مین تفنگچیون کو گھات مین بٹھلا توپین چن طیار کر رکھین اور سواری سلطان دین پناہ کی باتجمل و شان مع سواران شجاعت نشان کے ایک زمین بلند پر کھڑی تھی اور غازیخان ولی محمد خان کابلی ابراہیم خان اور کتنے اور سپہسالار حسب الارشاد لشکر اعدا پر چڑھ دوڑے اور جب وے ان سے مقابل ہوئے تو غازیخان وغیرہ کے سوار فریب کی راہ سے بھاگ غنیم کو اپنے پیچھے توپخانے تک لگا لائے، تب تو سامھنے سے گھات والے جوانون نے روبرو آکر توپ و تفنگ کی مار سے اُن کے منہ پھیر دیئے اور پیچھے سے سوار بھی آپڑے جنھون نے قرار واقعی مردمی و مردانگی کی داد دین اور اِسی ہنگامۂ قتال و جدال مین آتش دست باندارون نے بانون کے مارے دشمن کی جمعیت مین ہل چل ڈال دی چنانچہ اُن کے سردارون نے معہ لشکر فرار کا رستہ پکڑا، سلطانی بہادرون نے دو فرسنگ تک تعاقب کر کے اکثرون کو قتل اور گرفتار کیا، جب اعداے دولت اِس طرح مغلوب و مقہور ہو چکے تو فوج سلطانی نے بفتح و نصرت وہان سے آگے کو کوچ کر ایک بڑے میدان مین پہنچ مقام کیا، اُس دن لشکر کی منزل کا نقشہ یہہ تھا کہ خاص خیمۂ سلطانی کے چارون طرف توپلٹنون نے معہ توپون کے قلعہ بندی کی تھی، داہنے سوارون کے دستے، بائین سلحدار، سرا پردے کے آس پاس اسد اللّٰہی اور احمدی رسالہ، اور یتیمون کی پلٹنین جنداول مین احشام وکند اجاری

فوج اور بھیر و بنگاہ کے اوس ؛ علاوہ اسکے راجاؤن کے پیادے و سوار ؛ اور آگے ایک فرسنگ کے فاصلے پر غارتگر سوار بطور ہراول کے ؛ غنیم بھی اپنی سپاہ سج سجا لڑنے کے ارادے کشنا کی ندّی کنارے آ اُترا ؛ تب سلطان نے شبکے وقت اپنی فوجین آراستہ کر شیخ امام شیخ عمر و امام خان سپہدارونکو سامان جنگ و توپ اور بہت سے بان دارون کے ساتھ ؛ اور حسین علی خان و مہامرزا خان کی سرداری مین غازی خان کو دو ہزار سوار خونخوار سمیت حریف کے لشکر مین شبخون مارنے کے لیئے روانہ کیا ؛ جب یے سب سپہدار اور بخشی تین پہر رات کے وقت غنیم کے طلایے تک پہنچے تو شیخ عمر نے جو اُن سبھون سے آگے تھا کتنی جگہون مین جلتی آگ دیکھ کے گمان کیا کہ یہین اعدا کا لشکر پڑا ہی چنانچہ اُس نے اِسی خیال پر بے کہے اُن سرداروں کے توپ اور کتنے بان بھی داغے جس سے حریف کی سپاہ آگاہ ہوگئی اکثرون نے تو اپنی راہ لی ؛ اور بعضون نے حملہ کیا تب باقی سپہدارون نے ترنت آکر حضور مین یہ حقیقت عرض کی ؛ سلطان نے یہ خبر سن نہایت برہم ہو شیخ عمر کو برطرف اور اُس کی فوج فاضل خان رسالدار کے حوالے کر آپ اُس کی صبح کو بالا نام ندّی کے کنارے نزول کیا ؛ وہان حریف نے بھی فوج ظفر موج کے آمنے سامنے آتین فرسنگ پر ڈیرا ڈالا ؛ دوسرے دن رات کے وقت حضور سے امام خان ؛ فاضل خان ؛ میر محمود سپہدار ساز و اسباب جنگ لے کر دس ہزار سوار اور ایک ہزار باندار سمیت قادر خان اور غازی خان کی سرداری مین لشکر غنیم کے تاخت تاراج کے لیئے رخصت ہوئے چنانچہ یے ذی ہوش سپہدار اپنے اپنے سپاہیون کو کنبل اڑھا سب کے سب لشکر غنیم کے عقب جا پڑے اور جب اُنکے طلایہ دارون نے اِنھین روکا تب اِن لوگون نے مرھٹی بولی مین اپنے تئین

لشکر مغل کے مددگارون سے ظاہر کیا اور اِس فریب سے اُس فوج مین گھس
جنگ وکارزار کا بازار گرم کردیا، تب تو حریف کے سردار مغلوب ہو خالی ہاتھ
بے زین و ہتھیار گھوڑون پر سوار ہو اپنے توپخانے کی طرف فراری ہوئے اور
سپہسالاران منصور بہت سی غنیمت، نقد وجنس اور تمام آلات جنگ
ڈیڑھ ہزار سواری کے گھوڑے اور اکثر جو رولڑکے کو اُن کافرون کے اسیری مین لیکر
باریاب حضور ہوئے اور بیگ ہے الماس، مالہ مروارید، جڑاؤ کڑے اُنھین
انعام ملے، بعد اس کے سلطان نامدار نے اُن اسیر عورتون کو بیش قیمتی
خلعتین دے، پالکیون پر سوار کروا بعزت تمام سوارون اور بان دارون کے
ہمراہ غنیم کے لشکر مین روانہ کر دیا اور خفیہ اِنھین کے ساتھ بڑے بڑے
چار ہاتھی اور سات گھوڑے مع زین مرصّع اور بہت سے جواہر و نقد روپے
ہری پنڈت و راستیا اور مادھو پاہتی کے واسطے بھیج کر اُن کو اپنا بندہ و مطیع
بنایا چنانچہ اُنھون نے وہان سے آگے کوچ کرسرہٹی مین جا مقام کیا،

---

پیچھے ہٹنا آنا سلطان کا واسطے مصلحت کے اور تعاقب کرنے غنیم
کے، پہنچنا سلطانی سپہسالار کا مع سپاہ نصرت پناہ کے، رسد
لیکر آنا بدرالزمان خان فوجدار نگر کا، مسخّر ہونا شانورو
بھاگ جانا نواب حکیم خان کا اور لشکر کفر و اسلام مین جنگ واقع ہونا،

جب سلطان نے اُس شبخون کے بعد دوسری شب کوچ کرکے اُس مقام
مین جہان بالا نام ندّی، تب بھدرا سے آملی ہی پہنچ کر مقام کیا انوتی
کی طرف سے ایک سپہدار سلطانی اپنی فوج سمیت حضور مین آپہنچا اور
بدرالزمان خان بھی بہت سی رسد کے ساتھ نگر سے آکر شرف اندوز ہو

اور بعد اِسکے الغارون دشمن کا تعاقب کرکے فوج نصرت موج کی پیچھے
دو فرسنگ کے فاصلے پر ڈیرا کیا تب دونون لشکر کے نیافذ ار ایک
دوسرے کے حملون کو تاڑتے رہے ' اب سلطان نے یہ تدبیر کی کہ اپنے
سپاہیون کو وہ دونون وقت صبح و شام قواعد سپاہگری کی مشق کے لیئے
برای نام میدان مین جانے ورزش کرنے اور بندوق چھوڑنے کا حکم دیتا چنانچہ
کئی دن بھور سے پہر دن چڑھے اور سہ پہر سے گھڑی پہر رات تک اُن کا یہی
کام تھا اور اِسی عرصے مین اُس نے میر معین الدّین کو دو پلٹن ' پانچ توپ
اور فرانسیس کا رسالہ ساتھ دے حریف کے میمنہ کی جانب روانہ کیا اور
برہان الدّین کو تین پلٹن چھ توپ سمیت میسرہ کی طرف بھیجا ' اور
آپ دس پلٹن اور خاص سوارون پیدلون سے دشمن کے قلب کی فوج
توڑنے کے قصد پر آگے بڑھا ' چون اُس رات کو تاریکی شدّت سے تھی '
بڑی زحمت سے راہ کٹی ' لیکن برہان الدّین نے پوہنچتے ہی سب پر پیشدستی
کرکے بڑی شدّت اور رراستیا کی نوجون پر ہنگامۂ قیامت مچادیا ' اُدھر سے
میر معین الدّین بھی بڑی توپین پیچھے چھوڑ فرانسیس کی دس توپ ہمراہ لے لشکر
سے پہلے الغارون بلا کی طرح اُن اجل گرفتون پر ٹوٹ پڑا اُسیوقت سلطان بھی
حریف کے قلب پر بروقت چڑھ آیا ' تب تو اعدا کو اُس میدان میں ٹھہرنا دشوار
ہوا ' سردار اُن کے جو دربردہ اِس سرکار کے خیرخواہ تھے اُس جمعیت سے
پھوٹ نکلے ' نواب نظام علی خان کی فوج مین بھگیڑ مچ گئی ' مال اسباب اُن کا
غازیون کے گھوڑون کے سمون تلے پامال ہوا باقی مرہٹے سردار گھوڑون پر
سوار ہو نکل بھاگے ' لشکر کا سامان مال اموال خیمہ نشان ' ہاتھی گھوڑے اونٹ
سب کا سب مال زمان سلطانی کے ہاتھ لگا ' پہر دو ساعت کے عرصے مین اعدا نے

باہم مجتمع ہوا ایک فرسنگ کے فاصلے سے اس طرح توپین سامھنے جما رکھین
اُڑائین کہ اُسسے اکثر مظفّر بہادرون کو نہایت ضرر پہنچا ' فرمان سلطانی '
غنیم کی ایسی دلیری و جرأت کے دفع کرنے کو صادر ہوا چنانچہ حسب الحکم
والا سیّد حمید ' شیخ انصر ' احمد بیگ اور دوسرے سپہسالار موشیر لالی
کی فوج سمیت غنیم کے توپ خانے پر چڑھ دوڑے ' اتّفاقاً اثناے راہ مین
انھون سے اور دشمن کے سپاہیون سے جو ایک سوکھے تالاب کے درمیان
چھپے ہوئے غازیان نصرت مند پر دھاوا مارنے کی تاک مین لگ رہے
تھے مقابلہ ہو گیا تب تو اُن شجاعت نشان سپہسالارون اور فرانسیس
نے بندوقین طیّار کر ایسی شلکین مارین کہ اعدا کے سپاہی جو اژدہام کے
سبب سے بھاگ نسکے مارے گولیون اور تیر و سنان کے اُنکے سینے چھلنی
بن گئے ' دو نامور سردار مارے پڑے اور باقی اپنے مال سے دست بردار ہو
اُس معرکے سے نکل بھاگے ' حاصل کلام بات کی بات مین حریف کی جانب کے
سات ہزار جوان کھیت آئے اور جو بچے وے وہان سے پچھلے قدم ہٹے ' سلطان
نصرت رکاب غنیمت کا اسباب ہمراہ لے شادیانے بجواتا سراپردۂ
خاص مین آداخل اور دوسرے دن یہان سے شانور کی جانب روانہ ہوا '
پوشیدہ نرہے کہ نواب عبدالحکیم خان شانور کا ناظم جو بعد رحلت نواب مغفور کے
خواہی نخواہی سلطان سے بیر بڑھا مرھٹون کے ساتھ جاملا تھا اب جو اُسنے بادشاہ
کو اپنی طرف آتے دیکھا ڈرتے کانپتے آپ توراتون رات وہان سے بھاگ
غنیم کے لشکر مین جا داخل ہوا اور اپنے بیتے نواب عبدالنحبر خان کو شہرمین
چھوڑ گیا ' جب سلطان عالیشان نے یہ ماجرا سن تعجّب کیا اور رات کے
وقت سیّد حمید ' سیّد غفّار وغیرہ سپہداروں کو تو شہر کے ضبط کر لینے کے

واسطے روانہ فرمایا اور آپ شہر کے حوالی مین اُترکے میر صادق کو مہدی خان بخشی کے ہمراہ بتاکید اِسس بات کی تاکید کی کہ تم بالکل اساس و اسباب امارت جو اگلے خوانین جمع کر چھوڑ گئے ہمین حضور مین روانہ کرنا چنانچہ اُن لوگون نے جو کچھ نقد وجنس وہان پایا بموجب حکم حضور مین حاضر کیا ؛ چنانچہ سب اسباب بعد ملاحظے کے توشکخانے مین داخل ہوا ؛ توپین وغیرہ توپ خانے مین رکھوائی گئین ؛ نواب عبدالخیر خان باریاب ہو کر سرفراز ہوا ؛ سلطان نے اُسّے پوچھا کہ تمہارے باپ نے یہہ کیا کیا ؛ اپنا شہر کیون چھوڑ دیا ؛ ہم سے سوا ے پاس داری و رعایت کے اُن کے حق مین کچھ ایسا برا سلوک بھی تو واقع نہین ہوا ؛ یہہ کیسی خوبشی و قرابت تھی کہ تم ہمارے اعدا کے ساتھ مل کر ہم سے یون پھر گئے ؛ وہ اِس کے جواب مین عرض پرداز ہوا اوا قعی یہہ تو اُن سے نادانی کی حرکت وقوع مین آئی پر بندے کو مطلق اِس کا علم نتھا نہین تو بیشک اُنھین منع کرتا ؛ سلطان نے بعد اِسس گفتگو کے اُسکو اپنے خاص خیمے کے پاس جگہہ دے نظر بند رکھا ؛

زچ ہوجانا اعدا کا سپاہ منصور کے ہاتھ سے صلح قرار پانا فریقین متخاصم مین راجاؤن کے تعلقون کا بند و بست معہ بعض کیفیتون کے جو سن بارہ سی مین واقع ہوئین ؛

سلطان نے بعد بند و بست شانور کے جوبن گڑھ کی نواح مین آکر نزول فرمایا اور عشرۂ محرّم تک وہین توقف کیا بعد اِس کے اپنے تمام لشکر کو چار حصّے کیا ہر حصّے مین پیدل پچیس ہزار سوار چودہ ہزار توپ بندرہ ضرب تھی ؛ ایک کا

سپہسالار میر معین الدّین دوسرے کا برہان الدّین تیسرے کا مہامرزا خا
چوتھے کا حسین علی خان میر بخشی کو مقرّر کر یہہ حکم دیا کہ تم یہان سے دو کوس
دور جاکر ڈیرے کرو چنانچہ وے تو اُدھر موافق ارشاد عالی کے ایک میدا
پکر ضروریات جنگ کی طیّاری مین مصروف ہوئے اور ادھر سلطان خود بدولت
و اقبال پیدلون کی دس پلٹن اور اسد الّٰہی و احمدی کی تیس پلٹن سوارو
کا آٹھ دستہ اور تین رسالہ و چار ہزار بندارے دس ہزار پیادہ ہا
احشام سمیت اُسی مقام مین قایم رہا اور افواہ یہہ ہوئی کہ ایک
سپہسالار توحید ر آباد کے تسخیر کرنے دوسرا پونا ن لے لینے تیسرا
راے چور اور کوتور وغیرہ کے تصرّف مین لانے چوتھا راجاؤن وغیرہ کے
قلعے تعلقے ضبط کر لینے کو بھیجا گیا ہی اور یہان سلطان آپ دشمن کے
مقابلے کے لئیے قائم ہی اعدا یہہ خبر سن تھرّا گئیے میر معین الدّین نے
سیّد حمید و سیّد غفّار تہوّر شعار کے اشتعال سے رات کو کوچ کر مندر گ
درگ پر جو غنیم کا تھانہ تھا حملہ کیا دم بھر میں اُس گھاٹی کو لیکر حریف کی فو
مار لی شہر کو لوٹ کر ساز و سامان اور زر و زیور سمیت بازگشت کی برہان الدّین
نے بنکاپور اور مصری کوٹے کو جو غنیم کے عمل سے تھے قتل و تاراج کیا یہان سلطا
ممالک ستان بھی اُن ضلالت نشانون کے لشکر کی طرف متوجہ ہوا لیکن
اعدا اہتما کرچند اول پر لشکر سلطان کے آپڑے اور اناج بھرے دس ہزا
تھیلے بنجارون سے لوٹ لیگئے تب سلطان عالیشان نے اُس لشکر کے سردار کے
کہلا بھیجا کہ بے قصور جمہور خلائق اور رعایا کو بار بار ستانا انصاف و مروّت سے
آئین سے دور ہی مقتضا جوانمردی کا تو یہہ ہی کہ ایک ہی دن مین اِس لڑائی بھڑائی
کے قضئیے کو یکسو کردین اِس پیغام سے حریف نے چونکہ اپنی جنگی سپاہ

نازان تھا ٗ جنگ سلطانی مان لیا ٗ سلطان نے کتنگ ندّی کے کنارے ہماری فوجین
اکٹھی کر بآئین جنگ صف آرائی کی اور دائین بائین پلٹنین مقرّر کر جلوداروں
سمیت خود بدولت ہاتھی پر سوار ہو پہلے توپ شجاعان فوج کو حرب و ضرب کا حکم
کیا جس پر غول کے غول بہادران طالب جنگ کھیت مین اُتر پڑے اعدا بھی
مقابلے کے ارادے بڑے جوش و خروش سے سامھنے آئے طرفین سے
زور شور کی لڑائی شروع ہوگئی ٗ لیکن یہہ بات ٹھہری تھی کہ ہر ٹکری کے جوان
نوبت بنوبت آدھی ساعت تک لڑین جسّے سب سپاہیون اور سرداروں کی
جرأت و جانبازی ظاہر ہو ٗ اِس صورت مین ایک ایک سورما ایسا لڑا کہ رستم
و اسفندیار کی پردلیان دلون سے محو ہو گئین ٗ دوپہر تک جنگ کا بازار گرم
رہا ٗ تیر و تفنگ سے نوبت گذر گئی ٗ خنجر و جمدھر لے لے بہادر سنمکھ ہو گئے
دونون طرف لاشون کا انبار لگ گیا ٗ سلطانی بہادرون اور سلحدارون نے
اپنی اپنی پردلی دکھلا میدان مین خون اعدا سے دریا بہا دیا ٗ تب غنیم کے سردارون
نے اِس خیال سے کہ اُنکی سپاہ بہت تھی یہہ ارادہ کیا کہ اب اکبارگی ہلّا کر کے
سلطانیون کو مغلوب کرین چنانچہ اِسی قصد پر اُنھون نے اپنی سپاہ سمیت
کہ اسّی ہزار سوار سے زیادہ تھی اپنی جگہہ سے جنبش کی ٗ اِدھر سے بھی
توپچیون نے بموجب ارشاد کے مارے توپ و تفنگ کے اُنھین بدحواس
بنا ہٹتا دیا ٗ جب اعدا بھاگنے لگے تو لشکر ظفر اثر کے سوار دو فرسنگ تک اُن کے
پیچھے لگے چلے گئے اور تین ہزار گھوڑے ٗ دس ضرب توپ اور اسباب و آلات
لوٹ لائے ٗ غنیم دو تین منزل تک دن رات پس ہم بھاگتے گئے ٗ کنک گری کا راجا
ہری نایک جو حریف سے سازش رکھتا تھا اُس کا یہہ رنگ دیکھ حضور سلطانی
مین حاضر ہو کر مورد عنایت ہوا ٗ سلطان یہان سے اپنے لشکر سمیت بنکاپور

لوروانہ ہو شانور کے متصل جا اُترا ٬ پر کتنے سلطانی غارتگر سوار جو تاراج کے ارادے محالون پر دوڑ گئے تھے قضا کار غنیم کے تیاقداردن نے اُن سے دوچار ہو کر ایک ہی حملے مین سب کو مار لیا ٬ سلطان نے یہہ خبر سنتے ہی اپنے لشکر کے سوارون پر تو یہہ حکم دیا ٬ کہ کوئی بے اجازت چھاونی کی حد سے باہر نہ نکلے اور آپ ایک مہینے وہین رہکر مرہٹے کے کتنے سردارون کو بہت سے روپے اسباب بھیج کے اپنا مطیع بنالیا چنانچہ اِنھین کی صواب دید سے ایک دن چار ون فوج کو شبخون کے لئے مسلح کر روانہ کیا ٬ وہان غنیم کے طلایہ دارون نے کہ ہری پنت پھرکیا کے ملازم تھے جان بوجھ کے اُنھین آنے نردیا یہان تک کہ وے دلاور فوج کی فوج حریف کے لشکر کے قریب جا پہنچے ٬ تب کسی شخص نے اِنکے آنے کی اطّلاع پاکر ہلکر کو جا خبر کردی کہ پاسبانون کی خطا سے سلطانی سپاہ لشکر مین داخل ہو گئی ٬ اُسنے اتنا سنتے ہی پیادہ پا خیمے سے نکل بان وشاتک اور بندوق کی آواز سن فرار کی راہ لی اور اپنی حرم خاص کو بھی جو اُسکی بڑی پیاری تھی ڈیرے ہی مین سوتے چھوڑا ٬ اور سردار بھی بھاگ نکلے ٬ تمامتر غنیم کی سپاہ پراگندہ اور فوج مغل کی بھی سراسر منتشر ہو گئی اٹھارہ عورتین اُس قوم کے سردارون کی موتی جواہر بھری اسیری مین پکڑ آئین جب فجر ہوئی ٬ وے بہادر سر لشکر منصور و مظفّر ٬ اسباب غنیمت جھنڈ خیمہ ہاتھی اُونت خزانہ اور چودہ ضرب توپون کی لیکر پھر آئے ٬ ہرچند غنیم نے بقیۃ السّیف کے اکٹھا کرنے کو اُنکی راہین روک کر بہتیرا زور مارا پر کچھ بکار آمد نہوا ٬ بناچار ناکام پھر گیا ٬ اِدھر سلطانی سپہسالارون نے لوٹ کی چیزین مع اُن اسیر عورتون کے نظر انورمین گذرانین ٬ سلطان عطا پاش نے اُن سب سردارون اور سپاہیون کو بسبب اُنکی جان بازیون کے دو دو مہینے کی

طلب اور چوتھائی غنیمت بطور انعام کے اور اچھے عہدے دیکر مسرور و ممتاز کیا اور اُن عورتون سے یہ قول لے کرکہ کسی نوع اپنے شوہرون کو جنگ وحرب سے باز رکھین اُنکے زیور و اسباب سمیت بڑی عزّت و آبرو کے ساتھ سلطان کے لشکر مین بھیج دیا، پر اُنکے شوہرون نے جب اس شبہے سے کہ وے مسلمانون کے ہاتھ لگ گئی تھین گمان بد کر کے اپنے خیمون مین اُنھین آنے نہ دیا تب اُن نیکبختون نے اپنے شوہرون کی نادانی و کم ہمّتی پر لعنت و ملامت کر کے، اُن سے سلطان فتوّت و مروّت نشان کی پاسداریون اور حسن اخلاق کا اظہار کر سلطان سے آشتی و صلح کرنے کے لئے اصرار کیا تب اُنھون نے اپنے دلون سے بدگمانی اور کینے کو میاں ملاپ کے قصد پر بالکل دور کیا چنانچہ اب فوج ظفر موج جدھر متوجّہ ہو کر صف آرا ہوتی وے لوگ اُس جنگاہ سے پھر جاتے، جب سلطان گیتی ستان نے دیکھا کہ اب سپاہ اعدا مین دم مقابلہ کرنے کا باقی نہین رہا تب بعد ایک مہینے کے خلائق کے حال پر ترس کر کے لشکر غنیم کے سردارون اور مغلون کی صلاح سے بدرالزّمان خان کو اور کئی خوانین کے ساتھ مع خطوط متضمّن صلح اور بہت سے نقود و نفیس تحفون خلعتون اور گرانبہا جواہر کے جن مین ایک جڑاو گلوبند ہی پانچ لاکھ روپیے کا تھا حاکم یونان کے پاس بھیجکر اظہار دوستی کا کیا اور اُدھر سے ہلاکر وغیرہ سرداران لشکر نے بھی کہ کئی بار افواج قاہرہ سے نوع بنوع کی زکین اُٹھائی تھین، ساری حقیقت سلطان کی شجاعت و ہمّت کی شرح وار لکھکر آشتی و صلح کو ترجیح دی، تب اِس مقدّمے مین حاکم یونان نے اپنے ارکان سلطنت سے صلاح کی اُن لوگون نے بھی عرض کیا کہ واقعی مناسب یہی ہے کہ ہم سلطان سے اتفاق کرین اور ایلچیون کو یہان کے تحفے ہدیون کے ساتھ بھیج کر اُس کی خاطر آزردہ کو شاد

اور یہ امر ہماری سلطنت کی ایمنی کا باعث ہوگا کیونکہ جوانمردی و دلاوری اُس عالی ہمّت
کی خود ظاہر و باہر ہی جب اِدھر کا قصد کریگا تو بالا تکلّف یہ ہمارا ملک مسخّر کریگا ٬
جب حاکم پونان نے اُن خیر خواہون کی بھی رائین اسی طرف مائل دیکھین اور
سلطان کی کمک کے لیئے فرانسیس کے جہاز پہنچنے کی خبر بھی اُسے پہنچ چکی تھی
اِسی واسطے اُس نے سلطان عالیشان کے ساتھ مصالحہ کرنے کو غنیمت
جان کے ایمنی اپنی ریاست کی اِسی مین سمجھی کہ ایک سفیر کے ہمراہ بہت
سے تحفے ٬ زر و جواہر اور نجیب بادپا گھوڑے ٬ بڑے بڑے ہاتھی حضور مین بھیج کر
نرکونڈا ٬ نولکنڈا ٬ جالی مال کے تعلّقے بطور انعام کے درخواست کیئے سلطان
نے بمقتضاے مصلحت ٬ اِس التماس کو قبول کر کے سند تینون تعلّقون کی
اُسنے بھیج دی ٬ تب قلعے اور صوبے اُس گرد و نواح کے جو سپاہ اعدا کے
تسلط مین تھے سر نو سرکار عالی کے تحت مین آگئیے ٬ اِسی تقریب سے
حضور سلطانی مین ہری پنڈت نے نواب حکیم خان کے قصورون کی طلب عفو کے
لیئے عرض معروض کر شانور کا صوبہ پھر اُسے دلوادیا ٬ جب حاکم پونان کے
مصالحے کے سبب اُس جانب سے خاطر ہمایون کو اطمینان حاصل ہوئی تو لشکر سلطانی
بفتح وفیروزی مراجعت کر کے شانور مین آپہنچا اور سلطان عالیشان نے ہری
پنڈت پھڑکیہ کو جو ہوا خواہون کے حلقے مین داخل ہو کر باعث صلح کا ہوا تھا کنچن
گڑھ کا تعلّقہ اُس کے مضافات سمیت اور کئی اور قریئے بطور جاگیر کے
دے آگے کوکوچ کر محل دروجی کے تالاب پر نزول اجلال فرمایا ٬ اب راجا راے
درگ اور راجا ہرپن ہلّی از خود عسکر نصرت اثر مین داخل ہو کر مجرا کرنے کی
امید رکھتے تھے ٬ لیکن جون سلطان کی خاطر مین اِس جہت سے کہ جب نئے بلائے
گئے تھے اُس وقت حاضر نہوئے بلکہ سرگرم بداندیشی کے تھے ٬ غبار تھا

سلطان نے رات کے وقت پلٹنین بھیج کر اُنھین مع جمعیت اسیر کر بنگلور بھجوادیا، ملک و مال اُن کا بالکل ضبط ہو گیا بعد اس کے سلطان یہان سے کوچ کر اپنے دارالسّلطنت کو رونق افزا ہوا،

ذکر بند و بست دارالسّلطنت اور تمام ممالک محروسہ کا، معزول ہونا میر صادق دیوان کا، مسجد اعلی کی بنا کا سبب، پھر آنا وکیلون کا حضور سے سلطان روم کے جو گیا رہ سو اتھانوے ہجری مین گئے تھے، جانا وکیلون کا حیدرآباد کو سن بارہ سی مین

جب سلطان عالیشان نے ملک و لشکر کے نظم و نسق کا ارادہ کیا پہلے احوال دیوان سرکار عالی کا جسنے ادھونی اور شانور کے صوبے مین کچھ خورد برد کیا تھا حضور مین ظاہر ہوا اور وہ اپنے عہدے سے برطرف ہو کر مقید ہوا اسباب اُسکے گھر کا سب حسب الحکم سرکار مین ضبط ہو گیا، کہتے ہین دس لاکھ روپیہ اور ایک لاکھ محمد شاہی اشرفی نقد اُسکے گھر سے نکلی، علاوہ جواہر و ظروف طلاؤ نقرے کے اور دیوانی خدمت مین مہدی خان نائط اُسکی جگہہ پر بحال ہوا، مسجد اعلا جسکی گیارہ سی اتھانوے مین درمیان قلعۂ دارالسّلطنت کے بنا ہوئی وجہ اُسکے احداث کی یہہ تھی کہ جب کھنڈی راؤ کافر نعمت نے اقبال خدادادکی تباہی کے ارادے اپنے مخدوم سے باغی ہو (جن دنون نواب مغفور تنہا بنگلور کو گیا تھا) نواب کے زنانہ محل کو مع سلطان کہ اُس وقت سات برس کا تھا ایک مکان مین قید کیا جسکے سامھنے ایک بتخانہ وسیع صحن کا تھا سلطان اُن دنون بتقاضاے سن اپنے مکان سے اکثر اُس بتخانے مین جہان لڑکے کھیلا کرتے

اُن کا تماشا دیکھنے کو جایا کرتا قضاے الٰہی ایک دن کسی فقیر روشن ضمیر نے وہان وارد ہوکر یہہ خوشخبری اُسے سنائی کہ او بابا خوش نصیب تو کے کچھ دنون صبر کر آیندہ تو ہی اِس ملک کا بادشاہ ہوگا، اُس وقت میری نصیحت یاد کرکے اِس دیول کو توڑ ایک مسجد بنانا کہ تیری نشانی تاقیامت باقی رہے، سلطان نے مسکراکر فرمایا اگر خدا مجھے تخت نشین کرے تو بیشک آپ کے ارشاد کو بجالاؤنگا چنانچہ اپنے والد کے بعد فرمانروائی پاکر بتخانے کو تڑوا وہان ایک مسجد عالیشان کی بنا قائم کی، دو سال کے عرصے مین چھہ لاکھہ روپیہ کی لاگت سے بن کر طیّار ہوئی تب اُس نے بارہ سی چار ہجری مین نماز عید الفطر کی وہین ادا کرکے مسجد اعلا اُس کا نام رکھا، اور انہین دنون مین ہر ہر شہر و قصبے اور قلعے کے گرد بگرد ایک ایک فرسنگ کے فاصلے پر گھنی گھنی بنسواڑی لگوا کر چار دروازے مقرّر کئے، جہان طلایہ دارون کو بٹھلا کر یہہ تاکید فرمائی کہ قلعدار کے پروانے بغیر کسی کو اُس کے اندر آنے نہ دین، اور ممالک محروسہ و علاقہ کرنا تک پائین گھاٹ کی سرحدون کے درمیان، اور ڈونڈیگل و کروڑ سے بدّو یل گھاٹ اور لچھم کی حدون تک خار بند لگوا کر بارہ ہزار پیدل اور دس ہزار سوار جرّار جابجا پاسبانی کے لئے تعینات کئے تا نہ پائین گھاٹ سے سلطان کے ملک مین کوئی آنے پاوے نہ بالا گھاٹ سے اُس طرف جانے، اور اِسی سال مین سلطان روم کے پیشکش کے واسطے بہت سے نفیس و لطیف اسباب و تحفے، نو ساخت ہندو قین نئی ضرب کے دس لاکھہ روپئے، قماشہاے فاخرہ، زر و جواہر گرانبہا میر غلام علی خان وغیرہ کے ہمراہ بھیجوائے چنانچہ وے اُس دربار عالی سے پھرتے وقت ایک نوازش نامہ جو مبارکباد سلطنت کے جلوس پر محتوی تھا اور جڑاؤ تیغ و سپر اور بیش قیمتی جواہر اور بہت سے نوادر رومی لیتے آئے،



تصویر سریر شاہِ دین پناہ ٹیپو سلطان خلد مکان

...ین سمکی تب یک مبارک مین پہنچین تب تو سلطان نے بموجب فرمانے ...م کے ہرطرح کا سامان سلطنت آمادہ اور تخت شاہی کو نئی طرز پر طلا اور جواہر بیش قیمت سے مرصع اور مبالغ خطیر خرچ کر بشکل شیر طیار کروایا ، چنانچہ یہ تخت ابتک انگریزون کی ولایت مین موجود ہی ، اور ہر برس اُن کے بادشاہ کی سالگرہ کے جشن کے دن حاضرین بزم شاہی اور ناظرین دربار عام کی نظرون مین مع اور نادر نادر نفایس دن و اعجوبون کے جو بعد سخر ہو جانے سرنگپٹن کے اِس سرکار سے اُن کے ہاتھ لگے جلوہ افروز ہوا کرتا ہی ، اور قوم انگریز و فرانسیس کے اچھے اچھے ہنرورون اور استادکاریگرون کو جمع کر کے توپ بندوق قینچی چاقو گھڑی و بانات و کمخاب اور ظروف چینی وغیرہ کے بنانے مین بڑے قدغن سے سرگرم کار کیا ، اسطرح کے کارخانے چار مقام دارالسلطنت ، بنگلور ، چیتل درگ اور نگر مین تھے ، لیکن اوقات ہمایون سپاہیون کے اکٹھا کرنے مین صرف ہوتی تھی ، قدیمی خدمتگزار سپاہیون اور جنگ آزمودہ منصبدارون کو جنھین نواب مرحوم نے لاکھون روپیہ خرچ کر کے ہر ایک ملک سے جمع کیا تھا سلطان نے بالکل اپنی نظرون سے گرا دیا ، اور نا آزمودہ کار جوانون کو اُن کے قایم مقام کیا ، اِسی جہت سے تھوڑے ہی دنون کے درمیان اُس ملک و سلطنت مین بہت سے خلل واقع ہوئے ،

---

فوجکشی کرنا سلطان کا کلیکوت کی طرف، پھر چڑھ جانا کوچی بندر اور حاکم ملیبار کے تعلقوں پر، مجروح و مقتول ہونا کتنے جوانان مظفر کا، لے لینا اُس بندر کا بارہسی پانچ ہجری میں،

جب سلطان عالی شان دارالسلطنت وغیرہ کے نظم و نسق سے فارغ ہو جاسوس خبر لائے کہ کلیکوت کے نائر سرکشی و بغاوت پر مستعد ہیں ہرچ وہاں کا حاکم ارشد بیگ خان اُن کی شورش کے فرو کرنے میں سعی کرتا ہے کچھ مفید نہیں پڑتی، اتنا سنتے ہی سلطان عالیشان چار پلٹن تین رسالے اور توپخانہ ساتھ خود اُس طرف روانہ ہوا اُن کو چکدا ن نے سلطان کی روانگی سے اپ جان و مال کا خوف کر پہاڑ اور جنگل کا رستا لیا، جب یہاں کے حاکم نے موکب والا کا استقبال کر کے مجرا حاصل کیا سلطان نے عتاب کی راہ سے اُس خطاب کیا کہ رعایا کا دل ہاتھ میں لینا اور ملک کا ضبط و ربط کرنا جیسا کہ چاہیے تم نہو سکیگا، بعد اسکے مہتاب خان بخشی کو اُس صوبے کا ناظم کر دارالسلطنت کی طرف مراجعت کی، بخشی مذکور نے اگرچہ اُس ضلع کی رعیتوں کو دلاسا بھر دے دے بلایا لیکن اُن شوریدہ بختوں نے کوچی والوں کی پرچک و اغوا سے جنگ و جدال کا قصد کیا، جب یہ حال ملازمان سلطانی کے گوش گذار ہوا تو اُ بلند اقبال نے اِدھر تو آپ معہ لشکر آمادۂ قتال ستی کال اور کورکال کے ر فوراً کلیکوت کی جانب کوچ کیا اور اُدھر اپنے سپاہیوں کو اہل ضلال کے ملک کے خراب کرنے کا حکم دیا، چنانچہ ان لوگوں نے قصبوں قریوں میں قرار واقعی لو بات مچادی، اکثر مفسد تمرد پیشہ مارے پڑے، باقی مغلوب ہو کر مطیع و فر بردار ہوئے، اسی عرصے میں کتنے ہند اردوں نے ترچناپلی کی اطراف پر تاخ

کر اُسے ویران و بے چراغ کیا ، اور اُس قلعے کے سردار نے حضور والا مین ایک عرضی اِس مضمون کی بھیجی کہ تنبیہ اِن احمق قزّاکون کی جو سرکار خداداد اور سرکار کمپنی انگریز کے باہم اِن دنون میاں ملاپ کو دیکھ اِس صوبے کے علاقے کے محالون کو لوٹ کرچاہتے ہین کہ کسی طرح اِس اتّفاق کو برہم کرین ، ضرور ہی ، سلطان نے اُس کے جواب مین فرمایا ، ممکن نہین کہ سرکاری سپاہی بغیر اطّلاع سرکار کے ایسی حرکت کرین ، شاید اُس نواح کے کسی راجانے قابو پا کے ایسی دلیری کی ہی اب جاسوسون سے کوچی بندر کی حقیقت تحقیق کر آپ ہی سب فوج خاص سمیت اُس طرف تاخت کی ، کوچی والے اِس حال سے خبردار ہو مورچہ اور گہری کھائی بنالڑنے کو آمادہ ہو گئے ، اِدھر سے بھی حسب الامر عالی بہادرون نے رات کے وقت ایسی جوانمردی کی کہ اُس بندر کو سر کیا ساتھ ہی اِس کے سلطان آگے بڑھنے پر مستعد ہوا ، خیر خواہون نے حضور والا مین عرض کیا کہ اِس وقت آگے کا عزم کرنا اچھا نہین کیونکہ سامہنے راہین ناہموار اور بڑی بڑی ندّیان واقع ہین خدانخواستہ اعدا غالب اور غازی مغلوب ہو جائین پر سلطان اپنے جان نثارون کے اِس کہنے کو خاطر مین نہ لاکر فوراً اندھیاری رات مین پالکی پر سوار ہو دو پلٹن اور دو ہزار سوار سمیت روانہ ہوا ، اور حضوری فدائیون نے ایک ہی ہلّے مین دشمنون کو مار ہٹا حصار مسخّر کرلیا اعدا قلعے کی جانب بھاگ گئے سلطان نے آپ وہین اقامت کر فوج اور توپ خانون کی طلب کے لیئے ہرکارون کو حکم دیا ، جب اِنھون نے دو پلٹنون کو جوشکر کی ہمراہ لی اور لڑا ، پر تعینات تھین خبر کر روانہ کردین اور دوسری پلٹنین جانے کو طیّار ہوتی تھین کہ اچانک حریف کے سپاہیون نے دغا کرکے نور کے

نہر کے پانی کے پنبون کا منھ کھول دیا جسے کھائی چشمے سب بھر گئے اور نو
سلطانی بر کناے پہنچنے کی راہ بند ہوگئی، تب تو اعدا نے چارون طرف سے
بہادرون کو گھیر لیا، ہر چند بیے اُن گمراہون کے ہٹانے مین کوشش عمل مین لا
پر ناکام نوع بنوع کے دام بلا مین گرفتار ہو گئے اور چار ہزار نجیب و چابک سوار دلیر
و شجاعت کو کام فرما اپنے آقا کے سامھنے زخمی و شہید ہوئے، تب میر قمر الدّین خان بہا
نے کہ سواری خاص کے متصل تھا بر وقت پہنچ جھٹ سلطان کو پالکی پر سے
اُتار لیا اور بخیر و عافیت لشکر گاہ مین پہنچایا، مگر سلطانی جاودارون مین سے
کوئی بچ نہ نکلا اور وہ اورنگ نام مرصّع کار پالکی جسکے بنانے مین نو لاکھ روپیہ
خرچ ہوئے تھے مع بچھونے اور ایک قبضے کتار کے جسکا دستہ ایک زمر
کے دانے کا تھا اعدا کے ہاتھ لگی، الغصّہ حضرت سلطان اور میر قمر الدّین خا
نے اُس ورطے ہلاکت سے نکل کر پھر رودخانے کے پار جاشقیون پر خوب
تیغ زنی کی اور سپہسالارون نے بھی بموجب امر عالی کے، تلوار و تیر
کی وارون سے جتنے چھوٹے بڑے کو پایا مار کھپایا، باقی بچے بچائے ملک و ما
چھوڑ چھاڑ مالیبار کی طرف نکل بھاگے اور سلطان عالی شان نے اُس بند ر سے
قلعے مین داخل ہو کر سب مال متاع توپ وغیرہ سمیت ضبط کر لیا،

چڑھ آنا جنریل مبندّوس بہادر کا راجہ ملیبار کی جنگ کو،
لڑنا فریقین کا ستی منگل کی نواح مین، روانہ ہونا رایات
ظفر آیات کا بائین گھات کی طرف اور وہان کی فتحونکا بیان،

جب سلطان عالیشان نے اس نواح کے بندوبست سے فراغت حاصل کی

ملیبار کے راجا سے خراج طلب کیا، اُسنے سپاہ سلطانی کے رعب سے، خوف کھا کر گورنر مدراس کے پاس اُس امر کی نالشس کی جس پر جنریل میڈوس بہادر سلطان کے مقابلے کو متعیّن ہو کر شہر نگر مین آپڑا اور یہان سے راجا کی مدد کے واسطے آگے بڑھا، کوئنباتور اور ستّی منگل کی نواح مین سلطانی فوج ہراول کے ساتھ بڑی لڑائی واقع ہوئی دونون طرف سے توپ بندوق بان کی آوازون سے غوغای محشر برپا تھا قزاکون نے جنگل مین خیمہ و خرگاہ اعدا کے لوٹ زن و مرد کو اُنکے گرفتار کرلیا اگرچہ دونون لشکر آپسمین لڑبھڑ کر برابر رہے، لیکن شام کے وقت جب جنریل مذکور ایک پہاڑ کی ترائی مین اُترا تو سلطانی سپاہ نے بڑی تک ودو سے اُسکو نرغے مین کر رسد کی راہ روک لیا، دوسرے دن جنریل نے آگے کوچ کیا اور ستی منگل کے قلعے مین عمل کر چندے وہان ٹھہرا، بعد اسکے کوئنباتور کی جانب جو خاص خیمہ گاہ سلطانی تھا روانہ ہوا یہہ خبر سنتے ہی خسرو گیتی ستان اپنی ساری فوج و سپاہ ہمراہ لے اُس پر جاپڑا اور لڑائی کے دستور پر صف آرا ہوا، مگر جنریل بہادر بھوانی ندّی کے کنارے اُتر کر اُس دن لڑنے کو طرح دیگیا اور کرنیل کسویل کو بنگالے سے پانچ پلٹن لیئے ہر ایک مین جسکے ایک ہزار فرنگستانی جوان تھے آیا تھا کالستری اور نیگت گری وغیرہ کے راجاؤن کی فوجون معیت کوچ کر کے وانمباڑی اور ترپاتور مین پاسبانون کو مقرّر کر تپّور گھاٹ کی طرف روانہ ہوا سلطان اِس حال سے آگاہ ہو سیّد صاحب سپہسالار کو اُسکے مدافعے کے لیئے بھیجا اور اپنا ڈیرا نگر مین رہنے دیا، جبکہ یہہ سپہسالار اپنی فوج معیت الغارون چلا تب کرنیل بہادر جو دھرم پوری کی جانب گیا تھا ترنت کندلی کی نواح مین پھر آیا وہان سیّد غفّار نے پندرہ ارونکے سوار معیت اُس سپہسالار نے لشکر سے آگے بڑھکے انگریزون کی فوج کے ہراول پر حملہ کرتپ کے ڈیرھ سو

سوار اور دو سو سپاہی اسیر کر لیے، کرنیل بہادر نے اُس دن جنگل پہاڑ مین بسر
کرکا و بری بتن کو کوچ کیا، جب راہ مین فوج قاہرہ کو اپنے گرد دیکھا تو پہاڑ کی ترائی
اور میدان مین ہو کر تیور رکھاتے کا رستا لیا اُدھر سے جنرل میڈوس بھی اُسی
گھاٹی سے نیچے الغاروں اُسے آملا لیکن اِسے کچھ آگے ہی سلطانی جانبازون
نے وہان پہنچ جوانمردی و تہور کا جوہر ظاہر کر سخت زد و ضرب مچا دیا تھا، پر جب
حریف کی جانب سے سردار بھی حملہ آور ہوئے اور افواج سلطانی مین تہلکہ پڑ گیا
تب سلطان خود بنفس نفیس جلد تر اسد اللّٰہی رسالون اور توپخانے سے
اُن کے پیچھے تاخت کر ایسا اُن کا قافیہ تنگ کیا کہ کسی طرح بچا و کی
صورت نتھی جنرل اپنے سپاہیون سمیت قلعہ باندھ بہیر و بنگاہ کو درمیان کر
پھر ستی منگل کی جانب روانہ ہوا، قصہ کوتاہ جبکہ دو تین مہینے تک باہم جنگ
و پیکار یکسو نہوئی، انگریزی لشکر مین رسد و آذوقہ نبڑ گیا اِسے اُن پر بڑی
تکلیف و سختی گذرنے لگی اور جون رسد وغیرہ ضروری چیزون سے پہنچنے کی بھ
اُمید نتھی، بضرورت جنرل بہادر معہ تمام لشکر ترچناپلی کی سمت پھر چلا
بہادران ظفر توامان ستی منگل کے میدان مین اُس کی راہ چھینک چار و نطرف
سے اُس پر ٹوٹ پڑے اور ایسی جوانمردی و مردانگی بروی کار لائے کہ منصف
مزاج سردارون نے تعریفین کین اُنکے پے در پے حملون سے قریب تھا کہ س
اعدا پراگندہ و پریشان ہو جائے، لیکن رات کے آجانے سے جب جانباز ا
لشکر سلطان جنگ سے باز رہے، جنرل بہادر لڑائی سے ہاتھ اُٹھا بہت س
سامان و اسباب وہین چھوڑ چھاڑ آگے چل نکلا، غازنگر سوارون او
دوسرے رسالون نے پھر اُسے گھیر کر جنگ آغاز کردیا، قضا کار سلطا
ہراول کا سردار مارا پڑا، سلطان مرحمت نہاد نے اِس واقعے پر تاسف کھا

اُس دن جنگ کو موقوف رکھا اگرچہ سپہدار اور رسالے کے سردار لوگ حرب و پیکار کا خرخشہ مٹا دینے کو تاخت کرنے اور گھوڑے اُٹھانے پر مستعد ہو کر طالب حکم تھے لیکن چون اجازت نتھی حسرت کا ہاتھ مال مال کر رہگئے اور اسی سبب سے جنرل کو اُدھر بڑی فرصت مل گئی کہ وہ بے کھٹکے کوچ در کوچ ترچناپلی کے قلعے مین جا پہنچا ؛ اب سلطان نے میر قمر الدین خان بہادر کو ستہی منگل کا قلعہ عمل دخل کرنے کے واسطے روانہ اور سواروں کے تئین ترچناپلی کے محالون پر تاخت و تاراج کرنے اور بھی تنجاور کے قصبون قریون کے اُجاڑنے پھونک دینے کے لیئے تعینات کیا ؛ جب تک جنرل بہادر اپنے لشکر سمیت دریا کنارے کے رستے اُفتان و خیزان مدراس پہنچا ؛ سلطان بھی چنجی اور ہر موکال گڑھے سواد تک اُسکا پیچھا کیئے گیا ؛ اور اُدھر قمر الدین خان بہادر نے ستی منگل کے قلعے کو محاصرہ اور ہر طرف سے رولا کر حصار کے توڑنے ڈھانے مین سعی کی ؛ لیکن قبل اِس کے کہ اولیاے دولت مظفر و منصور ہون اُس گروہ کے سردار نے رسد و آذوقے کی کمی ؛ سامان جنگ اور پانی کی نایابی کے خوف سے وکیل بھیجکر صلح کا پیغام کیا اور قول قرار درمیان آنے کے بعد قلعہ سلطانی ماازمون کو چھوڑ دیا ؛ خان مذکور اسیرون کو لیکر حضور مین آ پہنچا ؛ تب حکم ہوا کہ سردارون کو میجر سانبر سمیت قید کر کے دار السلطنت مین پہنچائین اور اُس کے سپاہی ؛ سلطانی فوجون میں بھرتی کیئے جائین جب جنرل مذکور مدراس مین پہنچا ؛ سلطان نے سوارون کے رسالے اطراف و نواح کی تسخیر و ویران کرنے کو بھیجے چنانچہ قمر الدین خان نے جو ہر موکال پہاڑ کے عمل کرنے کو تعینات ہوا تھا اپنی فوج سمیت وہان پہنچ اطراف کے ہزارون غریبون رعیتون کو جنھون نے انگریزون کے تھانون کے آسرے پر اُس پہاڑ کو اپنی پناہ کی جگہہ سمجھا تھا تباہ و پریشان

کروالا کیونکہ اُس قلعے کے سردار نے جو اوایل مین کچھ دنون نواب مرحوم کی قید کا مزا چکھ چکا تھا سپاہ نصرت پناہ کے پہنچتے ہی اُسکی بہنایت اور اپنی اگلی مصیبت کا دھیان کر دوسرے کے بہانے سے ایک کوٹھری مین گھس کر قلعے کا انتظام اپنے کار گزارون کے ذمّے کیا تھا اُن لوگون نے جب ایسی ابتری اور خانہ خرابی دیکھی لڑنا مناسب نجان کے قلعہ اپنے سردار کی مرضی کے موافق حوالے کردیا،

---

بنگالے سے آنا گورنر جنریل لارڈ کارنوالس کا، اور ملا لینا اپنے ساتھ نظام علی خان اور مرہٹون کا، لشکرکشی کرنا ان تینون سرداران ہم عہد کا سلطنت خداداد پر، مستعد کرنا بالا گھاٹ کا، لڑائیان واقع ہوئی سلطانیون اور ان تین سردارون کے سپاہیون مین معہ اور رودادون کے جو سن بارہ سو چھہ ہجری مین واقع ہوئین،

دربار کے اخبار نگارون نے جب پائین گھاٹ کی جانب سلطان کے متوجہ ہونے کی خبر گورنر جنریل بہادر کو لکھی کہ فوج سلطانی، درو بست کرناٹک پائین گھاٹ کی سرزمین کو تاخت تاراج کر اُس کی اطراف پر متسلط ہوگئی، کچھ دنون تک تو جنریل میدوس اُن کا سامنا کرتا رہا، آخر وہ بھی رسد اور ساز و سامان حربی کے چک جانے کے سبب بے بس ہو کر مدراس کو پھر گیا، اور گورنر جنریل کی خدمت مین عرض کیا کہ اگر جلد حریف کی سپاہ کا مدافعہ عمل مین نہ آوے تو خوف ہی کہ مدراس سمیت یہہ ملک بھی تباہ و برباد ہو اور عنقریب ہاتھ سے نکل جاوے تب اس ضمن مین نظام علی خان کے وکیل ابوالقاسم خان عرف میر عالم

سے نے جو قبال اسکے بانتجو بز مشیر الملک دیوان ناظم حیدر آباد بنگالے مین آکر
گورنر جنریل موصوف کو اقبال خداداد کے استیصال کے لیئے اشتعال
دینے مین مصروف تھا، فرصت وقت پا اُس بات مین بڑی کوشش کی
یہان تک کہ گورنر جنریل کو ان گھاتون اُتارا کہ اُدھر تو اُس نے ناظم حیدر آباد
اور حاکم پونان کو آپس مین متفق ہو نے اور تمام ملک بالا گھات کے تسخیر
و تقسیم کرلینے کے واسطے شقّے لکھہ بھیجا، اور مدراس کے سرداروں کو بھی
سامان حرب و ذخیرے اور سپاہیون کے جمع کرنے کا قدغن کیا، اور ادھر آپ
اپنے کام کا بند و بست و تدبیر کرنا شروع کیا، چونکہ حیدر آباد کے ناظم اور مرہٹون کو
ملک خداداد کے لینے کی بڑی فکر و تلاش ہی رہا کرتی تھی، اس لیئے اب وے
گورنر جنریل کے لکھنے بموجب فوج اور آلات جنگ کی طیاری مین سرگرم ہوئے
اور انگریز کے سردار بھی رزم و پیکار کے اسباب و آلات جمع کرنے لگے،
کرنیل ریت اخبار نویسون کے داروغہ نے جو انبور گڑھ کی چوکی پر تعینات
ہوا تھا تدبیرات شایستہ اور زرپاشی و شیرین زبانی سے بالا گھات کے
راجاؤن کو جنھون نے نواب مرحوم کی جباری اور سلطان کی بیرحمی کے باعث
اپنا اپنا ملک چھوڑ دیا تھا، ایک اقرار نامہ رسد جمع کرنے اور راہ اور اسباب بہم
پہنچانے کی شرط پر بھیجکر اُنھین اپنے علاقون کی سرحدون مین دخل و تصرّف کی
پروانگی دی اور نقشہ سرتاسر ملک بالا گھات کا باوصف ایسے ضبط و انتظام
کے کہ مجال کیا کہ کوئی ایک موضع سے دوسرے موضع مین بے حکم وہان کے
حاکم کے جاسکے مبالغ کثیر خرچ کرکے اور ہوشمند جاسوسون منشیون کو سوداگرون
کے بھیس مین بھیج کر منگوایا اور سرکار خداداد کے کتنے سردارون عہدہ دارون کو
بھی اپنے ساتھہ ملا لیا، خیر یہہ تو یہان اس تدبیر سے گورنر جنریل کے پہنچنے کی

انتظار مین تھا اور وہان اُس کا خفیہ نویس سیّد امام جسنے دارالسّلطنت
پٹن کی سکونت اور سلطان کی نوکری اختیار کرلی تھی بعد ظاہر ہونے اِس
بھید کے کہ وہ ہمیشہ یہی دریی یہان کی ٹھیک ٹھیک خبرین لکھ بھیجا کرتا ہی
حضور مین بلایا اور یہہ کہا گیا کہ جو کچھہ تونے کیا ہی اگر سچ سچ کہدیگا تو تیری
جان بچیگی، اُس ناآزمودہ کار نے کئی اور سردارون کے بھی نام جنھون نے دغا کی
راہ مین قدم رکھا تھا لکھکر حضور مین گذرانے، چنانچہ بعد تحقیقات شایستہ
مدارک بایستہ پندرہ آدمی جلّادون کے حوالے کیئے گئے، پھر اُس کافر نعمت
سے جب پوچھا گیا کہ تونے جو اِس سرکار کا نمک کھاکے ایسی حرکت کی اب
تیری سزا کیا ہی، وہ چپ رہا تب حکم ہوا کہ اِسے بھی اورون کے ساتھہ قتل
کرین، یہہ خبر سنکر دوسرا اخبار نویس امام الدّین نام بھی جو اِسی کام پر مقرّر ہو
کولار اور نندی گڑھ مین رہا کرتا تھا، راتون رات سات گڑھ کے علاقے مین کرنیاٹ
کو اُڑ گیا، ہرچند اِس طرح سے کرنیل ریڈ کے جاسوسونکا حال کھل گیا او
وے قتل ہوئے تسپر بھی اُسنے اِس کام کو نچھوڑا، الغرض جونہین گورنر جنرل بہ
بہادر کو لشکر وغیرہ کی طیّاری کی خبر پہنچی تو وہ پانچ ہزار بنگالی اور دو ہزار فرنگی
سپاہیون کو ساتھہ لے جہاز پر سوار ہو مدراس مین آ اُترا، پھر یہان سے ایک مہینے بعد
چار پانچ چھہ ہزار اہل فرنگ تین ہزار سوار معیت بڑی طیّاری سے بالا گھاٹ
کی تسخیر کے اِرادے سے روانہ ہو راے دیلور مین داخل ہوا، جس وقت سلطان
پہلچری کے سردار فرانسیس کے ساتھہ کمک کا سوال جواب کر رہا تھا جاسوسون
نے اِس سپہسالار کے کوچ کرنے کی خبر عرض اقدس مین پہنچائی جسپر
محمد خان بخشی اُس روداد کی تحقیق کے واسطے بڑے جماعہ کے ساتھہ حضور سے
رخصت ہو چنگم گھاٹ کے رستے ترپاتور جا پہنچا، تب تو ڈبرھ سی انگریز

جو قلعے مین تھے اور کالستری راجا کا سردار علاقہ دار جو تین سو پیادون سے اُس قلعے کی نگہبانی کیا کرتا تھا یہ سب کے سب سورج نکلنے کے پہلے ہی گڑھ سے نکل انیور گڑھ کے رستے چل کھڑے ہوئے، پر تہوّر شعار سوارون نے دھاوا مار ایک ہی حملے مین اُنھین لوٹ لیا، اور دماغ دار سردارون کو بھی اسیر کرکے مراجعت کیا، نظام علی خان خود تو چالیس ہزار سوار، بیس ہزار پیدل سے معہ امرا اور اپنے دونون فرزند عالیجاہ و سکندر جاہ کے حیدر آباد چھوڑ پانگل مین آرہا اور اپنے امیرون کو اُسنے بہت سی فوج کے ساتھ ممالک محروسہ کے سر کرنے کو روانہ کیا، جب گورنر جنریل بہادر موگلی گھاٹ اور نیگنت گری پار ہو، مو پر واکل، کولار، ہسکوتے مین تھانے مقرّر کر سیدھا کشنراج پور مین جو بنگلور سے تین کوس پر ہی داخل ہوا، سلطان یہہ خبر سنتے ہی الغارون چڑھ دوڑا، پوشیدہ نرہے کہ جب سردار فرانسیس نے انگریزی لشکر کے قصد کرنے اور اطراف بالا گھاٹ کے درہم برہم ہونے کا حال سنا تو کمال وفاداری و جان نثاری کی راہ سے چاہا کہ سلطان کی ملازمت مین اپنے ہزار جوان تعینات کردے، مگر سلطان کے بعض بعض بد باطن ملازم جنکی گفتار و کردار کا اُسکے حضور مین بڑا اعتبار تھا ظاہرا دلسوزی کی راہ سے عرض پرداز ہوئے کہ لشکر اسلام کو کمک فرانسیس کی جو کسی کے ساتھ وفا نہین کرتے کچھ حاجت نہین ہی القصّہ سلطان عالیشان تنہا اپنی ہی سپاہ سے حریف غالب کے دفع کرنے کا قصد کر اُسی شب قزّاقون بان دارون کو انگریزی لشکر کے گرد بگرد آتشباری کرنے کا حکم دے آپ بنگلور کی جانب روانہ ہوا، اور اِن چالاک سپاہیون نے حسب الامر تاخت کر اُس رات کو مارے بانون کے بھور کر دیا، گورنر جنریل بہادر بے کھٹکے آگے بڑھ کر بنگلور سے ایک فرسنگ پرا

اُترا، تب سلطان نے سیّد حمید سپہسالار کو اُس کی فوج سمیت دوسرے
چوکی پہرے کے لئے تعینات کر محمد خان بخشی اور بہادر خان قندھاری کو قلع
کے کام پر مقرّر کیا اور شیخ انصر سپہدار کو قلعے مین بھیج آپ آگے کا
ننگی کی نواح مین خیمے کھڑے کرنے کا حکم کیا لیکن ہنوز خیمے برپا نہو چ
پیادے سوار دہات کی طرف لکڑی گھاس لانے چلے گئے تھے اور یہ
پلٹن پیدل، اسد اللہی رسالہ، خاص اصطبل کے تین ہزار سوار جرّار
طرف سے خاص سواری کو گھیرے کھڑے تھے جو کرنیل فلایڈ توپ سے
سوارون سمیت پیش قدمی کر سلطانیون کی منزل گاہ پر چڑھ دوڑا اور
توپ خانے کی طرف جھکا، تب توپچیون اور فوج کے سردار نے
کر مارے توپ و تفنگ کے اُسے ہٹا دیا، اتّفاق سے اُسکے کلّے پہ
ایک گولی لگی جسسے اُس کی زبان بند ہوگئی، بناچار کھیت سے اُس کے سر
کے پانون اُکھڑ گئے، اور سواران نصرت نشان نے خوب ہی بہادری کا حق
انگریزونکے چار سَو سپاہی کو گھوڑے سمیت اسیر کر لیا، باقی ماندہ گر
اپنے لشکر کو نکال بھاگے، دوسرے دن کرنیل مورس اور جنریل میڈو
انبوہ سپاہ سے شہر پر ہلّا کیا، جب دونون طرف کے ہزارون سپاہی ک
شہر مسخّر ہوا، مال اموال زر و جواہر اِس قدر ہاتھ آیا کہ اُنکی تنگدستی جاتی رہی
غنیم کی فوج سے کرنیل مورس مارا پڑا، تب وے مورچہ باندھ دو ہفتے تک
کے توڑنے مین مصروف رہے، بموجب حکم سلطان کے، قمرالدین خا
اپنی فوج لئے اِس مہم مین قلعہ والون کی پشتی کو سرگرم تھا، جب قلعے کی
ٹوٹ گئی، سلطان نے قلعہ خالی کر دینے کا حکم دیا، کشن راو نے سارا امرا انجا
خزانہ اور ادر کارخانون کا سامان و لوازمہ دارالسلطنت کو روانہ کیا

کلہم تین ہی پلٹن رکھی، بعد اُسکے بعضے ترقّی خواہون کی مرضی سے یہہ بات ٹھہری
کہ قلعے کی محافظت موشیر لالی فرانسیس کے سپرد اور میر قمرالدّین خان بہادر
اور سیّد صاحب کو فوج سنگین کے ساتھہ لشکر اعدا کے مدافعے کو مقرّر کر
سلطان خود نظام علی خان اور مرھٹون کے مقابلے کو روانہ ہوا القصّہ یہہ سردار
فرانسیس رخصت ہو کر نہر تک بھی نہ پہنچا تھا جو کشن راو نمک حرام نے
یہہ حال معلوم کر اِدھر تو انگریزون کے ہرکارون کی معرفت جنھین وہ اپنے
نوکرون کے لباس مین اپنے پاس رکھتا تھا مورچے والون کو ہشیار
کروادیا کہ ہلّا کرنے اور قلعہ لے لینے کا یہی وقت ہی اور اُدھر آپ قلعے
سے نکل اُس نہر کے باندھہ پر آ اُس سردار فرانسیس سے ملاقات کی
اور دوستی کی راہ سے اُسکا ہاتھہ پکڑ کر دیر تک اُسے وہین بٹھلا اِدھر اُدھر کی
واہی تباہی باتون مین لگائے رہا، جبتک اُس کم بخت کے اشارے کے موافق
مورچے کے سردار جھٹ پٹ اپنے جوانون کو مسلّح کر دو پہر رات کے بعد
اکبارگی وہان جا ٹوٹے اور طرفہ تر یہہ کہ یہان کے قلعدار اور سیّد حمید سپہدار نے
بھی اُسی خانہ خراب کے کہنے پر اپنے اپنے سپاہیون کو جو اعدا کے مقابلے کے
لیئے آمادہ وطیار رہتے کھانے پکانے مین لگا دیا تھا، آخرکار یہی دونون سردار کتنے
یتافدار ونکو ہمراہ لے ہمّت کر اعدا کی سپاہ پر جا پڑے بلکہ اُنھین دروازے کی
زنجیر سے اُدھر ھٹا بھی چکے تھے کہ اِسی مابین مین فرنگی لوگ شراب پی پی دوڑ پڑے
اور لشکر قاہرہ کے جمع ہونے ہوتے حملہ کر برج و فصیل پر چڑھ گئے، سیّد محمد کو ر
بغیر فوج کے وہان ٹھہرنا مناسب نجان، کر لشکر کی طرف پھرا، آخرکار یہ دونون سردار
قلعے کے دروازے کے سامھنے قدم مردانگی جما کر مع اپنے چالیس پچاس رفقا
کے لڑ بھڑ کر مر مٹے، شیخ انصر سپہسالار اپنے جوانون سمیت اسیر ہوگیا

اور قلعہ بھی سر ہوا، محصور اور اُن کے اہل و عیال گرفتار ہو گئے، قمر الدّین خان
بہادر اور سیّد صاحب انگریزون کی فوج پر حملہ کرنے کے واسطے طالب حکم
ہوئے، سلطان نے فرمایا اب تو قابو کا وقت ہاتھ سے جا چکا ہی سپاہیون کی
جمعیت منتشر نکرو، اُنھین یون سمجھا صبح کو آگے کوچ کر ما کرتی کی نواح مین
مقام و خیام کرنے کا حکم دیا، اِس روداد بر چار دن گذرے تھے کہ گورنر جنریل بہادر
تین ہزار سپاہی اور چھہ سو فرنگی قلعے مین حفاظت کے لیئے رکھہ اُس طرف
جہان تک بالاپور، بنگلور، مدن پلی کے راجاؤن نے سلطانی قلعدارون سے
اپنے آبائی قلعے قصبے قریے بعضے کو لڑ کر اور بعضے کو صلح سے لیکر اپنے اپنے قول کے
موافق رسد اور مواشی موجود کر رکھا تھا روانہ ہوا، ہر چند اِدھر سے خان بہادر
مذکور دشمنون کا ناکا روک کر اُن کے مقہور کرنے مین سعی بجالایا، پنڈارے
بھی پیچھے سے آکر ٹوٹ پڑے اور لشکر والون کو پراگندہ و پریشان کر بہت سا
مال اموال لوٹ لے گئے اور فوج اعدا کے ہٹانے کو نہت ساعی ہوئے، مگر
چونکہ نصرت و اقبال نے یاوری نہ کی بناچار وے پیچھے ہٹے اور گورنر جنریل
بہادر نے اُس کی صبح کو آگے بڑھ دیون ہلی مین پہنچکر اپنے لشکر کا ڈیرا کیا
اور یہان سے قلعہ دار کو صلح پر راضی کر سارا ذخیرہ اور ہر جنس کا اناج جو اِس مین تھا
اپنے سپاہیون پر تقسیم کر دیا، پھر دو دن بعد یہان سے کوچ کر چھوٹے بالاپور کے
قلعے سے قریب آ مقام کیا، قلعہ دار یہان کا قبل اِس کے کہ انگریزون کی فوج
اُس حوالی مین آکر اُترے بموجب امر عالی کے قلعہ خالی کر بالکل سپاہ و آلات
جنگ جمعیت سمیت نندی درگ کے پہاڑ کو چلا گیا اور انگریزون کی فوج ہراول بے تردّد قلعے
مین داخل ہوا، اسباب و ذخیرے پر قابض و دخیل ہو گئی تب گورنر جنریل بہادر
نے وہان کے راجا کے حال پر ترس کھا کر اُس کے ساتھہ لاکھہ روپیہ نذرانے کا

بند و بست کر قلعے کو مع متعلّقات اُس کے حوالے کر دیا اور آپ انباجی درگ کی طرف کوچ کیا، جبکہ اِس راجا کے نصیبون نے مدّت کے بعد اُسے یہ دن دکھلایا تو وہ بھی نیک ساعت دیکھ قلعے میں داخل ہوا، یہان کے بند و بست سے دلجمعی حاصل کر ننداکو ندراکی جانب چلا گیا، اب سلطان کشورستان نے نیگت نایر کو انگریز کے سردارون سمیت جو ترپاتور کے قلعے مین اسیر ہو آئے تھے اور صوبہ آرکات کے نائب جوگی پندت کو جو حضور سے برادر یہ اور راجا رام چند خطاب پا کر بنگور کے تمام تعلّقون کی سرشتہ داری پر متعین اور اِن دنون دشمن سے متّفق ہو گیا تھا، ہرپن ہلّی اور راے درگ کے راجاؤن کے شامل شمشیر سیاست و تعزیر سے قتل کروایا اور کشن راؤ کو دارالسّلطنت کے بند و بست اور خرچ لشکر کے واسطے خزانہ بھیجنے کے لیئے رخصت اور آپ افواج انگریز کے عقب کوچ کر چھوٹے بالاپور کا عزم کیا، جب رایات ظفر آیات وہان جا پہنچا تو قلعے والون نے اپنی نادانی و شامت کی راہ سے برج و حصار مین قرنا و نقّارہ جنگ کا بجایا، جس پر اِدھر سے بھی نہنگان بحر ہیجا نے بموجب حکم والا کے نکل کر قلعہ مسخّر کر لیا، ہرچند اہل حصار نے پہلے ایسی جوانمردی کی کہ دو ہزار غازی کام آئے، لیکن آخر کار روسے بدکردار لاچار ہو کر مارے گئے اور تین سو پیدل جو اسیر ہو آئے تھے عبرت کے لیئے اُن کے ہاتھ پاؤن توڑ کر چھوڑ دیا، القصّہ ایک ساعت کے درمیان اُس مکان مین شور محشر برپا ہو گیا، بعد اِسکے سلطان نے وہان سے کوچ کر سالکنے کے گرد و نواح مین جا مقام کیا اور گورنر جنرل بہادر نے انباجی درگ محمد خان کابلی سے لے قلعے کو توڑ دو دن وہان توقّف کیا تھا کہ اِسی مین اُن راجاؤن نے جنکا ذکر اُوپر گذرا رسد کا لوازمہ اور مواشی وغیرہ انگریز کے لشکر مین پہنچایا، اِسکے بعد وہان سے

کوچ کر میرک ملاّ کی اطراف مین جا ڈیرا کیا، اتنے مین اسد علی خان اور بھرا مل مشیر الملک کا دیوان پانچ ہزار سوار سمیت لشکر مین داخل ہوئے اسکے دوسرے دن یہ لوگ یہان سے کوچ کر چنتامنی اور موپر داکل کے رستے بالا بنگات گری کو جا پہنچے، اُنہین دنون جبکہ سلطان والا شان سپاہ فیروزی نشان ساتھ لیئے سرگرم حرب و پیکار تھا جو اُس جناب کی والدہ محترمہ کے حضور سے ایک قاصد نے دار السّلطنت سے پہنچ کر خلوت مین عرض کیا کہ کشن راو نے بعضے نمک حرامون کو ملا لیا اور رہنبسی سے لشکر بھی منگوایا ہی غالب کہ ابتک دار السّلطنت مین بڑا فتنہ و فساد برپا ہوا ہوگا یا آج ہی کل مین ہوا چاہتا ہی، جسکا علاج سہل نہین، جونہین اُس عالی شان نے یہہ ماجرا سنا سیّد صاحب کو انبوہ فوج دریاموج کے ساتھ واسطے تسکین دینے اِس ھنگامے کے دار السّلطنت کی طرف روانہ کیا،

---

## ذکر دار السّلطنت کے بند و بست و انتظام اور سزاے عمل کشن راونا فرجام کا، پہنچنا سلطان عالیشان کا دار السّلطنت مین، ھنگامہ و فتنہ مچانا نواب نظام علی خان اور مرھٹے کا سلطانی مملکت مین،

جب سیّد صاحب حضور سے رخصت ہو دو پہر رات کے وقت دار السّلطنت کے نزدیک آ پہنچا تو اُسنے اپنی فوج کو ندّی کے اِسی پار رکھ آپ نور کے تڑکے مان سی سوارون سے قلعے کے پاس جا کر آواز دی کہ یارو دروازہ کھولنا، تس پر اسد خان رسالدار جو اُس دروازے کی نگہبانی کرتا تھا سیّد موصوف

پہنچنے کو فتح الباب جان کشادہ روئی سے قلعے کا دروازہ کھول دیا۔ تب سیّد نے
کے اندر جاکے اپنے سواروں کو بعضے کارخانوں پر تعینات کر دیا اور آپ
ن کی والدہ ماجدہ کی خدمت مین حاضر ہو تسلیمات بجالا کر سرکاری کچہری مین
نا جہان کشن راؤ کے بھیدیے دارالسّلطنت کے قلعدار نے آ کر اپنی
اری اور اُس نابکار کی بدکرداری بیان کر کے اُس کے قید کر لینے مین مبالغہ
تب سیّد مذکور نے ایک عصابردار کو اُس کے حاضر کرنے کے واسطے
یا جس پر اُس سرکش نے کہلا بھیجا کہ مین تم سے کچھ سروکار نہین رکھتا۔
. اِس جواب سے صاف اُس کافر نعمت کی خیانت ثابت ہوگئی تو حضّار
رنے سیّد موصوف کے حکم مُحکم سے اُس ناپاک کے گھر مین گھس
تیغ اُسے تہ تیغ کر کے اُس کی لاش کو ایک مزبلے پر ڈال دیا۔ لیکن مرتے
۔ بھی جان کے مارے وہ جہنمی یہہ چنگاری چھوڑ گیا کہ دیکھنا مین وہ زور
دہکتی آگ چھوڑے جاتا ہون جو سلطان کے حین حیات تو ٹھنڈھی
نے کی نہین۔ الحق زبان اُس کی خالی نہ گئی۔ جیسا اُس نے کہا تھا زبانہ اُس
س فتنہ کا ویساہی پھیلا۔ قصّہ کوتاہ بعد روانہ ہونے سیّد صاحب کے اِدھر
لطان نے میر قمر الدّین خان کو دس ہزار سوار آمادہ حرب وپیکار کی سرداری مین
ن کر یہہ ارشاد کیا کہ تم قابو کے وقت حریف کے لشکر و بنگاہ پر دوڑ مارتے
اور اُدھر آپ دارالسّلطنت کے بندوبست کے واسطے سیّد کے پیچھے
کیا۔ گورنر جنرل بہادر اپنی فوج وغیرہ سمیت بنگلور کو گیا۔ سلطانی سپہ سالار
فوج غنیم کا قصد کر ایسی تدبیر و قدغن کیا کہ پنڈارے مغلیہ سپاہیون کا
سج حریف کے چنداول پر جا پڑے اور اُسکے تاراج و غارت کرنے مین کچھ
ر نکیا چنانچہ پانچ ہزار بیل اناج کی گونون سمیت اور دو سو سوار پکڑ لائے

غرض کہ ہر روز سپاہیان و سرداروں پٹھانوں دکھنیوں کا گویا یہ معمول ہو گیا تھا کہ وے
مقدمہ کے دل کی طرح انگریز اور مغل دونوں کے طلایہ اور ہراول پر توٹ بعضوں
کو لوٹتے و بعضوں کو تیر و تفنگ سے مار گراتے اور دشمنوں کے آنے جانے کی
راہ کو ایسی چوکسی سے روک لیتے کہ وے بیچارے مجبوری کے مارے
اپنے لشکر کی حد سے پانوں باہر نہیں رکھتے تھے اور جنگ کے مقدمے میں
تو خود مدد الٰہی اور سورما بہادروں کے جد و جہد سے بے حد و نہایت ہی رعب
و داشت دشمنوں کے دلوں پر چھا رہا تھا اور وہ گمان غلط جو سلطان کے
بذات خود مقابلے کو نہ آنے کے سبب اُن کو تھا اب ترس و بیم سے بدل
گیا، جیسے وے نہیت بد حواس و مضطر تھے، نظام علی خان اور مرہٹے کی تو یہ
حالت تھی کہ ادھر تو نواب موصوف نے پانگل میں مقام کر اپنے امیروں
کو ممالک محروسہ کے تسخیر کرنے کے واسطے روانہ کیا چنانچہ عیسیٰ خان
بار جنگ نے اپنی فوجوں سے قلعہ کنچیکوٹہ، تار پتری، تار مری وغیرہ کو کئی مہینے
میں عمل کر لیا، اور حافظ فرید الدین مخاطب بموید الدولہ لشکر عظیم لیکر گتی کی
جانب چڑھ دوڑا، جہاں قطب الدین خان دولت زئی اپنا جمعاو لیکر اُس کے
مقابلے کو نکل آیا، لیکن پہلے دن فیروز نہوا، دوسرے دن پھر اُس نے دشمنوں کا
سامھنا کر بڑی دلیری کی، تب وہ حضور میں طلب ہو کر اپنی فوج معیت دار السلطنت کا
عازم ہوا، حافظ مذکور نے جب دیکھا کہ گتی کا قلعہ اُس کے زور سے سر ہونا نظر
نہیں آتا تو اُسے خاک سیاہ کر کرنے کا عزم کیا اور تھوڑی سی محنت و کوشش سے
شہر کو پا اور سد ہوتے قلعے میں اپنا دخل کر چار ہزار سوار، پانچ ہزار پیدل،
ضرب توپ سے گرم کنڈے کو جا کر گھیر لیا، اگرچہ بہتیرے حملے کیے، اور پہاڑ
ترائی کے حصار کے قلعداروں کو خط خدیعت آمیز بھیجے، پر وے اقسام طرح کی

اریان کرنے اور بے دھڑک توپ و تفنگ کی شلک مارنے سے اعدا کو
روسیاہ کرتے رہے اور اُدھر مرہٹے کے سردار بھی حاکم پونان کے حکم
اپنی سرحدون کے قریب کے قلعون کی تسخیر کو مستعد ہو چڑھ آئے،
پرسرام ناظم مرچ نے وہانکے بعضے قلعے اور مکان توڑکر اور کتنے ضلع پر مسخر کرکے
ملک کے داخل کرلیا، اور بدرالزمان خان قلعہ دھاڑواڑ کا صاحب صوبہ نو مہینے
ر (جبتک ذخیرہ و آذوقہ باقی تھا) اعدا کے نرغے مین رہکر داد شجاعت
ی کی دیتا رہا آخر کو جب گولا بارود اور ذخیرہ چک گیا تب بمجبوری قول
کے بعد قلعہ دشمنون کو حوالہ کر آپ دو ہزار جوانون سے متحصن ہوا، اب
نے محصّل تعینات کیے کہ خان مذکور کو طوق و زنجیر کرکے پونان روانہ
ہیئے، خان موصوف یہہ خبر سن اُن ابلیس کردارون کے قول قرار پر
بڑھ اپنے ساتھیون سمیت بڑی دلیری سے لڑتا بھڑتا نگر کی طرف
، اعدا بھی تیغ و تیر لے لے مور و ملخ کی طرح کثرت سے اُن پر آ ٹوٹے،
انی سپاہیون نے ہرچند اُن کے مار ہٹانے مین مقدور بھر قصور نکیا
خرکار خان تہوّر شعار کئی زخم کھا کر گرفتار ہوا اور نرکوندے مین مقیّد رہا،
س کے چار پایون کے سمون تلے کچلے گئے، تب تو اُس ضلعے
ب قصبے قریئے غنیم نے لے لیئے، ہری پنڈت پھڑکیا نے ہرپن ہلّی کے
آکر اُس کی گرد نواح کو ضبط اور شوم شنگر وہان کے راجا کو اُس کے
راج پر مسند نشین کر صوبہ سرا مین اپنا دخل کرلیا، پرسرام ناظم مرچ
ھاڑواڑ، انگولا، مرجان، شانور وغیرہ کے بند و بست سے اطمینان
رچیتل درگ مین پہنچ کے وہان کے قلعدار دولتخان کے پاس ایک
مہ اِس مضمون کا کہ اگر تم قلعہ چھوڑ دو تو چار لاکھ روپیہ کی جاگیر پاؤ اور

اپنے مال اسباب سے بے کھٹکے رہو گے بھیجا، دولت خان نے بظاہر اس امر کو اقبال کر کہلا بھیجا کہ بہت مبارک شب کو انشاء اللہ تعالی یہہ خیر خواہ سامنے آکر اِس مقدمے میں جو کچھ کہنا سنا ہی خاطر خواہ پختہ کریگا، حریف اِس پیغام پر خوش ہو کر انتظار کرنے لگا، اِدھر دولت خان رات کے وقت دو اسد اللّٰہی رسالے اور ایک ہزار جری پیدل سمیت قلعے سے نکل اِس قصد پر کہ حریف کے خیمے میں داخل ہو کر شجاعت کا اپنی جوہر دکھلاوے، اُسکے لشکر کو چلا جب فوج کے بیچوں بیچ جا پڑا تو ایک تفنگچی نے جو شراب کے نشے میں سرشار تھا بندوق سر کی اُس کی آواز پر اعدا کی تمام فوج خوف سے چونک کر طیار ہو گئی دولتخان نے بھی دلاوری کا قدم جما پنجۂ بہادری کھول بہتون کو بستر نیستی پر سلایا، فوج اعدا منتشر ہو کر اپنے سردار کے ساتھ سرا کی جانب چل نکلی دولت خان اعداے دولت کو زیر کر اُس لشکر کا سارا اسباب لوازمہ، خیمہ اور پان سو گھوڑے، جنگ کے ہتھیار لیکر بفتح و ظفر نگر کو روانہ ہوا، اب ناظم مرج سرا سے نکل مدکری پہاڑ میں جا داخل ہوا، وہان اُس نے اپنے بھانجے مادھو کو مدگری مسخر کرنے کے لئے مقرر کر آپ رسد کا سامان اور مواشی سمیت انگریزی فوج میں شامل ہونے کے ارادے کوچ کیا، القصہ اُن دنون میں کہ انگریز بہادر کا سر لشکر اپنی فوج کا انتظام بندوبست کر دار السلطنت کا عازم ہوا، سلطانی سپہسالار کے پیدل سپاہی جو مدکری کے جنگل کے درمیان گھات میں لگ رہے تھے غنیم کی فوج پر بہادرانہ حملہ کر ہر رات اُن کے کان ناک کاٹ بنجارون سے پانچ چھہ سی بیل غلے سمیت چھین لاتے تھے، جو شخص ناک یا کان کاٹ لاتا وہ ایک ہون پاتا، اور اناج بھرے سمیت بیل پیچھے پانچ روپیے اور گھوڑے کا دس ہون انعام

ما پنڈارے نت اطراف و نواح مین فتنہ فساد مچا کر سپاہ اعدا کو نہایت حیران
شان رکھا کرتے اکثر اہال بنگاہ کو پراگندہ و آوارہ کر دیتے رسد اور خبرون
سے بھرے سب بیل گاے پکڑ لیجاتے ، خیر جب انگریزون کی پلٹن کری گھٹہ
سواد مین پہنچی تو بالکل رسد اور ذخیرہ اُن کا چک گیا تھا اور کاویری ندّی بھی
زور شور سے چڑھی ہوئی تھی ، لیکن سلطان والا شان نے انگریزون کی فوج
پہنچنے سے پہلے ہی ندّی کے سامنے چار پانچ مورچے بنوا لیئے ، جن مین کتنے
سالار معہ جوانان پردل مستعد جنگ ہوے ، گورنر جنریل بہادر نے
کے آگے حملہ کردو مورچے لے لیئے ، اور جنریل میڈوس بڑی بھیڑ بھاڑ
لے کری گھٹہ کے پہاڑ پر چڑھ دوڑا ، تب سیّد حمید وہان کے سردار نے
مار پرسے ایسے شلکین توپ و بندوق کی مارین جسسے اُسکی جمعیّت مین تفرقہ
اور ہزارون جنگی جوان کام آنے کے بعد وہ ناکام پھر چلا ، اُسی ایّام مین
فرنگ کے دو رسالون نے حسن خان خالیاں سپہ سالار کی منزلگاہ کی جانب
اُس گڑھی اور قلعے کے تھی دوڑ ماری ہنوز ہلّے کی نوبت نہ پہنچی تھی کہ اُس
ار نے اُن پر توپین چلانا شروع کر دیا اور جب اعدا قریب آگئے ، تو وہ
کو چھوڑ بقدم استقلال اُن کے سنمکھ برآمد تب حرب و قتال مین
تردّد و کوشش بجالایا آخر زخمی و اسیر ہو گیا ، انگریز کے سپہ سالار نے
سر کرنے کے لیئے بہتیری سعی و تدبیر کی لیکن کچھ نہ بن پڑی اور رسد کی
کے سبب جدھر تدھر الجوع الجوع کی صدا تھی ، غلّے کی گرانی کا یہ حال تھا
چھہ روپیے سیر دال چار روپیے منڈوے کا آٹا تین روپیے ہو گیا اور گھی تو
روپیے سیر بھی میسر نتھا ، لشکر والونکی مارے بھوکھ اور فاقے کے یہ نوبت
سردارون کے تاکید کرنے سے توپ کشی کے بیلون کو ذبح کر کر کھانے لگے

گورنر جنریل بہادر نے جب اپنی فوج کے لوگون کی ایسی بری حالت دیکھی
اور یہہ بھی سنا کہ مالیبار کے رستے جو بہت سے آدمی بری رسد لیئے آتے تھے
اُن پر غازی خان کی طرف کے غارتگر اور سیّد صاحب کے سلحدار توٹ کر
سب کو لوٹ مار کر لشکر سلطانی مین لے گئے، تب صلاح و مشورے کے بعد
اُس نے توپ سب زمین مین گاڑ توپ کے سارے جو بینہ آلات و اسباب
کو آگ لگا جلا دیا، دبلے دبلے گھوڑون کو مار کر کتھ کے رستے ہو کر کوچ کیا،
سلطان نے یہہ ماجرا سن کر بطور خوش طبعی کے چند بنہنگی میوہ سرکار کے منشی
کے نام سے جنریلی منشی کے پاس بھجوا دیا، حریف کے بعضے سردار اِس
ظرافت کو تاڑ گئے چنانچہ اُن لوگون نے میوہ لانے والون کو انعام اور دو بنہگیان
پھیر دین اور یہہ کہا کہ منشی جنریل بہادر کا یہان حاضر نہین، بارکشی کے چارپایون کی
ناداری یہانتک تھی کہ انگریزکی پلٹن کے سپاہی جلوی تو پون کو کھینچتے تھے اور
ہر روز فجر سے دوپہر تک بہزار خرابی کرتے پڑتے ایک فرسنگ پر جا مقام کرتے یہہ
سوانگ دیکھہ بعضے امرا و خوانین دولت خواہ نے حضور اقدس مین عرض کیا کہ
قبلۂ عالم، فرصت کا یہی وقت ہی اگر ارشاد ہو تو ندویان ترقی خواہ سپاہ نصرت اشتباہ
ہمراہ لے اعدا کا تعاقب کر ایک ایک کو آستانۂ عالی مین دست بستہ پکڑ لا ئین لیکن سلطان
عالیشان نے اِس امر کو پسند نکیا، خیر گورنر جنریل ہمّت کر کے اُتری درگ
کی طرف جا پڑا، اُس پہاڑ کے قلعدار بری بھیڑ بھاڑ دیکھہ قلعے کی کنجی سمیت
استقبال کو نکل آئے، گورنر بہادر نے اُن پر مہربانیان مبذول کین، اب ذخیرے
اور مواشی کثرت سے یہان آنے لگے، اگرچہ وہ شدّت فاقے کی کچھ کم ہوگئی،
پر اکثر وے اناج کے توٹے بھوکھ کے مارے فقط گوشت کھا کھا ہیچش کی
بیماریان اُٹھا اُٹھا مر گئے، آخر کار وہ سپہسالار کئی بیل منگوا توپین جتوا وان

سے آگے بڑھا ' بعد ایک مہینے کے سوندکیا مین جا داخل ہوا ' جہان پر سرام مرہٹہ رسد کا سامان اور ذخیرہ لیکر آن پہنچا ' جس نے انگریزکی فوج کو فاقہ کشی سے بچا لیا ' اور کرنیل ریت بہادر بھی رسد وآذوقے کے بہت سے غلّے اور مواشی کے گلّے کے گلّے لشکر مین لاکر گورنر بہادر کے نزدیک سرخرو اور اُس حسن خدمت کے بدلے مین بنگور وغیرہ کی تحصیلداری پر بحال ہوا بعد اسکے اُس سپہسالار نے کئی سردارونکو بڑی جمعیت کے ساتھ ماکڑی درگ اور نندی گڑھ مسخّر کرنے کے لیئے تعینات کیا ' چنانچہ کرنیل کوری نے تین پلٹن اور ایک فرنگی رسالے سے جاکر نندی گڑھ کو گھیر لیا اور کرنیل ریت نے بھی مع چھ سو سپاہیون کے بالاپور سے پہنچکر اُس گڑھ کے لینے مین بڑی کوشش وجانفشانی کی ' ہرچند تیر و تفنگ کا زخم اُٹھایا ' تو بھی اٹھارہ دن مین آخر اُسے لے لیا ' لیکن دھاوا مارنے کی رات کو جنریل میڈوس نے مورچے مین آکر اہل فرنگ کو لوٹ کی چیزین اور محصور عورتین معاف کرکے تاخت کا حکم دیا ' محصورون نے مارے غیرت کے پہاڑ پر سے نیچے آکر اپنی جانین دین ' لطف علی بیگ بخشی اور سلطان خان قلعدار اسیر اور ماکڑی درگ بھی تین دن کی لڑائی مین صلح پر سر ہوگیا '

*

پانکل کے گرد و نواح میں آملنا سکندرجاہ نظام علی خان کے بیٹے کا
مشیرالملک اور بہت سے سپاھیون سمیت گورنر جنرل بہادر کے
لشکر میں تاراج کرنا شاہزادہ فتح حیدر کا مدگیری کی فوج
محاصر پر، مارا جانا حافظ فریدالدّین خان کا گرم کنڈے میں،
دوسری بار چڑھائی کرنا گورنر جنرل بہادر کا سرینگپٹن پر،
مرہٹون کا وہان آپڑنا اپنے لشکر لیکر، مصالحہ ہونا ان دونون
هم عہدون کی صلاح سے سلطان اور انگریزون میں معہ اور واردات
جو سنہ بارہ سی سات ہجری میں واقع ہوئین

اُنہیں دنون مین کہ گورنر جنرل بہادر ناکام پھر گیا سلطان عالیشان نے کاویری
ندی کا پانی گھٹ جانے کے بعد شاہزادہ فتح حیدر کو معہ فوج سنگین گرم کنڈے
کی طرف رخصت فرمایا اور زر تنخواہ ایک سال اُس قلعے کے محصورین کی بھی
ہمراہ کردیا، جب شاہزادۂ عالی مناقب صوبۂ سرا کی جانب روانہ ہو کلواری اور
بوکاپٹن کے جنگل کی پناہ مین سب فوج چھوڑ آپ چیدہ پیادہ و سوار سمیت
الغارون گرم کنڈے مین جا پہنچا، حافظ فرید الدّین جو اُس قلعے کو گھیرے ہوئے
پڑا تھا اِس حال سے آگاہ ہو کر مقابلے کو نکلا، شاہزادۂ بلند اقبال اور میر علی رضا خان
اور دوسرے جانباز سلطانی نے داد بہ دلی کی دے حافظ کی فوج کو منہزم کیا
اور اُسکا سر کاٹ لیا، بقیۃ السّیف کربے کی طرف نکل بھاگے، شاہزادہ مظفّر
نے اُن مقہورون کا اسباب ولوازمہ قلعے مین بھیج اور زر مشاہرہ قلعدار کے
حوالے کر آپ مدگیری کی طرف کوچ کیا، سکندر جاہ اور مشیرالملک جو
آٹھ ہزار سوار، تین ہزار پیدل لے کر گرم کنڈے سے سترہ کوس پر

ہو رس پلّی اور ہلم باڑی کی نواج مین آ اُترے تھے، وے یہہ خبر سن کر وہان ٹھہرنا مناسب نہ جان پناہ کے لیئے سنگل پالا کے پہاڑون مین جا گھسے، شاہزادہ ستم دل راتون رات وہان سے چل نکلا اور مرہٹے کی فوج محاصر پر جا پڑا اور سرداروں کے سرکاٹ نصرت و فیروزی کے ساتھ حضور مین آ پہنچا، اِنہین نون مین میر قمرالدّین خان رسد اور مواشی وغیرہ جمع کرنے کے واسطے نگر ہو گیا، اِس سے ایک ہفتے بعد، نواب نظام علی خان کے سردار اپنے لشکر سمیت شان خان ہلّی کی اطراف مین گورنر بہادر سے آن ملے، اور جنریل پینڈوس، نندی گڑھ کا قلعہ لے کر کشن گیری سر کرنے کے ارادے پر آ جما او ساتھ لے چڑھ دوڑا، چنانچہ رات کے وقت اُس مشورے پر توت اُسے بت حصار کے دروازے تک پہاڑ کے اُوپر بھی جا پہنچا تھا کہ قلعے کے پاسبانون نے مارے توپ و تفنگ اور بانون کے اِسے مار ہٹایا، اور بھگوڑون کا پیچھا کرکے بہتون کو خاک ہلاک پر سلایا،

## بیت

کیا اُنکو اتنا دلیرون نے تنگ
کہ دل سے گیا اُنکے سودائے جنگ

جنریل وہان سے پھر کر اپنے لشکر مین آ پہنچا، اور کرنیل کوپری نے نندی گڑھ سر ہو جانے کے بعد اپنی فوج سمیت آ کر پہلے تو قلعدار کو کچھ روپیہ دے ملا لیا اور قلعے کو قبضے مین لا اُس مین تھانہ بٹھا وہان سے کوچ کیا، جب برسات کے دن گذر گئے، لورنر جنریل بہادر ناظم حیدر آباد کی فوج سمیت سرینگپٹن کے مسخّر کرنے کے قصد سے بڑی بڑی منزلین طے کرتا کوچ بکوچ گری کورے مین آ داخل اور ناظم کی فوج کو پیچھے رکھ اُن مورچون پر جو سپہداروں کی چوک سے خالی پڑے تھے دھاوا کر

دخیل و قابض ہو گیا، بلکہ شلکبن مار نا آر دوے خاص کی طرف آگے بڑھا، تب سلطان نے جو اپنے لشکر سمیت ندی کے اسی پار تھا اور جاسوسون نے اُسے فوج اعدا کے پہنچنے کی خبر بھی نہین پہنچائی تھی، مجبور ہو حکم دیا کہ اطراف و نواح سے پیدل تفنگچی اور کماندار مجتمع ہو کر دارالسلطنت کی پاسبانی وحفاظت مین سرگرم رہین اور خود سوار ہو جان نثارون کو ہمراہ لے اعدا کے مقابلے کا قصد کیا، لیکن رات کی تاریکی کے سبب لشکروالے اپنے بیگانے کو نہ پہچان آپس ہی میں لڑ پڑے، اُس وقت امام خان قندھاری اور سپہدار میر محمود شیرازی اپنی فوجون سے دشمن کا رستا چھینک بھر مقدور اُنھین مار ہٹاتے رہے یہان تک کہ آخر کو وے دونون شہید ہوے، اِس عرصے مین جنریل میڈوس نے بڑی دلیری سے چڑھائی کر شہر گنجام کا قلعہ اور لال باغ جو خندق اور کھائی کے سبب نہایت حصین و استوار تھا پر اُس شب اُسکی برجیان دیوان مہدی علی خان کے قریب سے جس نے حصار کے دروازے پر اُس کے پاسبانون کو تقسیم مشاہرہ کے بہانے بدون حکم حضور کے اکٹھے کیا تھا خالی پڑی تھین ایک ہی حملے مین لے لیا، سلطان نے جب یہ خبر سنی آپ تو ساری فوج سمیت دارالسلطنت کی طرف کوچ کیا اور دو اسد اللہی رسالون کو اُس مورچے کے چھڑالینے کے واسطے جسے انگریزون نے رات کے وقت لے لیا تھا تعینات فرمایا، جب روز روشن ہوا وے شیران بیشۂ ہیجا مورچے پر حملہ کر قلعے کے پاس جا پہنچے، لیکن چونکہ گورنر جنریل بہادر وہان موجود تھا اُس کے سپاہیون نے اُن بہادرون کو وہان تک پہنچنے نہ دیا، ہرچند کئی بار اُن لوگون نے حملے کیئے پر کچھ مفید نہوا، اکثرون نے جام شہادت کا پیا، باقی جو ان قلعے مین پھر آئے، سلطان نے قلعۂ دارالسلطنت کی اطراف و جوانب مین توپ و منجنیق اور نوع بنوع کے آلات آتشبار نصب کر ہر ایک

نب پاسبانون کو بٹھا سوار سب میسور کو روانہ کر دیئے، دو پہر دن ڈھلے پر سرام
ور ہری پنڈت تو دونون اپنا لشکر لیے چرکولی کی نواح مین آ اُترے اور فولاد
نگ و مشیر الملک نے اپنی فوجون سمیت موتی تالاب پر پہنچ کے ڈیرا کیا،
نکہ سب کو معلوم ہو چکا تھا کہ زمانہ محاصرے اور مقابلے کا طول کھینچیگا، خاتمہ جنگ
ا سہج مین نہین ہوگا اور ایک خلقت ماری پڑیگی، نظر برین تینون امیر ہم عہد
پنے اپنے واسطے مصالحے کی فکر مین تھے، اور گورنر جنریل بہادر ایک مورچہ
گنجام سے ورے قلعے کے دکھن اور دوسرا قلعے سے پورب ندّی کے
س پار بنا جنگ کو آمادہ ہوا، سلطان نے ایسے تین قوی عدو کے ساتھ
ستیز و آویز صلاح وقت نجان بعضے خیر اندیشون کی مصلحت و راے پر گورنر
ریل بہادر کے پاس وکیلون کو معہ بہت سے تحفے ہدیون کے بھیجا،
اوسے میاں ملاپ کی بنا ڈالین، چنانچہ اُن کے پہنچنے پر گورنر بہادر نے
سلطان کے ساتھ مصالحہ کرنے کو غنیمت سمجھا پر جنریل میڈوس
س امر میں راضی نہو کر بڑی ردبدل کے بعد سپہسالار سے رخصت لے
ھ سنار پیٹا کی نہر پر چڑھ دوڑا، وہان سیّد غفّار سپہسالار قدم استقلال
فوج اعدا کے سامنے ہو بہادرانہ کوششین کر آخر اُن پر غالب ہوا، حریف
ر ہو کر پچھلے قدم ہٹ گئے، لیکن پھر دو ساعت بعد جب سپاہ منصور کھانے
نے مین مشغول اور دشمن کے حملے سے غافل تھے انگریز کے سپاہیون
نے قابو پا کے اکبارگی ہلّا کیا اور سہج مین سپاہ منصور کو پاشیدہ کر اُن کی جگہہ
لے لی، اِس پر سیّد حمید اور فاضل خان سپہدار اپنی جمعیت سمیت اُس
سپہسالار ہزیمت خوردہ کی مدد کو پہنچے اعدا پر ایک بہادرانہ حملہ کر اُس سپہدار
اُس کی جگہہ پر پھر قایم کیا، انگریزون کے دو ہزار سپاہی مارے پڑے، ناقر

اپنے لشکر کی طرف چلے گئے، اُسی رات کو جنریل میڈوس نے اپنے ڈیرے
مین آکر پستول بھرکر اپنے اوپر سر کیا پر گولی اُسکو نہ لگی، تب وہ دوسرا طپنچا طیار
کرکے چھوڑنے پر تھا کہ اتنے مین کرنیل مالکم جنریل اجنط نے پہلی ہی آواز سن
اُسکے خیمے کے اندر جاکر پستول اُسکے ہاتھ سے لے لیا اور اِس سرگذشت
سے سپہسالار کو آگاہ کر دیا، تب سپہسالار نے اُس کے ڈیرے مین
جاکے اُس کا ہاتھ پکڑ کر یہہ کہا کہ ہر چند قلعے کا تسخیر اور سلطان کا اسیر کرلینا کچھ
دشوار نہین، مگر جون سرداران ہم عہد جو سلطان کے ملک و مال مین کمپنی کے
ساتھ شرکت رکھتے ہمین کمپنی کا بہت ہی کم فایدہ نظر آتا ہی اِس لیئے میری
دانست مین تو بہتر تدبیر یہہ ہی کہ سر دست اُسّے صلح کر لین، اِتنا سن کر
جنریل تسلی پذیر ہوا، قصہ کوتاہ تینون ہمسردارون کی صلاح و مشورے
سے مصالحے کی صورت اِس طور پر ٹھہری کہ سلطان تین کروڑ کا ملک اُنھین
چھوڑ دے اور نقد تین کروڑ روپیہ دے، اور اِن روپیون کے وصول ہونے
تک دو شاہزادون کو بطور اوّل کے گورنر جنریل بہادر کے پاس بھیج دے، غرض
سلطان دور اندیش نے جونکہ اپنی سلطنت کے تمام کارخانون مین نمک حرام
ارکان دولت کی سستی و غفلت کے سبب سے خلل دیکھا بہ مجبوری موافق اِن شرطون
کے بارامحال، سلیم، انور، امنگری، سنکلی درگ، دندیگل، کلیکوٹ وغیرہ ملک
انگریزون کو، اور کڑپا، تاڑپتری، پادمری، بلاری وغیرہ، نواب نظام علی خان کو، اور
تنب بھدراندی کے اُس پار کا سارا ملک مرہٹے کو حوالے کر نقد کڑور روپیہ
تحفون ہدیون سمیت بھیج دیا، اور حسب الطلب گورنر جنریل سلطان عبد الخالق
اور سلطان معز الدین کو بڑے تجمل و حشم سے غلام علی خان کی اتالیقی مین، اور
میر علی رضا خان کو ایلچیگری مین اُس کے پاس روانہ کیا، انگریزون کے شرکا اپنے

ہے کے روپئے لیکر اپنے ملک پھر گئے، گورنر بہادر نے معہ شاہزادگان بلند اقبال
راس کی طرف کوچ کر کرنیل ڈفٹن کو شاہزادون کا خاف امان مقرر کیا جو اُن کی
رمایشات بااعزاز واکرام بجالایا کرے، انگریزکی جانب کے پاسبان کل سلطنت
امداد سے برخاست ہو کر بارامحال وغیرہ کے انتظام و بند و بست کے لئے
روانہ ہوئے، سارے ملک مین امن چین ہو گیا، جب جنریل بہادر مدراس جا پہنچا تو
س نے قلعے کے اندر ایک امیرانہ حویلی شاہزادون کی اقامت کے واسطے
الی کروا اُنھین اُس مین رکھا اور سارا ضروری اسباب ولوازمہ طیار کروادیا،
اب محمد علی خان بھی شاہزادون کی دلجوئی و خاطرداری کرتا اور نت نئے
وسے ہدئے بھیج بھیج دوستی کو بڑھاتا تھا،

---

## کوچ کرنا سلطانی فوجون کا اطراف کے راجاؤن کی تنبیہ کو، بند و بست ممالک محروسہ کا، قلعۂ دارالسلطنت کی تعمیر معہ اور حالات سن بارہ سی سات ہجری کے،

سی تاریخ سے کہ تینون امراے ہم عہد (یعنے انگریز، نظام علی خان، مرہٹے)
پنے اپنے ملک کو گئے، سلطان عالیشان ممالک محروسہ کی مہمات اور تفتیش
ال مین اپنے عمّال اور کارگزارونکے متوجہ ہوا، جب اُن مین سے ہر ایک کے
ون کا اُسنے حساب لیا اور تقریباً دریافت کیا کہ مہدی خان مدارالمہام، کرناٹک
کے کئی ساہوکارون اور دوسرے نمک حرامون کے ساتھ متفق ہو اطاعت کی
سے پانو باہر نکال کر چاہتا ہی کہ اپنے آقا کی سلطنت کو تباہ کرے، انھین
بختون کی صلاح سے، توپین جن مین ریت کیچڑ بھری گئی تھی عین جنگ کے

وقت بیکار بڑی تھین، پس ایک ایک کے عملون کی سزا دیکر گھر اُن ناعاقبت اندیشون کے لٹوادیئے، لیکن میر محمد صادق علی کہ ایک ہی نمک حرام اور ظالم بافرجام تھا پھر منصب دیوانی پر قائم ہوا، گویا گرگ مردم خوار کہ شبانی ملی، تب وہ قابوجی گرگ کہین جو اپنی معزولی کے وقت سے عداوت قلبی سلطان کے ساتھ رکھتا تھا اکثر بڑ[illegible] نے وفادار خان خوانین امیرون سردارون کو ہیچ پوچ دلیلون سے سستی و غفلت کی تہمت لگا حسب الحکم والا قتل کرنے لگا، اُنہین دنون بعضے امیرون اور جاسوسون نے حضور عالی مین خبر پہنچائی کہ دارالسلطنت کے اُتر جانب ہر ایک اطراف و نواح سے مفسدون اور جبارون نے بغاوت پر سر اُٹھا فتنہ و فساد کا قدم بڑھا ممالک محروسہ کے رعایا کی اذیت و ضرار پر کمر باندھی ہی چنانچہ تمربنسی راجاؤن کی طرح ایک شخص نے اپنے تئین مرگسی راجاؤن کی اولاد مین ظاہر کرمدگیری عمل کر لیا اور دوسرا رتن گیری لیکر سرگرم جنگ و جدال ہی اِسی اثنا مین سید محمد خان چیتل درگ کے آصف یا تحصیلدار اور دولت خان وہان کے فوجدار نے حضور مین عرضی گذرانی کہ ایک اجنبی آدمی جو بعضے کے نزدیک راجاہربن ہلی کے عالا و دارون مین ہی اپنے کو بےپانانک مقتول قرار دیکر سرداری کا دعوا کرتا ہی بلکہ اُس نے چار ہزار پیدل جوان جمع کرکے ہوجنگی درگ اور کوتور گڑھ کو جو صوبہ ہربن ہلی کے متعلقات سے ہی اپنا مسکن ومامن ٹھہرایا ہی سلطان نے سنتے ہی اِن خبرون کے سید صاحب کو تو بڑی جمعیت سے مدگیری وغیرہ کی جانب شقاوت نشانون کی تنبیہ کے لیئے اور میر قمرالدین خان کو بڑی فوج کے ساتھ ہربن ہلی کے راجا بدبخت کی گوشمالی کے واسطے تعینات کیا، خان موصوف وہان جا اُس گڑھ

سر کر ہو چنگی درگ پر چڑھ دوڑا، تب سپاہ سلطانی کے دفع کرنے مین وہ
ر سرکش قلعے کو غلّے اور جنگی آلات سے سجا دو ہزار پیدل لیکر
سات مہینے تک مقابلہ کرتا رہا، آخر ایک دن خان مذکور جوش مین آ اپنے
نون معیت اُس حصار کے مسخّر کرنے کو سوار ہوا، بہادران نصرت مند
نے دشمنون کے جماؤ کا کچھ بھی کھٹکا نکر اُس مردود کافر کینہ کش کا قصد
، بلکہ نہایت پردلی کی راہ سے فصیلون کنگرون پر چڑھ کر کوس و نقّارہ بجایا،
کافرون نے بھی خوب ہی جرأت کر داد جنگ کی دی اور خان مذکور کو زخمی
، مگر آخر کار بہت سختی پریشانی و سرگردانی اُٹھا کر اُس شقی کو چار سی کفّار
ت اسیر کیا شوم شنکر بھتیجا نائک مقتول کا جو مرہٹون کی پشتی کے
بب ہرپن ہلّی کے اکثر تعلّقون کو عمل کرنا رائن گیرا مین رہتا تھا یہ خبر سن کر
ر آیا، خان موصوف نے تھوڑے اسیرونکو عبرت کے لیئے ہاتھ پانو کاتے
رہٹون کو خوجا کروایا اور ہرپن ہلّی وغیرہ پہاڑ کے قلعون کو ڈھا کر وہان سے
جعت کی، بیر جنگ صوبہ دار جو چیتال درگ مین پناہ کے لئے آرہا تھا اُسنے
ر اطراف کا قصد کر آنی گنڈی اور کناگری مین اپنا دخل کرلیا، بلکہ کناگری کے
جاہری نائک کو بھی قولنامہ بھیج کر بلوا اور اُس کے تعلّقے کی واگذاشت
سند معہ خلعت اور ایک ہاتھی چاندی کی عماری معیت دے کر اُسے مطیع
ا چنانچہ نایک مذکور بندگان سلطانی مین داخل ہوا اور سیّد صاحب
موف اکثر گمراہون کے کان ناک کاٹ پھر آیا اور سیّد حمید سپہدار اپنے
سن خدمت کے عوض نوبت نقّارہ فیل معہ سنہری عماری اور نواب کا
اب پا کر حیدر نگر کا ناظم متقرّر ہوا، قصّہ کوتاہ اُس اطراف کے حکّام کو جب
ین ہوا کہ سلطان عالیشان سے عداوت رکھنی اپنے پیرون پر آپ کلھاڑی

مارنی ہی ' اِس لیئے اپنی حرکتون سے نادم ہو فرمان بردار و مطیع ہو لیئے ' اور
بنگور کا راجا بہ سبب گورنر جنریل بہادر کی سفارش کے لاکھ روپی سالیانہ
خراج واگذشت کی شرط پر اپنے تعلّقے کی سند حضور سے پا کے اپنے راج
مین بحال رہا ' اُنہین دنون سلطان عالیشان نے سلطنت کے عمدہ کار پردازون اور
عاملون کی تغیر و تبدیل موقوف کر ایک معقول تدبیر ٹھہرائی کہ ہر برس تعلّقون اور
پرگنون سے آصف لوگ اپنے اپنے دفتر کے عملے فعلے سمیت ذیحجہ کے مہینے
کے اندر ' بارگاہ سلطانی مین حاضر ہو عید قربان کی نماز ادا کرنے کے بعد ' منبر کے
سامہنے ' قران شریف سر پر لیکر اِس بات کا مچلکا دین کہ آیندہ ہم سب کے سب
زنہار حاصلات کے روپی مین خورد برد اور اُسکے بھیجنے مین تاخیر نہین کرنے کے
اور البتّہ غریب غربا رعیت پرجا کو بھی نہین ستاوینگے بلکہ منہیّات کے تارک ہو کر
امانت و دیانت سے صلاح و سلامت روی کی چال اختیار کرینگے ' اگرچہ یے خدا
فراموش یہان تو اِن شرطون پر راضی ہو خدا کا کلام درمیان لا عہد و پیمان کرتے
لیکن جب اپنے پرگنون پر جاتے تو وہان سب دین و ایمان کا پاس بکسو رکھ وہی ظلم
و ستم قدیم کو عمل مین لاتے ' اِس لیئے سلطان نے کہ بالطّبع اُس کو
ہندؤن کی قوم سے نفرت تھی اہل اسلام کو جو لکھنے پڑھنے مین فی الجملہ سواد رکھتے
تھے جمع کر اُن کو میرزایان دفتر اسپنہ دیوان کا بنایا اور بالکل دفتر خانون کا حساب
کتاب فارسی خطون مین مقرّر کروائے ' اور علی ہذا القیاس اپنی سلطنت بھر مین
ہر پرگنے پر اُنہین مین سے ایک آصف یا تحصیلدار اور ہر ایک محالون مین جہان
سے ہزارہون کی آمد تھی جداگانہ ایک ایک عامل ' سر رشتہ دار ' مجموعہ دار '
امین ' خزانچی مامور کیا اور ہنود قانون گویون کو ایک قلم موقوف ' لیکن
تو بھی یے سپاہی قوم اپنی معاملہ دانی کے سبب ( یے اِس کے کہ اُن کا حال

ور مین معلوم ہو عاملون اور آصفون کے ساتھ لگاوٹ ملاوٹ کر کاربار
لداری مین دخل کرنے سے باز نہین آتے تھے یہان تک کہ آصف اور عامل
گ ملکی بندوبست کا بار اُنھین پر ڈال کر آپ تو رات دن ناچ راگ مین
شغول رہتے اور ادھر یہ نابکار سارے تعلقون کو خاطرخواہ تاراج کر آدھون
ہ محاصل تو آپ اُڑاتے پڑاتے اور آدھا آصفون کے پاس
پہاتے، ہرچند اُن کے اِس خورد برد کرنے کے اخبار خارج سے حضور مین
ں گذار ہونے پر سلطان اِس راہ سے کہ اُن دنون اُنھین ظالمون کا دور دورتھا،
ہ و دانستہ طرح دے جاتا، علاوہ اِس کے وہ دین پناہ دنیای دون سے ایسا دل
اشتہ تھا کہ اُمور ملکی مین اُن دنون چندان توجہ بھی نہین رکھتا، اکثر اوقات
و تلاوت قرآن اور تسبیح و وظیفے مین اشتغال رکھتا اور بے نمازون اور بدکارون
دل و جان سے دشمن جانتا، عاملون اور قلعدارون پر اِس مراتب کی تاکید
، باب مین فرمان صادر فرماتا، چنانچہ ایک فرمان فارسی عبارت مین لکھا ہوا
ن ۱۷۹۲ ع کا جس پر مہر بھی اُس بادشاہ دین پناہ کی تھی کلکتے مین برش کرسپ
ےکو پرنے کرنیل جان مارس صاحب کے حکم سے انگریزی مین ترجمہ کیا تھا جس کا
... یہہ ہی کہ ہر ایک عاملون اور قلعدارون کو چاہیئے کہ کیفیت مشاہرہ مقرری
زمین معافی یعنے لاخراجی قاضیان شہر وغیرہ اور مسجدون کے خطیبون اور
نون کی حضور مین بھیجے اور مطابق سند اُن سبھونکے عمل کرے اور دہاتی
سلمانون کے لڑکونکے اکٹھا کرنے اور علم سکھانے مین سعی و اہتمام کرے
دین لین کے باب مین ایماندار ی اور راستکاری اختیار کرے اور احوال
ون کے تربیت اور تعلیم کا حضور مین بھیجے اور قاضی مسئلہ سکھانے مین
اور اسلام کے مشغول رہے اور نئے مسلمانون کا نام اسامیون مین اہل

اسلام کے لکھے اور سواے قاضی کے دوسرا کوئی مسلمان نکرے اور
جہان مسجد نہو وہان پانچ گنبذ والی مسجد بنواوے اور خطیب کی تنخواہ دس
ہون مقرر کر بعوض تنخواہ کے اسقدر زمین دیوے کہ محاصل اسکا برابر تنخواہ کے
ہو اور علاوہ اُسکے اسقدر زمین وقف کردے کہ حاصلات سے اُسکے روشنی
اور فرش وغیرہ مسجد کی بخوبی انجام پاوے اور مسلمانون کے لڑکے بالونکی
تربیت اور تعلیم کے لیئے اور پانچ وقت نماز جماعت کے ساتھ پڑھنے کے واسطے
رہنے والون پر وہان کے تاکید کرے اور اگر کوئی رعیتون مین سے مسلمان ہووے
تو اُسے خزانہ باغ اور رشالی زمین کالے اور خراج اُسکے رہنے کی زمین کا معاف
کرے اگر وہ نومسلم تجارت پیشہ ہو تو اُسے سوداگری کے مال کا بھی محصول
نلے القصہ جب سلطان عالی ہمّت بسبب تعصّب دین و نہایت مصروف ہونے
سے امور دینی کے مہمّات مین شہریاری اور عاملون وغیرہ کے تدارک
و تفتیش سے دست بردار ہوا تب سب اپنی اپنی جگہہ پر بےباک
ہو گئے اور چونکہ اُس سلطان دین پناہ کی تمامتر یہی نیّت تھی کہ سارے
اہل اسلام اُس کی فیض بخشی سے بہرہ ور ہون اور چھوٹے لوگ
بھی اس طبقے کے بڑے درجون پر ترقی کرین اس جہت سے اُس کی سلطنت
مین بہت سے رخنے پیدا ہوئے بالکل عمائد و خوانین بدظن ہو آپس مین مل
مصدر فساد و شر کے ہوئے میر صادق مذکور تو جہات خسروانہ کے
باعث سب چھوٹے بڑے پر اپنے مکر و فریب کا سکّہ چلانے لگا یہانتک کہ
رفتہ رفتہ سارا ملک اور تمام سلطنت کے مہمات اُسی کے اختیار مین
ہو گئے جب وہ اس درجے کو پہنچا تو ایسا عُجب و رعونت اُس کے دماغ
مین سمایا کہ اکثر ملکی و مالی مہمّون کو بغیر مرضی سلطان کے فیصل کرنے لگا

سر ممالک محروسہ مین فتنہ و ہنگامہ تھا ' بڑے بڑے امورات اپنی
اہ انجام کرنا سحر و نیرنگ کے زور سے سلطان کو مسحور کر دروبست
ے کے بندوبست مین کسی کو دخل نہ دیتا ' صوبون مین بیہودہ و بیجا حکومتون کا
ھیجتا ' کارخانجات شاہی کی خبرین ' رعایا کا احوال ملک کے واقعات و
ات حضور مین گذرنے نہ دیتا ' سلطانی ہواخواہ سب کے سب یہ رنگ
دیکھ تنگ آئے ' اصلاح نیک کے بتانے اور کلمۂ خیر کے کہنے سے خاموش
' اُنہین دنون مین سلطان نے قلعۂ دار السلطنت کے بنانے کا ارادہ کر
و اُس کی بنیاد ڈالی اور پرانے قلعے کو توڑ کر دریا کی جانب ایک حصار
ن معہ گہری کھائی اور برج و فصیل کے اور دکھن کی طرف پانچ حصار
ار بنا گیا '

---

غیرو عافیت مراجعت کرنا شاہزادون کا سن بارہ سی آٹھ
جری مین مدراس سے ' مقرر ہونا کچہریون کا اسمای حسنا
کے حساب سے ' سرفراز ہونا اراکین کا میرمیزان کا لقب پا کر ' آنا
یران کے شاہزادے کا غربت و آوارگی کی حالت مین '
سرانجام پانا شاہزادون کی شادی کدخدائی کا با دیگر وقائع جو
س شادی کی ابتدا سے لیکر بارہ سو بارہ تک ظہور مین آئے '

سے دونون شاہزادے ایک برس کئی مہینے چیناپٹن مین مخالفون کے
رہکر اُنھین اپنے ساتھ موافق بنا اور میعاد کے رو پہی مقام ادا
ر طالی مقدار کی قدمبوسی مین حاضر ہوئے ' شاہ دین پناہ نے اُن کے

ساتھ آنے والوان کو نوازشات خسروانہ سے سرفراز کر رخصت کیا اور بزم شادی و سرور آراستہ کر سب امیرون اور منصبدارون کو الطاف شاہی اور مناصب عالی سے معزز و ممتاز کیا؛

## مثنوي

بیفزود شان پایۂ عز و جاہ     بانعام شہ گشت خرم سپاہ
ہمہ خوشدل و شاد و خرم شدند     ز بار عطا جمانگی خم شدند

عمدہ اور نامی ملازمون نے میر میران کا خطاب پایا؛ سلطانی کارخانون کی کچہری اسمای حسنی کے شمار سے جو ننانوے ہین بنی؛ اور ہر کچہری پر ہزار سپاہ تعینات ہوئی؛ اکثر مشائخ پیرزادے جو سپہگری کے فنون مین محض ناواقف تھے بارگاہ سلطنت مین پیش و سرخرو ہو کر میر میران اور صاحب نوبت و نقارہ ہو گئے؛ موتی اور جواہر کے طرّے بھی جڑاؤ پدک سمیت اُنھین ملے؛ اِسی اثنا مین شاہزادہ ایران بسبب آقا بابا خواجہ سرا کی بیوفائی اور استیلا کے اپنا ملک چھوڑ غربت کی منزلین طی کر حضور مین شاہ دین پناہ کے آیا؛ اُس دریا نوال نے سلوک و مدارات شاہانہ کی پاسداریان کر پوشاک خوراک فرش فروش اور امیرانہ اسباب کے علاوہ؛ دس ہزار روپیہ ماہواری اُس کے واسطے مقرر کیئے؛ اور چونکہ تماستر اُس عالی ہمت کی یہ خواہش تھی کہ سلاطین اہل اسلام باہم متفق و موافق رہین اِس لیئے اُسنے بیغرض بارادۂ خالص اپنے کتنے ایلچیون کے ہمراہ بہت سے تحایف اور افیال کوہ شکوہ اور ایک نامہ محبت بنیاد کمک و امداد قبول کرنے کے باب مین والی کابل زمان شاہ درّانی کے پاس روانہ کیا؛ جس پر اُس بادشاہ عالیجاہ نے بھی اُن قاصدون کو گرانمایہ خلعتین اور بہت سا انعام اکرام عطا فرما کر وہان کے تحفون ہیون اور اُس مکتوب کے جواب

ـ جو امور محبت کی درستی اور صداقت کی اُستواری پر مشتمل تھا
ت کیا، اُنہین دونون سلطان نے باقتضاے اخوّت دینی ایک ہی دسترخوان
اپنے سب خوانین و امیرون کے ساتھ شیر برنج خاصہ نوش جان فرما کر
مرحمت بیان سے یہہ ارشاد کیا کہ چونکہ ہم تم سب کے سب دینی بھائی ہین
ہی کہ شریعت کا پاس کرکے کینے کو سینے سے نکال کر زبان و دل سے
فق رہین اور فی سبیل اللہ جہاد کے لیئے شہادت کی نیّت پر کمر ہمّت
ندھین بعد اِسکے سب کو لال لال خلعتین عطا کر فرمایا کہ یارو بہادرو اِسیکو
شہادت سمجھو۔ لو، پر افسوس کہ وے سیہ دلان آخرت فراموش باوصف
قدر الطاف شہریاری کے خیرخواہی و وفاداری کی چال ہی بھول
اب سلطان دین پناہ کی خوشی یہہ ہوئی کہ بتقریب کدخدائی
ہزادگان اقبال نشان، جشن و نشاط کی مجلس آراستہ کرے چنانچہ
امرخیر کے سامان و سرانجام کے باب مین حکم عالی صادر ہوا، سلطنت
کارپردازون نے سارا اسباب و لوازمہ طرب کا طیّار و آمادہ اور
شاہزادون کے لیئے خاندان عالی کی صاحب عصمت نیک بخت بیٹیان ٹھہرا
ستور شاہانہ اُنھین تخت عروسی و دامادی پر جلوہ گر کیا، اِسی ہنگام
ـ انجام مین ایران کا شاہزادہ حضور سے رخصت ہوا، جسکو سلطان
انواع طرح کی تواضع و خاطرداری اور بہت سے نقد و جنس کے
تھ وداع کر فرمایا، لازمہ محبّت یہہ ہی کہ انتظام ایران کے بعد ہم تم
شاہ سے اتفاق کر ہند اور دکھن کے بندوبست مین کوشش کرین
۔ اُسنے بھی اِس امر کا اقبال کر وعدہ کیا، چونکہ قبل اِسکے اکثر
صادق نطفۂ حرام کی زبانی کجروی اور بد اندیشی مہدویون کی جو

فی الحقیقت نمک حلال اور جان نثار تھے اور اسی لیئے وے لوگ اُس
مردود حاسد کی آنکھون مین کانٹے کی طرح چبھتے تھے، حضور مین مذکور ہوئی تھی، سو
ان دنون سلطان بسبب پاس خاطر اُس لعین کے اپنے وبسے فدائیون کو
جورو لڑکے سمیت شہر بدر کیا، بعد اسکے اپنی راے عاقبت بین کے
فتوے پر سر یرنگپٹن، کولار، ھسکوٹا، دیون ھلی، صوبۂ سرا، تنجاور اور
بڑے بالاپور کے باشندون مین سے قوم اشراف دس ہزار آدمی شیخ
سید چن کرزمرہ خاص (جیسا انگلستان مین ملکی امورات کے انجام و انصرام کے
واسطے پارلیمنٹ مقرر رہی) اُن کا نام رکھا، اشخاص اس گروہ کے بتدریج
سرتاسر سلطانی کارخانون پر اقتدار پاکر دخل و تصرف بیجا کرنے لگے، چنانچہ ایک
اُن مین سے میر ندیم تھا جو باوجود ناتجربہ کاری کے دارالسلطنت کی
قلعداری کا اختیار رکھتا تھا، سلطان کو تو اُس زمرے کے لوگون پر بڑا اعتماد تھا،
حالانکہ وے ناتراشید سے اگرچہ بحسب ظاہر اطاعت و فرمان برداری
مین سرگرم رہتے پر در پردہ میر صادق ہی کا کلمہ پڑھتے تھے اور اس
نامعقول نے اپنے آقا کی سلطنت تباہ و خراب کرنے کے لیئے پہلے تو اکثر
لشکر کے سرداروں اور امیرون کی تنخواہین گھٹانے اور اُنھین
اُن کے درجے سے گرانے کے سبب فوج کے توڑنے مین کمر باندھی، بعد
اسکے کلام اتعددرمیان دے سلطان کے دل کو اپنی طرف سے بے کھٹکے کر
سارا دربار کا دربار اپنا کر لیا یہانتک کہ میر عرض، بعضے مصاحب اور
امیر و صغیر اور کان نقیب و یساول، ملازم و جاسوس وغیرہ کوئی بے اُسکی
صلاح و مرضی کے حضور مین کچھ عرض معروض نکرتا، عرضیان خواہ ملکی خواہ مالی
مقدمات کی جو ممالک محروسہ سے پہنچتین بغیر حکم عالی کے وہ آپ ہی پڑھکر

ر النا اور اپنی طرف سے کچھ لکھکر حضور مین بھیج دیتا ، دوسرا امیر آصف
ن حسین جو ایک ہی ماخولیا ز ناکار و شراب خوار تھا کہ تعلقون اور محالون
ر میان ننگی طوائفون کے کندھے ، پالکی پر کچہری مین پھرا کرتا بلکہ کبھی
ن اور لولیون کو بلوا اُنکو ننگا کروا آپ بھی وہ مسخرا اُن کے ساتھ
ی ہیئت سے اس سوانگ مین شریک و شامل ہوتا ، انہین
سون کے اقتدار و اختیار دینے کے سبب ملک و سلطنت کے انتظام
سا اختلال آیا کہ باج و خراج کا آٹھوان حصّہ بھی خزانے مین داخل نہوتا ، فرامین و
ات دار السلطنت کے سوا اور صوبون تک پہنچنے نپاتے ، اسی
ین دنڈوجی وا گر مرد بہادر چار سی دو اسپہ سوارون سے مرہٹے اور
علی خان کے ملک اور ممالک محروسہ مین اپنی بہادری اور نہب و تاراج کا
ار ہا تھا ، سلطان نے اُسے بلوا بھیجا ، چنانچہ وہ اپنے سوارون جمعیت
ین آزمرے مین امیرون کے داخل ہوا پر شیطان مجسّم میر صادق نے
ے گرانے مین سلطان کی نظرون سے ایسے حیلے اُٹھائے کہ آخر کو اُس
ر کی طرف سے بدگمان ہو کر حضور اعلا نے اُسے مقیّد اور سامان
ے جہان خان بہادر شیر جنگ خطاب دیا اور اُسکے سوارونکو
ظفرا ثر مین بھرتی کر دس روپیہ روزان کا مقرّر کیا ، اور جب کچھ دنون
ں بیگناہ کو سوارون کی کچہری کا کام تجویز کر اُسکی مخلصی کرنے کو فرمایا
زیر کژدم نہاد ، نیش زنی کی راہ سے حضور مین یون عرض پرداز ہوا ،
سے دلاور کو اس کام کا مختار کل بنانا ملکداری و شہر یاری کے
سے دور ہی ، خدا نکرے اگر اُسسے کسی طرح کا شر پیدا ہو تو
ارک مشکل ہوگا ، یہہ التماس اُس مردود کا درگاہ سلطانی مین مقبول

ہوا اور وہ خیر خواہ ترقی طلب بدستور سابق زندانی کیا گیا، حاصل کلام وہ پلید اپنے فسون کا ایسا اثر دیکھ ہر ایک کام مین اپنے مطلب ہی کے موافق عمل کرنے لگا، چنانچہ غازی خان رسالدار کو بھی جو بلا شبہہ وفادار جان نثار تھا بوجہ اُس حرامی نے مشیر الملک کے ساتھ سازش کی تہمت لگا سلطان کے حکم سے مقیّد و اسیر کیا،

## فوجکشی کرنا جنرل ہارس کا سرینگپٹن پر بموجب حکم لارڈ مارنگطن بہادر اور مشورے ابو القاسم خان شوشتری اور مشیر الملک بہادر دیوان حیدر آباد کے، لڑائیان واقع ہونی سلطان اور اِس سپہسالار کے درمیان، مسخّر ہوجانا دار السّلطنت کے قلعے کا، شہید ہونا سلطان کا چوسن بارہ سی تیرہ مین واقع ہوا،

اُن دنون سلطان عالی مقام نے (جو ملکی کامون کو بے صلاح و مشورہ انجام کیا کرتا اور اس باب مین خیر خواہونکا کہنا سننا اُسکی جناب مین مقبول نہین ہوتا تھا) دو سفیر تحفے ہدیون سمیت ایک کو زمان شاہ کے پاس مع خط محبّت نمط بھیج کر آئین دوستی تازہ کیا اور دوسرے کو سلطان روم کے حضور مین روانہ کیا، اسی عرصے مین مورس بندر سے کئی فرانسیس جن کا موشیر بوسسی سرغنہ تھا حضور مین آن پہنچے، چونکہ انگریز اور فرانسیس کے درمیان سات برس سے اُن کی ولایتون مین جنگ وحرب کا ہنگامہ برپا ہورہا تھا اِس لیئے یہان اُن فرانسیسون کے وارد ہونے سے انگریزون کے دل مین دھڑکا پیدا ہوا چنانچہ اُن لوگون نے ڈر کر سلطنت خداداد کی بیخکنی کے لیئے تدبیرین

انسیس کے آنے کو اپنے چڑھائی کرنے کا بہانہ ٹھہرا مشیر الملک اور
کی صلاح سے شرحوال یہ رود اد لارڈ مارنگٹن بہادر کے پاس جو کلکتے مین
بھیجا، لارڈ ممدوح تو ایسی فرصت کے وقت کا طالب ہی تھا چھت پت
ے کی چار پلٹن ہمراہ لے شعبان کے مہینے مین مدراس مین داخل ہوا اور
ے اُسنے فوجین اکٹھی کر جرنیل ہارس کے ساتھ سریرنگپٹن کو مسخر کر لینے
سد پر آگے روانہ کر دین، اُدھر حیدرآباد سے کرنیل راپٹ اور کرنیل
ں بھی چار پلٹن سمیت آکر جنریل مذکور سے ملحق ہو گئے، اور میر عالم
ر سوار ساتھ لے اور روشن رای معہ چھ پلٹن، انگریزکی فوج مین
اب لارڈ موصوف نے اتمام حجت کے لئے حضور مین سلطان کے
بی کئی مکتوب اِس مضمون کے بھیجے کہ اتفاق و دوستی کے آئین
شکنی پر کمر باندھنی جایز نہین، مقتضا محبت و خلوص کا تو یہ ہی کہ پہلے تو
فرانسیس تازہ واردون کو اِس مخلص کے حوالے فرمایئے، اور دوسرا
ں یہ ہی کہ انگریز بہادر کی طرف کا وکیل بارگاہ سلطانی مین حاضر رہا کرے،
مرا یہ کہ کوڑیال بندر، منگلور تھاور و غیرہ قلعے جو جہازون کے آنے
جگہین ہمین سرکار انگریز بہادر کو چھوڑ دیجیئے، اِن التماسون کا پذیرا ہونا
ں ملاپ کا باعث ہوگا، خیر اِس درخواست کا منظور کرنا تو مشکل نتھا،
. میر صادق کم بخت کے ورغلانے کے سبب مزاج عالی طریق مصلحت
سے بہک رہا تھا ایک بھی اُن خطون کا جواب بھیجا نگیا، تب جنریل
رڈ صاحب کے حکم بموجب، جنریل فلایڈ اور جنریل برجس وغیرہ
مضان شریف کی دوسری، سن ١٢١٣ مین کوچ در کوچ راے کوٹے
بعضے خود غرض اور میر صادق کذاب نے جناب والا مین عرض کیا کہ

انگریز اور نواب نظام علی خان جسکے ہمراہ کاٹھ چار پانچ ہزار جوان ہونگے چڑھے
آتے ہین پر اقبال شاہی سے خیریت یہہ ہی کہ حاکم پونان اُن سے نہین ملا ہی
سلطان نے یہہ خبر سن کر پورنیا میر میران کو فوج سنگین کے ساتھہ اور
دوسرے میر میراؤنکو، دشمنون کے مقابلہ کرنے کو روانہ کریہان آپ بھی امیران
اور سپاہیان جنگجو کے جمع ہونے کے باب مین حکم دیا جب میر میران مذکور
انگریز کے لشکر کی جانب متوجہ ہوا، سوار اُسکے منتشر ہو کر جنگل کے آسرے
مین آ کھڑے ہوئے اور اِدھر انگریز کے رسالے جنگ کو مستعد ہوئے،
تب سلطانی جوان بھی حلقہ باندھ حرب و ضرب پر آمادہ ہو گئے، جنریل بہادر نے
آنیکل کی نواح مین ڈیرا ڈالا تھا کہ سلطان کے سوارون نے اُسکے بنا قدارون
پر دوڑ مار اکثرون کو تہ تیغ کیا جسکے بدلے بچارون نے شاباشی اور
تحسین کی جاگہہ میر میران سے گالیان انعام پائین کہ احمقو کیون تمنے ایسی سبقت
و جرأت کی، اِس لعن طعن سے وے سب کے سب ناز گئے، کہ سردار
نہین چاہتے ہین کہ ہم لوگ جانفشانی کی راہ سے دشمنون کے ساتھہ لڑین، بناچار
اُن بہادرون نے، اُس دن سے لڑنے کا قصد چھوڑ پنڈارون کی طرح
فوج اعدا کے آگے پیچھے چلتے القصہ جب سارا لاؤ لشکر علم شاہی کے
سائے تلے اکٹھا ہوا سلطان نے تختگاہ سے کوچ کر چن پٹن کے سواد کو خیمہ گاہ بنایا،
کیونکہ اِسی راہ سے دغاباز قابو چیون نے انگریزی پلٹن کے آنے کا پتا دیا تھا
پر وہان اور ہی پھول کھلا یعنے جنریل مذکور اُدھر سے بات کر خاتحان ہلی جا پہنچا،
سلطان نے یہہ خبر سنتے ہی الغار ون گلشن آباد کی سرحد مین پہنچ اعدا کا ناکا کاٹ
جنگ و حرب کا تہیا کیا اور حریف بھی مستعد جنگ ہوئے،

## نظم

صف جنگ آراستہ وان ہوئی جہان مین قیامت نمایان ہوئی
ہوا گیر ہوکر غبار زمین گیا تا سر سقف چرخ برین
ہوا بوق اور کوس کا یہہ خروش کہ یکسر پریشان ہوا مغز و ہوش
مقابل ہوئی جب سپاہ عدو تو باہم مبارز ہوئے کینہ جو
ہوا گرم ہنگامۂ کشت و خون ہوئی خون سے یکسر زمین لالہ گون
بہت دیر تک ضرب پر ضرب تھی الٰہی قیامت تھی یا حرب تھی

س دن وفادار اور خیرخواہ سردار لوگ جو سچے فدائی و جان نثار تھے
ران جنگ مین مارے جانے کو میر صادق سپہکار کی حکومت کے
فضل جانتے تھے، صف جنگ مین پانون جما جما دل کھول قرار واقعی لڑے
ورانہ خونریزی کرتے رہے چنانچہ قریب تھا کہ معاملہ جنگ کا اُسی دن
ے مگر خلاف یہہ ہو گیا کہ میر قمرالدّین خان کو سلطان والاشان نے اپنا معتمد
ہ جان کر غنیم پر حملہ کرنے کے لئے مقرّر کیا اور وہان اور ہی مطلب تھا
لہ اُس بدنہاد کو کارآزمودہ بہادرون کا ضائع و برباد کرنا منظور تھا اِس
ے وہ سلطانی فوج کے چیدہ چیدہ جوانون کو ہمراہ لے جنرل بہادر کے
پر حملہ کیا مقابل ہوتے ہی آپ الگ ہو گیا، ساتھ والے اُسکے بندوق و توپ
ہی با زمین اُڑ گئے، باقی ماندہ سپاہ وہان سے بچ نکلے، انگریز فتح پا کر
ے، اِتنے مین خبر آئی کہ بنبئی سے انگریز کی کئی پلٹن بکثرت لوازمہ رسد کا
یاں اسطوارط کے ساتھ دارالسّلطنت کو چلی آتی ہی، تب سلطان
بیر کی کہ کئی سردار کو معہ سپاہ جرّار دشمن کے سامھنے رکھ آپ اُسکے
ے ساری فوج معیت پہنچکر جنگ کا حکم دیا جس پر ایک جانب سے تو

سیّد غفّار جو بہادری اور دولت خواہی مین مے بدل تھا حریف کے لشکر پر توٹ پڑا اور دوسری طرف سے نواب حسین علی خان نے جا کر بڑے ہی زور شور سے جنگ و جدل کا دماما بجایا اور بہت سے میر میران نے بھی دشمنون کے دفع کرنے مین بڑی بڑی کوششین کین یہانتک کہ مارے تلوار و توپ و تفنگ کے اُنھین بھگا دیا ؏

## بیت

ہوا اُس گھڑی اِسقدر کشت و خون ۔۔۔ کہ حیرت مین تھا چرخ فیروزہ گون

ز دو کشت اُسدم ہوئی اِسقدر ۔۔۔ کہ میدان ہوا بحر خون سر بسر

انگریز مقابلہ کرنے سے عاجز ہو اپنے بعضے مال و متاع سے ہاتھ دھو جنگل مین گھس گئے ؏ فتح مند بہادرون نے تعاقب کرنے مین خوب ہی سعی کی ؏ نواب محمد رضا خان حضور سے رخصت ہو کر شیر نر کی طرح اپنی جمعیت سمیت اُن پر جا گرا قریب تھا کہ فوج مخالف بالکل تباہ ہو جاے لیکن چونکہ خواہش ایزدی یہ تھی کہ اہل اسلام کی شکست ہو ؏ اتّفاقاً ایک گولی نواب مذکور کو لگی ؏ جسسے فی الفور اُسکا کام تمام ہوا ؏ سلطان نے اُسکی لاش دارالسلطنت کو روانہ کر آپ دشمن کے مدافعے پر کمر باندھی ؏ اتنے مین جاسوسون نے خبر پہنچائی کہ اعدا کا لشکر مقابلے سے باز آکر کلیکوٹ کی جانب کوچ کر گیا ؏ اِس حال کے سننے سے سلطان اپنے دارالسلطنت کو تشریف فرما ہوا اور جنرل ہارس قلعے کے پچھم جانب اُتر پڑا ؏ دوسرے دن انگریز کے رسالون نے حملا کر کئی مورچے نئے جو سلطان کے حکم سے قلعے کے سامھنے بنائے گئے تھے لڑ بھڑ کے اکثر جوانون کے نقصان ہونے کے بعد لے لیا ؏ اُسی دن نواب حسین علی خان نے صف

بر بری جوانمردی سے حملہ کر جام شہادت نوش کیا انگریز کے سپاہی
لے پچھم طرف ایک مورچہ بنا کر حصار کے توڑنے مین نہایت کوشش
ئے ' سلطان نے جب اُس فساد کے سبب جو دارالسلطنت کے گرد بگرد
اتھا امورات سلطانی کا ہرج مرج معلوم کیا اور دارالسلطنت سے نکل جانے
لحہ اختیار کرنے کو ہمّت و حوصلے سے شہر یاری کے خلاف جان تقدیر
بر راضی و شاکر ہو کر ننگ و ناموس کی غیرت سے محل سرا کے چارون
ایک گہری کھائی کھدوا اور باروت بھروا طیاّر کروا رکھی کہ مبادا اگر یا سالتا
ے اور قلعہ دشمنون کے ہاتھ آجاے تو اُسے آگ لگا کر اُڑا دے ' تا
زن و فرزند مخالف کے ہاتھ ناگین بعد اسکے حفاظت برج اور فصیل
سلطنت کے قلعے کی زمرہ خاص پر چھوڑ خود بدولت و اقبال نے حرب و قتال کا
ہ کیا اور میر قمر الدّین خان کو جو ایک ہی شتر کینہ تھا بہت فوج کے ساتھ
کی پلٹن کے رسد لانے والون اور جو فوج کہ اُنکے کمک کو چلی آتی تھی لوٹ
کے واسطے بھیج دیا ' اور یہ بھی حکم کیا کہ شاہزادہ کلان سلطان فتح حیدر '
شکر اور پورنیا میر میران وغیرہ سمیت کری کٹ کے میدان مین حرب
کے لیئے مستعد رہے ' چنانچہ سلطانی سوار اس حکم کے موافق کبھی کبھی
کی پلٹن کے ادھر اُدھر گشت کرتے مگر لڑنے کے واسطے چونکہ اُنکے
دارون کا حکم نتھا افسوس کے مارے ہاتھ مل مل دانت پیس پیس
تے ' قصّہ کوتاہ بنبئی کی فوج نے بہادر پور کے گرد نواح مین پہنچ کر نزول کیا '
غازیون کا سواے جہاد و حرب کے کچھ اور کام نتھا ' ہر روز دے
لے ہو فوج دشمن پر بے پروا جیسے شمع پر پروانہ ٹوٹ پڑتے اور اشرار کے
لہ فساد و شر کے بجھانے مین مردانہ کوششین کرتے ' چونکہ ہوا زمانے کی

اُلٹی بہی تھی، خلاف مطلب ہی اُن کے پیش آنا چنانچہ سید غفار جو مہتاب باغ مین انگریزی فوج کا رستا روکے پڑا تھا میر صادق اور دوسرے مفسد و فتنہ انگیزون کی صلاح سے وہ جان نثار سردار وہان سے قلعے مین طلب ہو آیا اور دوسرا اُس کی جگہہ پر گیا، تب تو انگریزون نے اُسی دن ایک ہی حملے مین اُسے لیکر قلعے پر گولون کی بارش برسائی، سلطان نے اُس وقت موشیر بوسی کو حضور مین یاد فرماکر اُسّے پوچھا کہ اب کیا علاج کیا چاہیئے، اُسنے عرض کی کہ خاکسار کی دانست مین تو مناسب یہہ ہی کہ یہان حریف کے دفع کرنے کو لشکر تعینات کرآپ خاص سوارون کا دستہ اور خزانہ و زنانہ ساتھہ لے قلعے سے سرا اور چیتل درگ کی جانب تشریف لیجائین، خواہ نمکخوار کو ساتھیون سمیت انگریزون کے حوالے کردین جس مین کسی طرح یہہ بکھرآ مت جاے نہین تو قلعے کی سرداری و پاسبانی اِس فدائی اور موشیر لالی کے ذمّے مقرّر ہو، سلطان نے جواب دیاکہ اگرتم سے شخص کی سلامتی کے واسطے ہماری ساری سلطنت بھی تباہ و برباد ہو جاے تو کچھ غم و الم نہین، بعد اِسکے خسرو والا مقام نے میر صادق نمکحرام کو بلواکر قلعہ داری کا اختیار موشیر بوسی اور موشیر لالی کے سپرد کرنے کے مقدّمے مین صلاح پوچھی اُس پاجی نے اپنی خواہش کے موافق یون اظہار کیا،، جناب اقدس مین خوب روشن ہوگا کہ اِس قوم نے کسی کے ساتھہ وفاداری کا طریقہ نہین نباہا، آپ بیشک جان لیجیئے کہ قلعہ کا اختیار انھین ملتے ہی اُس مین انگریزون کا دخل ہو گیا، کیونکہ بلحاظ جنسیت کے یہ گورے گورے دونو ایک ہی ہین، مثل مشہور ہی، سگ زرد برادر شغال، جب اِس طریق سے اُس کج رفتار موذی نے عمل خیر مین بھانجی مار سلطانکو اُس راست رجتے کے چلنے سے روک رکھا، اُس عالی شان نے فلک کی

اُٹھ اُٹھا ایک ٹھنڈی سانس بھر کر بول اُٹھا متوکلا علی اللہ ہرچہ مرضی مولی
لی، قصہ کوتاہ قلعے کی دیوار توٹنے تک کسی نے بھی حضور مین خبر نہ دی،
ذیقعدہ کی ستائیسوین کو خارج سے بعضے حرام خوارون کے قصور کی خبر
مبارک مین پہنچی، اُسکے دوسرے دن صبح کے وقت سلطان نے کئی
ون کا نام خط خاص سے ایک کاغذ پر لکھ اور اُسے لپیٹ کر امیر معین الدین
ہ مین دیا اور بتاکید ارشاد کیا کہ آج ہی کی رات اِس حکم کو بجالایا چاہیئے،
کار خانہ سلطنت کا قائم رہے، وہ بیچارہ فلک ستمگر کی کجرویون سے
عین دربار ہی مین اُس نوشتے کو کھول کر دیکھنے لگا، قضا کار سلطانی
ن سے ایک فرّاش جو لکھنے پڑھنے کا سواد رکھتا تھا اور وہان حاضر تھا،
س نے کن انکھیون سے دیکھ لیا کہ سب سے پہلے اُس جھوتھے نمکحرام
ق کا نام لکھا تھا ترنت یہ خبر ہو بہو اُسے پہنچادی کہ حضرت سلامت
کیا ہین، آج رات کو آپ کے اندھا بنانے مین حکم سلطانی صادر ہوا ہی
نتے ہی اُسکی آنکھون تلے اندھیرا چھاگیا، تب اُس خرنا مشخص نے اپنے
تدبیر کرکے پہردن کے وقت قلعے کی توتی النگ کے پاسبانون کو تقسیم
بہانے سے بلا مسجد اعلا کے پاس اُنکو جمع کیا، اتفاقاً جب وہ مردود قابو کیے وقت
مین تھا جو سلطان اُسی مہینے کے اٹھائیسوین سوار ہو قلعے کی توتی دیوار
یا اور بیلدارون کو اُسکے درست کرنے کے لیئے حکم دیا اور فصیل
شامیانہ اپنے واسطے کھڑا کروا وہان سے پھر دولتخانے مین آ
لو گیا، جب نجومیون اور میر غلام حسین منجم نے بھی تقویم اور
کے روسے اُس دن کی نحوست دریافت کرکے عرض کیا کہ آج
ئی پہرتک جناب عالی کے حق مین ساعت نہایت نحس ہی نظر برین

مناسب تو یون ہی کہ شام تک حضرت لشکر مین تشریف رکھین اور کچھ صدقہ ذات مبارک کا خدا کی راہ مین دیا جاے ۔ سلطان نے پہلی بات کو تو قبول نہ کیا مگر صدقہ جسّے زمینی و آسمانی بلا مندفع ہوتی ہی اُسکے اسباب کی طیّاری کا حکم دیا جب غسل سے فراغت کی باہر آکر ایک ہاتھی کالے مخمل کے جھول سمیت جسکے چارون کونون مین کئی سیر موتی جواہر روپا سونا و نیلم و یاقوت باندھ دیا گیا تھا مستحقون حقدارون کو مرحمت کیا اور محتاج درویشون کو بلوا روپی اشرفی کپڑے خیرات کر خاصہ منگوایا جو نہین ایک لقمہ تناول فرما دوسرا اُٹھا منہہ تک لایا تھا کہ اُسکا کھانا نصیب نہوا کیونکہ لوگون نے اسی بیچ مین واویلا کرتے ہوئے یہہ خبر سلطان کو پہنچائی کہ سیّد غفّار وفادار نے ذات عالی پر اپنی جان کو نثار کیا ۔

## نظم

| | |
|---|---|
| سنی شاہ ٹیپو نے جب یہہ خبر | کہ سید ہوا قتل وقت سحر |
| یہہ سمجھا سپہدار شوریدہ حال | کہ دولت کا میرے اب آیا زوال |
| دل زار سے کھینچکر آہ سرد | لگا کہنے یون شاہ بارنج و درد |
| ہوا غم سے سیّد کے مین سوگوار | خوشی آتی نہین زندگی زینہار |
| نہین چاہتا تاج اور تخت اب | شہادت کا پیاسا ہون اب تشنہ لب |

سلطان اوسہین کھانے سے دست بردار ہو بیخودی کے عالم مین بول اُٹھا آہ ہم بھی آفتاب لب بام پا بر رکاب کوئی دم کے مہمان ہین ۔

## بیت

عدم مین قافلہ سب ہمرہو نکا جا پہنچا
مثال نقش قدم ہم ہین واپسیون مین

ڈ سس نامے گھوڑے پر سوار ہو در یچے کے رستے سے علم بتھرئی کے
تشریف لے گیا، ادھر قابو جو دشمنون نے اُس سیّد کے شہید
نے ہی قلعے پر سے سفید رومال گھما گھما انگریز کے فوج والون کو جو باولی
سے اکٹھے ہو ہلّا کرنے پر آمادہ تھے آگاہ کر دیا چنانچہ دو پہر دو گھڑی دن
فت انگریز کی پلٹن اُسی توٹی دیوار کے رستے قبل اسکے کہ سلطانی
دوسری الگ کی برجون فصیلون پر جمع ہو کر خبردار ہو جائین چڑھائی کر
یسی تگ و تاز مین قلعہ سر کر لیا ہرچند قلعے کے بہادرون نے بھی تگ و دو
ع کی اور تلوار و تبر لے لے راہ گھیر لی تھی، لیکن ہر طرف سے ایسا
و ہنگامہ مچ گیا کہ ہرگز تدارک اُسکا نہو سکا، یہانتک کہ اس جانب
سبھون کے پانوٗ اُکھڑ گئے، اسی بیچ مین اُس پاجی قابو چی نے
واری کو مورچے کی طرف جاتے دیکھ پیچھے سے پہنچ اُس دریچے کو
ین پناہ کے پھر آنے کی وہی راہ تھی بند کر دیا اور آپ کمک لانے کے
سے گھوڑے پر چڑھ قلعے کے باہر نکل اپنا رستا لیا، گنجام کے تیسرے
رے پر آ کر دربانون کو کہا کہ خبردار میرے جانے کے بعد تم چپ چاپ
وازہ بند کر لینا، وہ تو یہہ کہہ آگے بڑھا تھا کہ سامھنے سے ایک سپاہی ملازم
آ کر اُسے لعن طعن کرنے لگا، کہ ای روسیاہ راندۂ درگاہ یہہ کیسی بے حمیتی
تو ایسے سلطان دین پرور اور محسن عالی گوہر کو دشمنون کے جال مین
اپنی جان بچائے لئے جاتا ہی، کھڑا رہ روسیاہی کے کاجل سے اپنا منھ
رے یہہ کہتا ہوا کمال طیش سے ایک ہی وار مین اُسکو آب تیغ
سر بت اجل پلا زمین سے زمین پر مار گرایا، لاش اُسکی چار دن بعد قلعے کے
رے پر بے کفن دفن کرے گئے شہر کے لوگ اتنک بھی آتے جاتے

قصداً اُسکی قبر پر تھوکتے پیشاب کرتے اور ڈھیر کی ڈھیر پرانی جوتیان ڈالتے ہین

**بیت**

یقین جانیو تم کہ زیر فلک
رہی اُس پہ لعنت قیامت تلک

میر معین الدّین گھائل ہو خندق مین گر کر مر گیا، اور شیرخان میر آصف کا تو پتاہی نہ لگا کہ کیا ہوا، جب شہریار شریعت شعار نے معلوم کیا کہ اب شجاعت و دلیری کا وقت گذر چکا، ملازمون نے صریحاً بیوفائی و دغا کی، تب اُس دریچے پر آکر ہرچند اُسکے کھولنے مین دربانون کو حکم دیا پر وے سب نمکحرامون نے جان سن کر تغافل کیا اور حیرت تو اِس مین ہی کہ خود میر ندیم قلعدار بھی سپاہیون سمیت اُسی دریچے کے پیچھے کھڑا تھا، لیکن اُس ملعون نے بھی حق نمک کا مطلق لحاظ نکیا، القصہ جب حریف حملہ آور شلک مارتے ہوئے قریب آپڑے، سلطان شیر دل نے بڑے تہوّر سے اُن پر حملہ کیا اور باوصف چغفاش و تنگی کے کئی شخص کو تلوار سے مار آپ بھی کئی زخم کاری منہہ پر کھا انجام کار ساقی اجل کے ہاتھ سے جام شہادت کا پیا، اب اہل اسلام کے حال کا تباہ وخراب ہونا اور اُن کے مال و ناموس کا لوٹا جانا کیا لکھین،

لیکن فرانسیس لوگ خاص محلسرا کے دروازے پر اکٹھے ہو حملہ آورون کے اُوپر شلک مارنے لگے، آخر وے بھی جنگ سے باز آئے، جب تو سارا خزانہ اور مال و اسباب شاہانہ جو شمار و حساب سے زیادہ تھا انگریزون کے ہاتھ لگا جتّے اُن کے سپاہی جو تہیدست و بے سر و سامان ہو رہے تھے غنی و مالدار ہو گئے، شاہزادے معہ زنانہ محل اور کریم شاہ اسیر و دستگیر ہوے، مگر سلطان فتح حیدر مع سرلشکر جو کل فوج و اصطبل اور فیل خانہ و سلطنت و تجمّل کے

لوازمہ عصمیت گری گت کی نواح مین اقامت گزین تھا اُسنے ماتم جگر سوز کی خبر سنکر وہان سے روانہ ہو چندر اسے پٹن کی جانب چلا گیا انگریزکے سردارون نے بڑی تلاش سے دوسرے روز سلطان شہید کی لاش پایا رات بھر درمیان پالکی کے توشکخانے مین رکھا صبح کے وقت سب شاہزادون مدیمون خدمت گزارون کو اُسکے آخری دیدار سے مشرّف کر تجہیز تکفین کا حکم دیا سلطان شہید لال باغ مین نواب مغفور کے مقبرے کے اندر مرقد آسایش مین سویا دنیا کے سردرد و رنج سے خلاص ہوا اور نمک حراموںکے مکر و فریب سے رہائی پایا اللہ اللہ خدا کی شان کو دیکھا چاہیئے کہ فلک دوّار کے ایک ہی دورے مین اُس قدر شان وشوکت اور تجمّل وحشمت کسی نے بجانا کہ کیا ہوا اور کدھر گیا

## بیت

بیک گردش چرخ نیلوفری  نہ نادر بجا ماند نے نادری

## مثنوی

یہ ہی رسم و آئین چرخ بلند  کہ گاہے رکھے شاد و گہ دردمند
جہان مین کسیکو نہین ہی قرار  کسیکا نہین چرخ گردندہ یار
کرے نامدارون کو دم مین تباہ  کرے سربلند ونکو یون پست آہ
گدا ہووے یا شاہ تاج و سریر  قضا سے کسیکو نہین ہی گزیر
جہان مین بجز پاک پروردگار  نہین ہی کسیکو بقا زینہار

## قطعہ

کدام دوحۂ اقبال سر بچرخ کشید  کہ صرصر اجلش عاقبت ز بیخ نکند
کرا نہاد فلک تاج سروری بر سر  کہ بند حادثہ بر دست و پای او نفگند

یے کئی بیتین جنکا اخیر مصرع اِس واقعے کی تاریخ پر ناطق ہی بطور مرثیے کے لکھی گئین ؛

## مثنوي

تیپو سلطان شہید شد ناگاہ　　جان خود داد فی سبیل اللہ
بُد ز ذیقعدہ بیست و ہشتم آن　　کہ شدہ روز شنبہ حشر عیان
ہفت ساعت ز صبح بگذشتہ　　خون ز دیوار و در روان گشتہ
زیست پنجاہ سال با اقبال　　بادشاہی نمودہ ہفدہ سال
داشت در دل ہمیشہ عزم جہاد　　گشتہ آخر شہید حسب مراد
آہ تاراجے مکین و مکان　　خون بگرئید ای زمین و زمان
شدہ خورشید و مہ بگریہ شریک　　آسمان شد نگون زمین تاریک
چون غم او بجز وکل دیدم　　سال ماتم ز درد پرسیدم
گفت ہاتف ز نیم آہ بہ تفت　　نور اسلام و دین ز دنیا رفت

اور اِس مصرع سے بھی وہی تاریخ نکلتی ہی ع حامی دین شہ زمانہ برفت
میر غلام حسین منجم نے جو تاریخ کہی تھی اور وہ یہ ہی

## نظم

شاہ ما چون بملک برتر شد　　حاضر مجلس پیمبر شد
روح قدسی بعرش گفت کہ آہ　　نسل حیدر شہید اکبر شد

مادّہ تاریخ کا آہ نسل حیدر شہید اکبر شد ہی ؛

ایک ہفتے بعد میر قمر الدّین خان جو خدا سے ایسا دن مناتا تھا خوشی خوشی جنریل کی خدمت مین حاضر ہو اپنی جاگیر گرم کنڈے کی بابت کا سوال جواب پکّا کر سند بحالی پا کے ہشاش بشاش وہان چلا گیا ؛ سلطان فتح حیدر نے بھی انگریز کے سپہسالار اور دوسرے سرداروں کی زبانی چکنی چپڑی باتین اس باب مین کر دے

اُسی کو تخت پر بیٹھائینگے سن کر لڑنے کا ارادہ دل سے مٹا دیا اگرچہ شجاعان کارپرداز جیسے ملک جہان خان جو سلطان جنّت آشیان کے شہید ہونے کے بعد قید سے مخلصی پاکر اُس کے حضور مین حاضر ہوا تھا اور سیّد ناصرعلی میر میران وغیرہ نے اُسے انگریزون کے ساتھ ملنے کو منع اور لڑنے کے لیئے رغبت دلاکر عرض کیا تھا کہ سلطان والاشان نے صرف اپنی جان رضامندی خالق مین نثار کی ہی اب بھی تمام ملک اور محکم محکم قلعے اور قلب جگہین سرکاری گماشتون کے اختیار مین ہین اور فوج بھی فضل الٰہی سے معہ ساز و سامان جنگ آراستہ و آمادہ ہی اگر مملکت ستانی اور داد شجاعت دینی منظور رہی تو بسم اللہ یہی وقت کار ہی اور ہم مین سے ایک ایک لڑنے اور جان نثاری کو مستعد و طیّار، پر وہ حیدر خصال باوجود کمال بہادری اور جوانمردی ذاتی کے ورغلانیے سے پورنیا دیوان کے جو اُس سلطنت کا زوال چاہتا تھا اور دوسرے خودغرضون کے اُنھین کی مرضی اور دم کے موافق چلا اور ذرا بھی اپنے سچّے فدائیون کا کہنا نہ مان سلطنت و ریاست سے ہاتھ دھو جنریل ہارس کی ملاقات کو قلعے مین چلا گیا، اور وہان انگریز کے کارپردازون نے یہ پیش بندی کی کہ ظاہرًا میسور کے تخت سلطنت پر وہین کے راجاؤن کی اولاد سے پانچ برس کے ایک لڑکے کو بٹھلا، تیس لاکھ ہون کی تحصیل کا مالک، پورنیا زنّاردار کی دیوانی مین اُسکے نام لگا دیا، اور سب شاہزادون اور خانوادہ شاہی کو معہ اُس مغفور کے بھائی نواب کریم شاہ اور اُسکے علاقہ دارون کے راہے ویلور کی طرف روانہ اور ہر ایک شہزادے کے واسطے بیش قرار مد خرچ مقرّر کیا،

خیر بعد اِسکے جنریل ممدوح بہمہ وجوہ بے کھٹکے ہو چیتل درگ تک پہنچ تمام کوہی قلعون اور مکانات کو اپنے اختیار مین لاکر نیل ریڈ اور جنریل فلائد وغیرہ عمیت

ولایت کو روانہ ہوا، اور گتی، رتن گیری، مرگسی، ہربن ہلی، انی گندی، پنہ
مرگ سرا وغیرہ جگہین جو سلطان شہید کے ملکون سے نواب نظام
کے حصّے مین دی گئین تھین بارہ سی پندرہ سنہ ہجری کے درمیا
انگریزی سرکار مین ضبط ہو گئین،

## بیت

زمانیکا ہر دم ہی رنگے دگر
کبھی شام ہی اور کبھی ہی سحر

ملک جہان خان بہادر جو سلطان فتح حیدر کی ذات سے قطع اُمید کر فقط ایک
جوڑا لے نکلا تھا تھوڑی ہی عرصے مین اُسنے اپنے حسن تردد اور قوت باز
بدولت ترقی کر تیس ہزار سوار و پیدل جمع کرکے درمیان کشتنا اور تنب
بدی کے خروج کیا، ببرجنگ وغیرہ بھی اُسّے مل گئے تھے، تب اُس شہ
نے کولاپور میں، ایک ہی بہادرانہ حملے سے لکھوکھلا مرھٹہ اور پرسرام ناط
کا سر کات لیا، بعد اِسکے کتنے دنون تک تو انگریزی لشکر کا سامھنا
لڑائی بھڑائی مین رہ، ہرچند اُس ایّام مین اور بھی بہت سی فتحین اور غ
حاصل کین لیکن چونکہ وہ کوئی ایسا قلعہ نہین رکھتا تھا جس مین ضرورت کے
پناہ لے اور انگریزون کے مقابلے کا جواب دے، دو برس بعد کرّپا اور کر
والے پٹھانون کی چوک کے باعث کوتال بھنوکی نواح مین انگریزکی سپا
ہاتھ شہید ہوا، اور زمانے مین سوا ے نام کے کچھ اور نچھوڑا، میر قمر
خان جو باپ کی جاگیر پاکر بڑا متکبّر ہو گیا تھا شامت اعمال کے سبب کوڑھ پہ
ناشاد و نامراد ہو موا، اور کتنے سلطانی سردار جیسے بدر الزّمان خان، غلام علی خان علی
خان اور کئی میر میران اور سپہدار اور غلام علی خان بخشی وغیرہ عوض

اپنے حق السعی کے جو اُنھون نے شہریار دین پناہ کے ملک و تبار کے خراب کرنے مین کی تھی، بھاری تنخواہین کمپنی انگریزبہادر کی سرکار سے پاتے ہین، واہ رے ہمّت و دیانت وپاس اسلام حمیّت، اِسی سن مین نواب فتح علی نام نواب کریم شاہ بہادر کا بیٹا خروج کر مرہٹے کے ملک کو چلا گیا،

---

## بیان اخلاق واطوار اور آئین حکمرانی
## اُس سلطان دین پناہ فردوس آرامگاہ کا،

ہرچند اخلاق واوصاف حمیدہ اُس چشم چراغ دودمان سلطنت کے مشہور ہین محتاج بیان کے نہین مگر بطریق یادگار یہان مختصر لکھے جاتے ہین، کہ وہ مغفور ہرایک علم سے بقدر ضرورت بہرہ ور تھا، انشاپردازی مین صاحب سلیقہ، دانائی اور فرزانگی مین اپنے زمانے کا ایسا یگانہ، کہ مہمات ملکی کے انجام کرنے مین کسی کی رہنمائی کا محتاج نتھا، سیرتین اُسکی پسندیدہ اور اطوار سنجیدہ تھے، ہنرمندون اور صاحب علمون کا قدردان، مسلمانون کی غورپرداخت مین بدل متوجہ فجر سے دوپہر رات تک دربار مین بیٹھتا نماز صبح کے بعد کلام مجید کی ہمیشہ تلاوت کرتا ہروقت باوضو رہتا اور تسبیح ہاتھ مین رکھا کرتا، غرّے ماہ محرّم سے تیرھوین تک مسند کا بیٹھنا چھوڑ دیتا، ملکی اور خانگی امورات کا عشرہ محرّم مین مطلق دھیان نکرتا، راتون کو تلاوت قرآن کیا کرتا، مسکینون فقیرون کو کھانا کپڑا اچھّا اچھّا بانٹتا، بعد افطار صوم کے ایک ہی وقت اکل و شرب معمول رکھتا، دسترخوان خاص پر اُسکے دونون وقت سب شہزادے و مقرّبان حضرت حاضر ہوتے، تب شاہان عجم و عرب کی تواریخ و حکایتین متداول کتابون سے

اور دین و مذہب کا ذکر اذکار، حدیث و اشعار خود زبانی بیان فرماتا، اور بعض ہمنشین مصاحبوں سے بھی نقلیں برجستہ و رنگین سنتا، پر ایسی مزاح و ہزل کا جسے کسر شان اسلام کی پائی جاے کیا امکان کہ اُس پیرو شریعت کی مجلس میں مذکور نکلے، گفتگو فارسی زبان میں کیا کرتا، محتاط ایسا کہ کسی امر میں بمصداق خیرالامور اوسطہا کے اعتدال سے قدم باہر نرکھتا، رنگین کپڑوں سے پرہیز کرتا، مگر گھوڑے کی سواری کے وقت تلوّن و تفنّن کی رادسے زربفتی بھری کی قبا پہنا کرتا، ولیکن اپنے اخیر عہد میں عربوں کے طور پر سبز پگڑی باندھتا، اور جڑاو طرہ یا کلگی سر پر لگاتا صوم و صلوۃ اور بہت سے دینی مراتب میں خود نہایت کوشش کرتا، اور تمام اہل اسلام کو ایسے کام میں اعلام فرماتا، داڑھی کو جو فقط زنخدانی تھی خلاف وضع جان کر ترشواتا، صاحب حیا ایسا کہ ہنگام بلوغ سے وفات تک بجز اُس کی پنڈلی اور قبضے کے کسی نے نہ دیکھا، چنانچہ حمام میں بھی یہہ حال تھا کہ اعضاو اندام چھپا کے غسل کرتا، بالاگھاٹ کی سرحدوں کے درمیان جو اکثر ہندنیاں سر و سینہ عریان راہوں میں پھرا کرتیاں تھیں، یہہ بیحیائی کی چال بھی دیکھ نسکا، اور یہہ حکم کیا کہ کوئی عورت بے کرتہ و چادر ننگے سر باہر نہ نکلے اگر کوئی نکلتی تو داغی جاتی اسی سبب سے وہ رسم بد موقوف ہوگئی، جوہرشناسی و قدردانی میں یکتا، پردلی اور بہادری میں لاثانی، اسپ تازی اور نیزہ بازی میں اُس سے فائق، گھوڑے اور تلوار کا نہپت شائق، ہر ایک صنعتوں میں نئی نئی اختراع کرتا، چنانچہ انوٹھی انوٹھی شیر دہان توپ دونالی سہ نالی یا دہری تہری چوٹ کی بندوق، قینچی، چاقو، گھڑی یا ساعت نما، قبلہ نما، قطب نما، خنجر و کٹار بنی ہوئیں ڈھالیں ایسی کہ تیر اور گولی اُن پر اثر نکرے بنواتا، اور لاکھوں روپیے شال و

مخمل و بانات وکمخاب وغیرہ کے کارخانون مین خرچ کرنا اور زطیّار کروانا پر سب سے پہلے
دین کی حمایت اور شریعت پیغمبر خدا کی تقویت فرض جاننا، شرع سے باہر ہرگز کوئی کام
نکرنا اور نامشروع رسومات ظاہر سے آپ بھی پرہیز کرنا اور اپنے تمام نوکر چاکر کو بھی
اُنکے عمل سے مانع ہوتا، اتفاقاً اگر کوئی خلاف شرع کرتا تو سلطان اُسپر حد شرع جاری
کرتا، اہل سنّت و جماعت کے رویّہ پر چلتا، حکمنامے ہر امرا اور کارخانے کے
لیئے بموجب حکم کے الگ الگ کئی طرح کے حرفون سے لکھے جاتے، ولیکن ان صفتون
اور ہنرونکو اسی ایک عیب نے چھپادیا کہ جس شخص کو اُسکے عہدے سے برطرف
کردیتا پھر اُسکو اُسی منصب پر بحال کرتا اور اسی عمل نے اُسکی سلطنت مین خلل ڈالا،
فرمانون اور پروانون کی پیشانی پر تمام بسم اللہ دست خاص سے بطور طغرا کے
لکھکر اُسکے نیچے دستخط اپنا اس صورت سے  یعنے نبی مالک ثبت فرماتا،

## سکّہ ٹیپو سلطان مبرور

دین احمد
درجہان روشن زفتح
حیدر است، ضرب نگر
سال دلو سنہ ۱۱۹۹
ہجری

ہو
السلطان الوحید
العادل، سیوم بہاری
سال دلو سنہ ۴
جلوس

اگرچہ یہہ سکّہ ٹیپو سلطان مغفور کا ہی پر سلطان نے تبرّکاً و تیمّناً اپنے والد ماجد کے
نام کو بقید سال اُسکے سکّے کے اپنے سکّے کی دوسری جانب مین ثبت کروایا تھا

روایتین نشان حیدری تصنیف میر حسین علی کرمانی کی تمام ہوئین

## تاریخ حمید خانی کا ترجمہ

### فوجکشی کرنا لارڈ کارنوالس بہادر کا سرنگپٹن پر خانخان ہلّی کے رستے ہوکر، اور سختی اُس راہ کی،

لشکر نصرت پیکر خانخان ہلّی کی راہ ہو کر روانہ ہوا، تمام دن اہل لشکر راہ طی کرتے اور شام کو جہان تھوڑا پانی دیکھتے وہان مقام کرتے، نوین دن ہروڑ کی سرحد مین سرنگپٹن کے قلعے سے تین کوس دورے اُتر کر دو روز تک حریف کے مورچے پر تاخت کرنے کے لیئے جگہہ ٹھہرانے کی فکر مین تھے کہ اسی مابین مین گویندون نے آکر یہہ اظہار کیا کہ موکب عالی کے سامھنے، سلطانی سپاہ توپین لگائے فرصت کی تاک گھات مین لگی ہوئی ہی اور راہ دشوارگذار، جسمین تو جھاڑ کیچڑ اور کنکریون کی ایسی بہتایت ہی کہ پیادہ تو کیا اگر سوار بھی اِس راہ مین جائے تو گھوڑے سمیت گر کر اپنے کپڑے ہتھیار دونون کھو بیٹھے، اور راہ کی دشوارگذاری کے علاوہ اگر سرکاری پلٹن کوچ کر رستا چھوڑ بیراہ چل نکلے تو یہہ بھی خوف ہی کہ طرف ثانی کی کوئی جماعت اِس حرکت سے خبردار ہو چارون جہت سے گھیر لے تو اُس وقت کیسی مصیبت کا سامھنا ہوگا کہ نہ تو سپاہیون کو لڑنے کی سکت نہ بھاگنے کی طاقت رہیگی، اور دوسرا رستا بھی ہرچند ایسا دشوارگذار نہین مگر کریگٹ پہاڑ کے دامن سے لیکر لشکر اعدا کی پچھلی النگ تک شدّت سے اُس مین نشیب و فراز واقع ہی، اگر لشکر بقصد شبخون کسیطرح اُس رستے ہو کر جائے تو البتّہ منزل مقصود مین پہنچ سکتا ہی، گورنر موصوف

جب اِس احوال سے مطلع ہوا تو اُسنے اُسی دوسری راہ کا جانا اختیار کر
اتوار کے دن سے مہینے کی پندرھوین تاریخ پہلے تو انگریزی فوج کے
سرداروں کے نام شبخون کرنے کی چٹھیاں لکھ بھیجیں پھر سوا پہر رات کے
وقت خود بدولت واقبال اور دوسرے صاحبان لوگ گھوڑوں پر سوار
ہو شبخون کے ارادے روانہ ہوئے، اگرچہ اُس شب کو بشدّت باد و
باران تھا لیکن گورنر معہ فوج و توپخانہ وغیرہ اندھیری رات و ناہمواری راہ
کے ساتھ بھی سب کے سب قریب صبح حریف کے لشکر تک جا پہنچے، اِدھر کے
بعضے لوگ جو قضاے حاجت کو نکلے تھے اُنھوں نے انگریزی فوج کی بھیڑ بھاڑ
دیکھ، مورچے میں جا کے خبر کر دی، جب پروہانکے بہادروں نے سرکاری لشکرگاہ
کی جانب توپوں کے منہ پھرا گولے مارنے لگے، گورنر ممدوح توپوں کی آواز
سن چوکنّا ہو گیا، اور کمال آہستگی سے مورچال پر بڑھا، چار گھڑی دن چڑھ
چکا تھا جو اِدھر سے بھی حسب الحکم گولے چلنے لگے دو پہر دو گھڑی تک توپ و
تفنگ کی یہہ لڑائی مچی رہی کہ طرفین سے ہزاروں جوان نقصان اور گھائل
ہوئے، پر دونوں جانب کی سپاہ بہادر نے بڑی پردلی سے پرے جمائے
استعمال جنگی آلات اور سپہگری کے داؤ گھات میں داد مردانگی کی
دیتی تھی اِن کی جنگ کا یہہ ڈھنگ دیکھ اسد علی خان بہادر لارڈ
موصوف کا سپہسالار چھ گھڑی دن باقی رہتے اپنے سواروں سمیت
حریف کے مورچے پر آ پڑا، چونکہ پیدل اور سوار میں بڑا فرق ہی اکبارگی
حریف کا جماؤ ٹوٹ گیا، تب تو انگریز کے سپاہیوں نے سلطانی فوج کا تعاقب
کیا، انتیس بڑی بڑی توپیں اور کئی نشان اُنکے ہاتھ لگے، ہرچند گورے اور
سپاہی کی پلٹنیں فراریوں کے پیچھے کریکٹ کے دیول تک جو کاویری ندّی کے

کنارے واقع ہی دور گئین لیکن اس لئے کہ راہ مین دریا حائل اور چڑھا ہو
لاچار پھر آئین تین دن تک پانی نہ اترا اور نہ سرنگ دور آنے کی کوئی معقول
ملی اناج کا قحط بھی لشکر انگریزی مین نہایت کو پہنچا ہر قسم کی جنسین
ہو گئین لوگ کاہ اور دانہ و آب کی طلب مین حیران و سرگردان پھرتے تھے
کثرت سے مرگئے اور چونکہ برسات کے ایام مین لڑائی بھی غیر ممکن تھی بناچار جنا
لارڈ صاحب نے سر کرنے سے سرنگاپٹن کے اس موسم بھر ہاتھ اٹھا سنہ ١٧٩١
کے ۲۶ مہینے کی اُنیسویں کو مقام کنبہ باڑی مین جاکر نزول فرمایا اور وہان
واسطے کرتو پکشی کے بیل ماندے ہو گئے تھے گیارہ بڑی بڑی توپین تڑوا ڈ
گولے دریا مین پھنکوا بارود کی پیپیون کو جلوا آگے کوچ کرنے کا تہیا کیا اسی
مین سید علی رضا کی بھیجی ہوئین میوے کی ڈالیان معہ ایک چٹھی نام مین خد
نعمت مسٹر چیری صاحب کے سلطانی چوبدارون کی معرفت آ پہنچین مگر صا
موصوف نے بغیر پڑھے اس خط کے گورنر صاحب کی خدمت مین حاضر ہو
کیا کہ سلطان نے جناب عالی کے واسطے میوجات بھیجے ہین جیسا حضور
ارشاد ہو فدوی بجا لاوے تب گورنر ممدوح نے اُس خط کے پڑھنے اور مضم
دریافت کرنے کا حکم دیا کہ دیکھو اُس مین کیا لکھا ہی خداوند نعمت نے
سر نامہ جو دیکھا تو انھین کے نام نکلا کھول کر پڑھا تو یہی مختصر دو سطرین
تھین کہ ہمارے سلطان عالیشان نے کچھ میوے حضور مین بھیجنے
واسطے خادم کے حوالے کیا ہی چونکہ اُس شفیق کی ذات دو
سرکارون کے بیچ محبت وارتباط کا وسیلہ ہوا ہی اس نظر سے اُن پا
کو بھیجو اکر شجر دوستی کو تازہ کرا میدوار قبول کا ہی لارڈ ممدوح نے مط
معلوم کر فرمایا کہ تم اس خط کا جواب عذر خواہی کے ساتھ ایسی تمہید

جنھین ہماری رنجش خاطر مفہوم نہو لکھکر اُنھین واپس کردو، تب
آقاے نامدار نے جواب یون لکھوایا، الطاف نامہ اُس مشفق کا مع
میوے، بھیجے ہوئے سلطان کے جو لارڈ صاحب کے واسطے تھے وصول
ہوا، نیاز مند نے بموجب آپ کے اشارے کے بجنسہ اُنھین بارگاہ والا
مین پیش کرمطالب نیاز نامے کا حرف بحرف گزارش کیا، جس پر جناب
عالی نے ارشاد فرمایا کہ سلطان نے کیون اِس باب مین ہم کو نہ لکھا، دوستون
کے تحفے کو دوسرون کی معرفت لینے کی کیا احتیاج ہی، زیادہ والسلام، اور
اُنھین میوہ لانے والون کے ہاتھ اُن پھلون کو روانہ کر دیا، تب دوسرے دن
وہان سے کوچ کیا، راہ مین مرہتے کی فوج دکھلائی دی، اُن مین سے دو سوار نے
لشکر مین آکر لارڈ صاحب کے حضور مین اپنے سردارون کی طرف سے عرض کی
کہ آج تو راہ کی ماندگی کے سبب ملاقات حسب دلخواہ مشکل ہی، کل
انشاء اللہ تعالی بخوبی حاصل ہوگی، گورنر ممدوح نے اِس بات کو قبول کر
ڈیرا کھڑا کرنے کا حکم دیا، تب اکثر لوگ غلّہ لانے کے واسطے مرہتے کے
لشکر مین گئے اور وہان سے چاول روپئے مین دو سیر گیہون کا آتا ڈھائی سیر
گھی ڈیڑھ سیر کے حساب مول لے آئے اور لشکریون کے چہرون پر
سر نو رونق آئی، اُسکی صبح کو موتی تالاب کے قریب مرہتے کے سردارون
سے ملاقات ہوئی، نوین تاریخ کو جب دونون لشکر نے ایک ساتھ کوچ کرناک
منگل اور وہان سے اوتری درگ مین جا ڈیرا کیا تو اُس جگہہ آپس مین یہ صلاح
تھہری کہ بارش کے موسم بھربھر کرنا اُن بڑے بڑے پہاڑ کے قلعون کا جنمین اعادی
فوج ظفر موج کے رسد و غلّہ لانے والون کے سنگ راہ ہین موقوف رکھا،
اور آغاز بسنت کی رت مین سریرنگپٹن پر چڑھائی کیا چاہیئے چنانچہ یہی بات سب

بڑے سرداروں کے دلون کو پسند آئی ' جولائی مہینے کی دوسری کو وہان
کوچ کر موضع کڑی ماتھلی مین مقام ہوا ' دوپہر کو خبر آئی کہ نواب آصفجاہ
بہادرون کی کوشش سے کنجی کوٹے کا قلعہ مسخر ہو گیا ' ابھی لشکر ظفر پیکر م
چھتری مین اُترا ہوا تھا جو قلعہ دار نے لڑائی اُس حصار کو چھوڑ دیا
گورنر نے یہہ خبر سن کر کپتان اسکاٹ کو وہان کا قلعدار بنا موضع بنور
جا ڈیرا کیا دوپہر کے وقت ہری پنڈت تاتیا کی فوج سے قلعہ دھاڑوار.
فتح ہونے کی خبر پہنچی ' تب وہان سے کوچ کر ہلہل درگ کے قلعے کو محصور
کیا ' اُسکے قلعدار نے دوسرے دن اقرار لیکر کوٹ حوالے کر دیا اُسی د
تاتیا بہادر کے خیمے مین لارڈ صاحب کی دعوت بھی ہوئی ' آگسٹ مہینے
بیسوین تاریخ جب موضع اکرار مین پہنچے تو دہۂ مُحرّم کے باعث سپٹ
کی نوین تک وہان مقام رہا ' چونکہ ہندوستان کے سب سپاہی لوگ
بے لحاظ وبیہودہ آول فول بکنے کے عادی ہین خاص کر عوام الناس عشرے کے
دنون مین اپنے روپ اور بھیس کو بدل تعزیہ خانون کے دنگاں اور محلہا
کے بیچ آزاد قلندرون کی طرح فقیرانہ صداؤن کے نعرے بھرا کرتے ہیں
بلکہ بعضے تو اپنے سر کے بال اور کاکل کو منتشر و پریشان کر بدن مین راکھ
بھبھوت مل فحش و اہیات گالی گوچون مین بڑے بکنے بھرتے ہین ' علاوہ اِسکے
چونکہ سب مغلیئے اور مرہٹونکے سپاہی عشرہ مُحرّم کے پہلے یہہ خوب سمجھے تھے
کہ قوم نصارا قدیم سے دین اسلام کے مخالف ہین ' اُس خیال سے کوئی
لشکری کسی چھوٹے بڑے انگریز کا نام ' تعظیم و احترام کے طور سے
زبان پر نہ لاتا یہانتک کہ بنگالے کے مسلمان بھائی بند جو نوکری کے پاس سے
ہر گھڑی صاحبان عالیشان کو خداوند نعمت اور صاحب کہا کرتے ہین اُس ملک

سے لوگ اُنکی ملّت و مذہب کو سست جانتے اور اُنپر عیب پکڑتے اور جز لفظ کافر یا فرنگی کے ، صاحب کا کلمہ اُن کے حق مین کہنے کو کفر و بدعت جانتے ، اِس لیئے اُنھون نے آپس مین جتھا باندھا کہ عشرے بھر انگریزون کے لشکر مین نجایا چاہیئے اور اگر اُن کے ملازمون سے کوئی بشر جو بصورت مسلمان اور بمعنی کافر ہی یہان کے تعزیہ خانون مین زیارت کو آسے تو اُسے گردنی دے کر محفل سے باہر کر دیا چاہیئے ، یہہ خبر واللہ اعلم بالصواب انگریزون نے سنی یا نہین ، مگر اتنا تو معلوم ہی کہ عاشورے کی رات کو ترک سوارون کے رسالے مین کئی جگہہ مجلسین ہوئین اور جب اُن کے غول کے جوان شدّون اور علمون کے پھرانے کے واسطے ماتم کرتے شیون پڑھتے باجا بجاتے نکلے تو لارڈ صاحب نے اِسی حالت سے اُن سب کو اپنے سامھنے بلوا ادب سے کھڑے ہو تعزیون کی تعظیم اور اُنکو سلام کیا اور کچھ نذر بھی دیا ، جب یہہ بات رفتہ رفتہ مغلون اور مرہٹون کی فوج مین پھیل گئی ایک ایک دو دو تعزیہ دار غول باندھ باندھ شدّے لے لے باجا و روشن چوکی بجاتے گورنر کے ڈیرے پاس آئے اور لعنت ملامت کی واہی تباہی بیہجا بولی ٹھولی سنانے لگے تب گورنر موصوف نے چیری صاحب کی معرفت اُنھاین بھی نہایت توقیر سے حضور مین بلوا ظاہرا بڑے اعتقاد کے ساتھہ بہ مجرّد دیکھنے علمون اور شدّون کے سر و قد اُٹھکر لنبی تعظیم و تکریم کی اور چاندی کی تھالی مین روپی رکھہ رکھہ ہر ایک کو لائق اُن کے مرتبے درجے کے نذر دی ، بعد قبول ہونے نذر کے ، دو تین قدم پچھلے پاؤن ہٹ کر آداب بجالایا ، یہہ خبر بھی جب مرہٹے اور مغل کے لشکر والون مین مشہور ہوئی تو ہر دن چالیس چالیس پچاس پچاس غول تعزیہ دارون کا گورنر کے خیمے مین آنے لگا ، اُنھین استقبال کر کے حضور مین لانا جناب چیری صاحب کا کام تھا ، گورنر بھی

بدستور سابق اپنے ڈیرے سے نکل نکل سلام مجرا بجالاتا اور نذرین دیتے
ساتوین سے دسوین تک جولارڈ صاحب کی طرف سے اِن تعزیہ دارون سے
ساتھ ایسا سلوک تھا البتہ اُس تین دن مین قریب چار ہزار روپیے
بہمہ وجوہ خرچ ہوئے ہونگے، لیکن نیکنامی کی دولت بھی ویسی ہی ملی کہ اُنھیں
لوگون کے منہ سے جو پہلے اِن صاحبون کو کافرون مین شمار کرتے تھے اب ایسا
یہ کلمہ تحسین کا نکلنے لگا کہ واہ واہ نصارا کی قوم تو اہل اسلام سے بھی فوقیت
لے گئی، بعد اِسکے ان سبھون نے صاحبون کی شان مین کافر کا لفظ کہنا چھوڑ د
القصہ جب دہہ آخر ہو گیا تو وہان سے کوچ کر قریب قلعہ نندی درگ عرف
گردون شکوہ کے مقام ہوا اتفاق سے اُسی رات کو بہادران نصر
نے جو پیش ازین اُس گڑھ کے محاصرہ کرنے مین مشغول تھے، پ
کے اوپر کہ کم و بیش تین کوس کی چڑھائی تھی پہنچ کر اُسے فتح کر
نندی کے دبول سے بہت سا مال دولت اور بیشمار جواہر، جڑاؤ زیو
سنگھاسن ہیرے کا، موتی کا چھاتا بیش قیمتی تخمیناً کروڑ روپیے کی متاع اُن
ہاتھ لگی، علاوہ تاخت کے وقت سے لیکر بھور تک بے حساب مال اسبا
کی لوٹ ہوئی، مگر دن چڑھے حکم عام دیا گیا کہ کوئی کسی طرح رعایا کو پچھیڑ
بعد اِسکے ان لوگون نے عثمان قلعدار اور محمد برہان خیلخانے کے سر
اور کئی پیدل و سوار کو جو گرفتار ہو گئے تھے فوج فتح نشان مین پہنچا د
گورنر ممدوح نے اسامی پیچھے ایک ایک روپیہ اور اُنکے اہل خدمت
مصرف کے واسطے تین تین روپیہ روزینہ مقرر کر اُنھیں بنگلور بھیج د
تب خود بدولت و اقبال وہان سے کوچ کر مقام بودی گڑھ پھر گنجو
نائک منگال مین تشریف لائے، سپطنبر کی چوبیسوین کو بنگلور کے قریب م

ساری مین پہنچ چکے تھے جو اُن کے چھوٹے بھائی کارنوالس بہادر میر بحری کی سعی سے قلعہ سوراج درگ کے مسخر ہونے کی خبر آئی' اُسے سن کر جناب گورنر جنرل خوش ہوئے'

اب لکھنا قلعہ مذکور کے اُن عجائب احوال کا جو نگارندہ' اوراق کے گوش زد ہوا ہی ضرور ہوا' جو بندگان اخبار کو معلوم ہو کہ وہ قلعہ مقام کالیکوٹ کے متعلقات سے سمندر کے کنارے واقع ایسا رفیع و متین ہی کہ کسی سیاح کی چشم جہان بین نے ہرگز ایسا قلعہ نہ دیکھا ہوگا' قلعے کی نیو تو ایک اونچے پہاڑ پر ہی جسکے تین طرف دریاے شور محیط' شان الٰہی کو دیکھا چاہیئے گویا سمندر کے پیٹ سے پربت کا بچا نکلا ہی جسکی چوٹی آسمان پر فرقدان کے سر جا چڑھی ہی' طول مین پورب پچھم ایک سو چوالیس فرسخ' اور عرض مین دکھن اُتر قیاساً پینتیس فرسخ ہوگا' اگرچہ تمامتر سنگ ہی سنگ ہی اس پر بھی وہان ہر جنس کی کشتکاری اور نوع بنوع پھل پھلاری موجود' اچنبھا یہ ہی کہ قلعے کے باہر بھی خوش مزہ پانی کے چشمے اکثر' اور بہتیر میٹھا پانی بسان آب حیوان پتھر کی دو چٹان دو قد آدم کی بلندی سے جاری ہو کر نیچے کی طرف روان ہی' قدیم زمانے کے راجاؤن نے جو ایام اسلام سے پہلے وہان راج پاٹ رکھتے تھے اُس سوتے کے منہ پر ایک گوشالے کی مورت بنوادی ہی اُسی کے منہ سے پانی نکلتا ہی اور نیچے اُسکے سنگ مرمر کا ایک حوض بنوایا ہی۔ اور احترام کے رو سے نام اُسکا گوکھر رکھا' قصہ کوتاہ گورنر موصوف نے دسمبر کی پندرھوین کو ساوتی گڑھ کے قلعے کے سامنے پڑاو کر لڑائی کا آغاز کیا اور بائیسوین کو انگریز کی پلٹن نے ویسا سنگین و محکم قلعہ سر کرلیا' سپاہی قلعہ اور وہان کے کچھ تو مارے گیے اور باقی گرفتار ہو آئے' اسی عرصے مین

خبر پہنچی کہ رام گڑھ کے قلعہ دار نے عساکر منصورہ کے پہنچتے ہی ہاتھ امان مانگ قلعے کو معہ مال و متاع حوالے کیا، پھر خبر آئی کہ سپٹنبر کی چوبیس کو کرنیل اشطون نے اویری درگ لے لیا،

## محاصرہ کرنا ماکڑی درگ نامے قلعے کا،

چونکہ روداد اس نواح کی سرتاسر راقم حروف کے مشاہدے مین اسواسطے تفصیلاً اُسے بیان کرتاہی جب بہادران نصرت نشان نے ا رستادبرٹھ گڑ جو آدھ کوس کے پلے سے اُس کوٹ سکے پاس جنگل کاٹ نکالا، دانایان فرنگ نے باوصف اسکے کہ وہان کی راہین نہایت ناہموار اور نیچی اونچی ہین، جرثقیل کے قاعدون سے جو لوگ بھاری چیزونکے اوپر اُٹھانے اور لیجانے کے واسطے عمل مین لاتے ہین ( اور فی الواقع اُس جگہہ اِس قسم کے آلات کاکام مین لانا قابل دیکھنے کے تھا) توپون کو نہایت آسانی مین اُسی دشوار گذار راہ سے منزل مقصود تک پہنچایا اور قلعہ گھیر

## بعضے خصوصیات قلعہ ماکڑی کے،

یہ قلعہ نہایت استوار ایک پہاڑ کی چوٹی پر واقع ہواہی اور گردیگرد اُس خندق بہت عمیق، اُسکے اطراف مین جنگلستان اور کنٹیلے درخت اور گنجان کہ یون کے پانو اُس رستے سے گذرنے چلنی بن جائین، رستم و اسفند کا ہفت خوان، اُسکی راہ پر فراز ونشیب کے سامھنے افسانہ کہن

اور ما زندرن کا روئینہ دژ باوجود اُس اوج و شان کے؛ اُس کوٹ کی حصانت و مضبوطی کے روبرو لڑکون کے گھروندے کی طرح ناچیز ماہ آسمان کی نگاہ جب اُس مکان عالیشان اور کوہ باشکوہ پر پڑتی تب کلاہ اُسکی سر سے زمین پر گر پڑتی؛ قصہ مختصر ویسا مقام حیرت انگیز نہ چرخ دوّار نے دیکھا ہوگا نہ زمانہ کہن سال نے سنا؛ بیان اُسکا یہ ہی کہ دو بڑے بڑے اونچے پربت ایک دوسرے کے سامھنے پچاس گز تفاوت سطح زمین سے نکل کر اُچان مین پان سَسی گز بلند ہو آخر کو چوٹی کے قریب دونون آپس مین آ ملے ہین گویا دراصل ایک ہی ہین مابین ان دونون کے ایک گھری خندق ہی جو ایام بارش مین پہاڑ کے پانی سے لبریز ہو جاتی ہی چنانچہ قلعہ والے برسات کے بعد اُس خندق کے لبالب رہنے مین بڑی کوشش اور اہتمام کرتے ہین اور پتھر کی بڑی بڑی چٹانون سے پشتے باندھ رکھتے ہین کہ لڑائی بھڑائی کی ضرورت کے وقت اکثر پانی اُسکا کام آتا ہی مگر غفلت یا سہو سے اِس چڑھائی کے زمانے مین اِس قسم کی کچھ بھی تدبیر نہین ہوئی تھی؛ بارہی دن کے عرصے مین وہ قلعہ فتح ہوگیا؛ گورنر ممدوح نے خدا کا شکر کرکے اِس فتح کی خوشخبری میر ابو القاسم خان اور ہری پنڈت کے پاس بھیج دی؛ اِسی مابین مین کرنیل اسطوارٹ بہادر کی کوشش سے اوتری درگ کے مفتوح ہو جانے کی خبر آئی جسسے خوشی خاطر عالی کی زیادہ ہوئی؛

سنہ ۱۷۹۲ کے فبروری مہینے کی پانچوین کو جب سپاہ کنپنی کی مدد کے لئے نواب سکندر جاہ ابن نواب آصفجاہ بہادر معہ مشیر الملک وغیرہ کے تشریف لانے کی خبر حضور والا مین پہنچی تو جناب لارڈ صاحب استقبال کے واسطے معہ اپنے مصاحبون اور جنرل مینڈوس بہادر اور کرنیل فلیٹ بہادر کے

نزکت طوادون کے ساتھ سومیسر کے دیول تک جو فوج نصرت م
کے ڈیرے سے ڈیرھ کوس پر ہی رونق افزا ہو کر چشم براہ
سواری نواب سکندر جاہ کی آ پہنچی، ہری پندت تانیا اور نوا
مشیر الملک بہادر نے جو ہاتھی پر سوار تھے شامیانے کے قریب اُتر گو
جنریل بہادر سے مصافحہ کر ایک دوسرے نے آپسمین مزاج کی خیر و عافیہ
پوچھی اتنے مین ہاتھی پر نواب سکندر جاہ بھی شامیانے کے نزدیک آ پہنچ
گورنر ممدوح آگے بڑھ تعظیم کر سواری سے اُنھین اُتارا، بعد اسکے خود بدولت
اور جنریل مینڈوس بہادر نے نواب صاحب سے معانقہ کر شامیانے کے ا
لا بٹھلایا، ایک آدھ گھڑی باہم دوستانہ گفتگو کر کے اُنھین رخصت
ہری پندت تانیا اور نواب مشیر الملک بہادر بھی جناب عالی سے بات چیت
کر روانہ ہوئے، جناب لارڈ صاحب خرم و محظوظ اپنے ڈیرے مین پھر آئے
جنوری کی چھبیسوین کو مقام اکال کوتہ اور پتر ہلّی سے کوچ کر موضع ہلہال درگ
جا پہنچے چنانچہ اخیر تک جنوری مہینے کے وہین مقام رہا اکیسوین تاریخ منگل
دن نواب سکندر جاہ و نواب مشیر الملک و ہری پندت تانیا وغیرہ گو
کے خیمے مین رونق بخش اور محفل شورا کے شریک ہو کر شام کے وقت
رخصت ہوئے، اور فبروری مہینے کی دوسری کو مقام کیر کوڈا اور ہولل
سرکار کی طرف سے تھانہ بیٹھا سر برنگپٹن کو روانہ ہوئے، اور پانچوین کو اتو
کے دن ہروڑ پہاڑ کے پورب جہان سے سر برنگپٹن کے قلعے تک دو کوس
فاصلہ تھا اور بالکل برج اور دیوار اس حصار کی دکھلائی دیتی تھی ایک دن رہ
دشمن کی فوج پر شبخون مارنے کو مستعد ہوئے، یہان چھٹی تاریخ دو پہر
گھڑی کے وقت جناب گورنر جنریل خیمے سے نکل کرسی پر جلوہ افروز ہو

پہلے تو جنریل میڈوس اور کرنیل ہارسن جناب لارڈ صاحب کے دربار مین آکے کچھ سر گوشی کرا پنے لشکر کی طرف چلے گئے، بعد اس کے کرنیل کاکریل اور کپتان ڈول صاحب بھی اسیطرح خفیہ کچھ کہہ سدھارے، الغرض شام تک یہی حال رہا کہ ایک ایک دو دو سردار آتے اور سرگوشی کر چلے جاتے، اُسی زمانے مین گورنر ممدوح نے چیری صاحب کو ارشاد کیا کہ دو شقّے ہری پنڈت تانیا اور نواب اعظم الامرا کے پاس لکھ بھیجا چاہیئے جن مین شبخون کی اطّلاع اور اس کا بھی ذکر رہے کہ مغلی اور مرہٹّی فوجین اپنی جگہ سے جنبش نکرین اور جب تک کیفیت شبخون کی خوب معلوم اور رات تمام نہو جائے ضرور ہی کہ وے اُسی مقام پر جہان قائم ہین جمے ہوئے اپنی اپنی بہیر و بنگاہ کی چوکی اور پہرے سے قرار واقعی چوکس رہین، بعد شبخون کے جیسا ہم اُن کی خدمت مین اطّلاع کرینگے اُسی طور پر عمل کرین، خیر صاحب مخدومی نے تب راقم اوراق کو بلوا کر اُن شقّون کے لکھنے کے واسطے حکم دیا چنانچہ خیر خواہ درگاہ نے دونون رقعے لکھ گورنر جنریل کے ڈیرے کے درمیان جاکر جناب آقا کے ملاحظے مین گذرانا، اُنھون نے دستخط کر گورنر کی نظر انور مین پیش کیا، گورنر بہادر نے دونون رقعے فدوی کے حوالے کر جناب خدایگانی کو کچھ ارشاد فرمایا، تب چیری صاحب نے حسب الامر عالی کے اِس کمترین سے کہا کہ ابھی تم اِن رقعون کو بحفاظت اپنے پاس رکھ چھوڑ و، جب اِدھر سے توپون کی آواز سنّا تو ہرکارون کی معرفت یے رقعے مرہٹے و مغلیہ کی فوج مین بھیج دینا، فدوی نے بموجب حکم کے اُن رقعونکو جان کی طرح عزیز جان کر رکھا، جب جناب لارڈ صاحب اپنے سب رفیقون مصاحبون سمیت جن مین ہر ایک بہادر میدان جنگ کا شیر اور فنون حرب و ضرب مین ماہر و دلیر تھا سوار ہو کر روانہ ہوئے اور

لشکرگاہ سے آگے بڑھے تو پلٹنین موافق ارشاد والا کے تین تولی ہو کھڑی ہوئین، جناب صاحب کلان نے جنریل میڈوس بہادر کو پہلی تولی کے ساتھ اعد کے مورچے پر عیدگاہ کی طرف مقابلے کے لیئے تعین کیا اور دوسری کو واسطے مقابلہ ٹیپو سلطان کے خاص مورچے لعل باغ کی جانب اپنے جلو مین رکھا تیسری مین کرنیل مکسول بہادر کو سرغنہ بنا کے کریکٹ کے مورچے کی طرف متعین کیا، چنانچہ ہر ایک یے تینون سردار اپنے اپنے رستے چڑھ دوڑے اور سلطانی فوج کے چوربھرے والے شب گرد سوارون تک جو لشکر کے چارون طرف برنگ شعلہ جوالا ہاتھون مین بان لیئے پھر رہے تھے پہنچکر آگے بڑھے تھے کہ اتنے مین عیدگاہ کی طرف سے پہلے تو اُن سوارون نے کتنے بان داغے، اسی عرصے مین لال باغ کی جانب سے بھی دستے دستے بان کے بجلی کی طرح درخشان عالم ہوا مین سر کیئے گئے، پل بھر مین کریکٹ کی طرف سے بھی بان کی بہ بارین اڑائی گئین کہ دھوان اُسکا بام گردون تک چھا گیا، بلا تکلف عیدگاہ کے مورچے سے لیکر کریکٹ کے دامنے تک کہ ڈیڑھ کوس سے سوا ہوگا بانون کی کثرت سے شب برات کا عالم نمودار تھا، لیکن سلطانی سپاہیون سے سوائے رادروی کے اور کوئی امر وقوع مین نہین آیا، آخرکار باندار جب بان مار مار تھکے، تب اُنھون نے فرار اختیار کر اپنے لشکر اور مورچے کے لوگون کو انگریزی پلٹن کی تاخت کی خبر جا سنائی، جسکے سنتے ہی سلطانی سردارون نے جو اُشوفت سپاہیون کی تنخواہ تقسیم کر رہے تھے چوکنے ہو کرنے تماشے توپین مارنی شروع کین، چنانچہ لعل باغ کی عیدگاہ کے مورچے سے کریکٹ پہاڑ کے دامنے تک توپون اور بندوقون کا گولا گولی اور بان کی ایسی تابڑتوڑ بوچھاڑ اور بارش ہو رہی تھی کہ ادھر کے بہادرون کو کھیت اُترنے کی فرصت بھی نہین ملتی تھی، و لیکن گورنر ممدوح نے

بکمال بزدلی سے بے خوف حریف کا مورچا لے لینے کا قصد کر حکم دیا کہ جب غنیم کے لشکر سے نرغے کی نوبت پہنچے اُن مین سے جو کوئی سوار جرأت کر کے اسطرف آگے برھے تو ترنت اُسے قتل کیا چاہیئے، قصہ کوتاہ گورنر نے اسی تدبیر و منصوبے سے کاویری ندی کے پار متصل سیکا کائی کی باتر کے جو ایک طرح کا کتیبا جھار ہی جسکے گھنے جنگل مین کسی نوع کا چارپایہ گذر نہین سکتا، (اور سلطان موصوف نے مورچہ بنوانے کے وقت احتیاط کی راہ سے تا اُس مورچے پر تاخت کرنے کی راہ بند ہو جاے اُس ٹتی کے پاس ایک بڑی گہری کھائی کھدوا اُس مین دریا سے نہر کتوا پانی بھر رکھا تھا اور اُسکے سامھنے مورچا بنا اُسپر توپین چڑھا بذات خود امورات جنگ کا انتظام کرنام اُسکا سلطان ہتیری اور اسنے کام اُسکا اپنے ذمے رکھا تھا) پہنچکر کئی جگہہ سے اُس باتر کو کتوا فوج سمیت اُسی کٹھن جنگل خاردار کے رستے ویسی کھائی پار ہو توپون اور بندوقون کے سر کرنے کا حکم فرمایا،

بیت

ہوئی جبکے طیار مردون کی صف
مبارز نکلنے لگے ہر طرف

فوج کے سرداروں نے بھی حکم پاکر کتنی توپین داغین، تب تو دونون طرف سے آگ کشت و خون کی ایسی مشتعل ہوئی کہ پلٹن کے بہت سے سپاہی اُس گرمی کارزار مین مقتول دکھائی ہوئے، فوج کا کپطان برسر میدان مورچے کے گولے سے مارا پڑا جیبری صاحب بہادر کپطان کا یہ حال دیکھ جوش شجاعت سے آپ اُسکی جگہہ پر جا کھڑے ہوئے اور جبتک دوسرا سردار اُس عہدے پر مقرر نہوا بڑی دلیری سے اُس کام کے انجام کرنے مین سرگرم رہے، اُدھر کربکات کی طرف سے کرنیل گمسول بہادر بھی غنیم کا مورچہ اپنے دخل مین لاکر

شہر گنجام کے قریب آپڑا، اور ادھر عیدگاہ کے مورچے والون نے بھی شکست کھائی لیکن جنرل میڈوس بہادر مورچے کے مسخر ہونے کے بعد، رستا بھول کر گورنر کی تائید کو پہنچ نسکا، جناب گورنر نے جو سپاہ منصور کے جمع ہو جانے کی صورت مین کچھ اور منصوبہ ٹھان رکھا تھا، بہ سبب اُسکے حاصل نہونے کے اندیشہ شکستہ خاطر ہو اپنے ساتھ ہی کے سپاہیون سے حملہ کر لال باغ کا مورچہ لینے بعد قلعے کا عزم کیا تھا کرنیل ماسول بھی گنجام مفتوح کر گورنر ممدوح کے جلو کی پلٹن مین آملا، اُس شہر کے لوٹ سے بیحساب اسباب اور لال باغ کے مورچے سے پچھتر ضرب بڑی بڑی توپین سپاہ انگریز کے ہاتھ آئین،

بیت

بہت ہاتھ سپہ کے لگا ہاتھ زر

تونگر ہوئی وہ سپہ سر بسر

اب ملے دونون فوج گورنر و کرنیل کی اکٹھی ہو قلعہ ڈھا گرانے کے ارادے چلین چونکہ ہزیمت خوردون نے قلعے مین آپناہ لیا تھا بھور ہوتے ہی اُنہین سے ایک جم غفیر کے جمگھٹ نے اُقتلوا الکفار پکارتے تلوارین کھینچ کھینچ فوج انگریزی پر آکر ایسا قتل و خون کا ہنگامہ برپا کیا جسکا بیان نہین ہوسکتا، اور قلعے پر سے خود سلطان بھی توپ و تفنگ اندازی کی اہتمام مین سرگرم ہو توپین سرکرواتا تھا،

بیت

برستے تھے وان گولے یون بیشمار

پڑین جیسے اُولے بفصل بہار

یہان تک کہ سلطانیون کے غلبے اور دستبرد کے سبب انگریزی بہادرون کے آگے بڑھنے کی راہ ماری گئی، بناچار دھڑے پچھلے پیرون رجعت کر مورچے مین پھر آئے،

تب لارڈ صاحب نے اس نظر سے کہ ساری فوج رات بھر کی راہ روی اور میدان کی سختی و اذیت کی جہت سے تھک کر چور ہو رہی ہی، اسواسطے سپاہیونکے ضائع ہونے کو مقتضای وقت نجان کر، لال باغ کے مورچے مین گورون کی ایک پلٹن رکھ وہان سے مراجعت کر دریا پار ایک کوس تفاوت جا مقام کیا، اسی طرح کرنیل مکسول بہادر جب گنجام تک لڑتا بھڑتا آ پہنچا تو اُسینے بھی شہرپناہ کے دروازے پر کتنے سپاہی تعینات کر اپنے ساتھیون سمیت پھر کر گھاٹ کی دیول کے متصل ڈیرا ڈالا، سپاہ سلطانی نے اُس پلٹن کے نکالنے اور لال باغ کا مورچا لینے کو حملے پر حملہ کیا پر کچھ پیش رفت نہوا اور اُن لوگون نے گنجام کے پھیر لینے کو بھی اُسکی شہرپناہ کی طرف ہجوم کر حرب کے اقسام طرح کے حیلے کیئے پر کچھ نہ بن پڑا، دو پہر تک جنگ کر قلعے کو پھر گیئے، اُسکے دوسرے دن سلطان عالیجاہ نے ایک نامہ محبت انجام اور آشتی کا پیام انگریزون کے پاس بھیج کر اپنی فوج کے سردارونکے ساتھ یہ صلاح ٹھہرائی کہ کاٹھ البتہ جنریل ابرکرنبی بہادر اور پرسرام بہادر کے لشکر کے ساتھ لڑ بھڑ کر اُس محاصرے کو دفع کیا چاہیئے چنانچہ اسی منصوبے پر کال سپاہیون نے تڑکے ہی چیری صاحب بہادر اور بھاؤ صاحب کی سپاہ پر توپ کر ایسی سعی و کوشش نمایان کی کہ پہلے ہی حملے مین جنریل مذکور کی پلٹن پر غلبہ کر لشکر کو اُسکے پڑاو کی جگہہ سے ہٹا دیا، تب لشکر انگریز کا وہانسے ڈیڑھ کوس پیچھے ہٹ کر ایک نالے کے کنارے آ اُترا مگر سلطانی سپاہ سے خطا یہ واقع ہوئی کہ کچھ بھی استحکام اُس مقام کا نکر کے فقط تھوڑے سے سوار اور پیدل کا جماؤ وہان رکھ شام ہوتے ہی قلعے مین داخل ہو گئی،

## بیت

غرض مہر تابان ہوا جب نہان
گئے قلعے کو سارے جنگ آوران

ادھر سے بہادران انگریز اُن کے جاتے ہی اُس موضع کے قریب پہنچ کر غفلت
کا وقت تاک اُن اجل گرفتون پر جو وہان کی پاسبانی مین مقرر ہوئے تے
یہانتک شلکین مار بن کر اکثر تو زخمی ہو خاک پر لوٹتے رہے اور بعضے قلعے کی جانب
بھاگ نکلے ، سپاہ انگریز نے اُس مقام پر قیام کر اسکا ایسا استحکام کیا
صبح کو سلطان ممدوح کے جوان بہتیرا سر پٹتک رہے کچھ نہوسکا جناب گورنر
بہادر نے دو دن کے بعد جواب سلطان کے مکتوب کا دوستی کے اسلوب پر
لکھکر روانہ کیا ، اِس اثنا مین سلطانی سپاہ تین دن تک جیری صاحب کی
فوج سے لڑکر آخر قلعہ گیر ہوئی ادھر لال باغ کی طرف فوج انگریز بہادر نے مورچہ
بنانے کے لیئے سرو وشمشاد کے درخت کاٹ اُن کی جڑ اور ڈال پال سے دمدمے
بنا بڑی بڑی تین توپ اُن پر لگا صبح ہوتے ہی قلعے کی طرف سر کیا چنانچہ ایک گولا
تو سلطان موصوف کے محلسرا اور دوسرا مسجد کے صحن مین اور تیسرا نشان
کے برج پر جہان خود بدولت سلطان بھی کھڑے تھا جا گرا ، اُسی شب کو سلطان
نے کیا صلاح و مشورت کی کسی کو معلوم نہین پر جب رات آخر ہوئی
سلطان نے ایک نامہ ہری پنڈت تانیا اور گورنر جنرل کے نام سے ،
جواب مین خط محبت نمط کے مدامی میل ملاپ کے واسطے اور معتمد لوگوںکے
بھیجنے کے باب مین لکھ سردار ہرکارے کی معرفت ہری پنڈت تانیا کے لشکر مین
بھیج دیا ، ہرکارہ وہان پہنچ اپنا کام انجام کر پھر آیا اور تمام مراتب خلوت مین سلطان
ممدوح سے عرض کیا ، سلطان نے پھر اُسی وقت دو خط نواب مشیر الملک

اور پندت مذکور کے نام پر متضمن اس مضمون کے کہ اپنے اور تینون سرکارون
کے درمیان آشتی دایمی رہے ارقام فرمار وانہ کیا ہری پندت خط پانے ہی
رات کو مشیر الملک کے ڈیرے مین گیا اور دونون نے باہم صلاح مشورت
کر صورت مصالحے کی اس ڈول پر کہ گورنر جنرل بہادر کے نزدیک مقبول ہو
ٹھہرا صبح کے وقت میر عالم بہادر اور بجاجی پندت کو گورنر کی خدمت مین
استمزاج کے لیئے بھیجا تب جناب جیری صاحب بہادر قایم جنگ نے
سلطان کے پیغام کی بایستگی و شایستگی کو اس فصاحت و خوبی سے محل
عرض مین جلوہ دیا کہ گورنر کو خواہی نخواہی اُسکا ماننا پڑا مگر چونکہ اس
جنگ مین مبالغ خطیر سرکار کنپنی کے خرچ ہوئے تھے اسکے تدارک
کے لیئے زبان مبارک سے کچھ کنایتہ ارشاد فرمایا اُن دونون پرکار وکیلون
نے جب یہہ حال دریافت کیا تو تمہید سررشتۂ سخن کی بوجہ احسن کرکے
اس انداز سے سلطان کے ذمے تینون سرکارون کے خسارے ونقصان کے
بدلے کچھ روپیہ لازم الادا ٹھہرایا کہ سلطان کی رضامندی اور اُن سرکارون کی
کفایت وبہبودی کا باعث ہو چنانچہ گورنر صاحب نے شرحوار اُن مراتب
اور سلطان موصوف کے خط کے مطالب دریافت کر اقبال صلح کو صلاح و
فلاح جان سلطانی معتمدون کے آنے کی پروانگی دی جب وے عیدگاہ مین آکر وارد
ہوئے تب گورنر بہادر نے سلطان کے دلی ارادے کے معلوم کرنے کے
واسطے یہہ تجویز کی کہ اب چاہیئے کہ تینون سرکار سے معتمد لوگ جاکر اُنکا
پیغام سن کے عرض کرین چنانچہ سرکار کنپنی کی جانب سے اس مطلب کا
سوال جواب پیر خان کنبو دلاور جنگ بہادر کی وکالت پر متعلق ہوا
اور فبروری مہینے کی چودھوین کو اور سرکار کی سرکارون سے بھی وکلا

حاضر ہو کر سلطان ممدوح کے فرستادون کے بلانے کو ہرکارے بھیجے چنانچہ وکلاے سلطان ڈیرے مین پیرخان دلاور جنگ کے تشریف لائے، تب خود دلاور جنگ و میر عالم بہادر اور بجاجی پنڈت نے جلوخانے کے صحن تک استقبال کو جاکر انھین بڑی تپاک و توقیر سے ہاتھ پکڑ خیمے کے اندر لیجا مسند پہ بٹھلایا سلطانی معتمدون کے درمیان سید غلام علی خان ایک شخص برازی رتبہ و عالی خاندان تھا جو زمان سابق مین سلطان کی طرف سے سلطان روم کی سفارت کو بڑی دانشمندی سے بجالایا جب وہ راہ مین جہاز پر بہ سبب تشنج کی بیماری کے چلنے پھرنے سے مجبور ہو گیا تب اُسنے اپنی چالاکی و ذوفنونی سے سونے کی ایک چوکی بنوایا جسپر بیٹھکر سلطان روم کی بارگاہ مین پایۂ تخت تک پہنچ مُجرا حاصل کیا اور کمال زبان آوری اور فصیح البیانی سے اپنے موکل کی نیکنامی و قدردانی کو حضور اقدس مین کرسی نشین کر ایک فرمان مرحمت نشان سلطان ممدوح کے نام کا دستیاب کرلا پہنچایا، اِس تقریب سے خان معزالیہ سلطان کے نزدیک درجے اور تقرب مین بہ نسبت اور امیرون کے زیادہ محترم و معتمد ہوا تھا لہذا اِن دونون سلطان نے اُسی کو صلح کے بند و بست اور اِس بڑے کام کے انجام کرنے کے قابل جان کر علی رضا خطیب کو کہ وہ بھی ہر ایک قسم کے معاملے خصوصاً ایلچی گری مین نہایت سلیقہ رکھتا تھا خان مذکور کے ہمراہ اپنا سفیر کر بھیجا، چنانچہ خان موصوف اُسی عذر لنگ کے بہانے مسند پر پانو پھیلا بیٹھا اور ہر طرح کی گفتگو کرنے لگا، حضار محفل نے اُسکی طلاقت اور بلاغت سے سکتے کی حالت مین آ عش عش کیا اور بعد اِسکے کہ ہر طرف سے بہت سی گفت وشنود درمیان آئی اور باہم دارون مدارون کے وکیلون مین انواع طرح کی رد وبدل ہوئی، معاملہ صلح تین

کرور کی تحصیل کا ملک سلطان کے ممالک محروسہ سے چھوڑ دینے اور نقد تین کروڑ روپیہ بعوض اُن اخراجات کے جو مشارک سرکارون کی افواج کشی مین خرچ ہوا تھا ادا کرنے پر ان شرطون سے فیصل ہوا کہ طرفین کے جتنے آدمی پاس لڑائی کی ابتدا سے اسیر ہوئے ہین اور بھی وے لوگ جو نواب مغفور حیدر علی خان بہادر کے زمانے سے قید ہین خلاص کیئے جائین اور زر مصالحہ نصف سر دست، اور نصف موافق میعاد کے ادا کیا جاے اور ممالک مقبوضہ کے دخل پانے اور صلح کے باقی روپیہ قسطبندی کے موافق ادا ہونے تک دو شاہزادے والاگہر سرکار کنپنی کے لشکر مین تشریف رکھین، الغصہ اسی قول قرار پر وے دونون معتمد بنیاد آشتی کو محکم کر عہد و پیمان کی مجمل شرطون سے ایک صلحنامہ لکھ سلطان کے حضور مین گئے تا جمیع مراتب عرض کرین اور پھر کاغذات ضمیمت اُن محالون کے کاغذات ضمیمت حاضر ہون تا حصہ بخرا ملک کا برابر کیا جاے اور تا وقتیکہ یہ تقسیم وقوع مین آے مصالحے کے نصف روپیہ بھی تین چار دن کے عرصے مین داخل کر دیئے جائین اور بتفصیل عہد نامہ لکھ دینے کی طیاری کی جاے، اور جب عہد نامہ طرفین کی مہر و دستخط سے مزین ہو کر ایک دوسرے کو دیا جائیگا چاہیئے کہ دونون شہزادے بھی سرکار کے لشکر مین رونق افزا ہون، خیر بعد جانے اُن دو معتمدون کے دلاور جنگ حضور مین گورنر جنرل کے حاضر ہو کر جواب و سوال کا شمہ وار احوال گزارش کر کے اپنے ڈیرے کو سدھارا، دوسرے دن گورنر نے تڑکے ہی مستر چیری صاحب بہادر کو حکم دیا کہ تم بھی منشی ضمیمت تقرر مصالحے کی محفل مین حاضر رہکر ہوشیاری سے طرف ثانی کے وکیلون کے روبرو دوستی کے قول قرار کو لکھوانا، چنانچہ آقاے ممدوح نے

فدوی کو بلوا کر فرمایا کہ ہم دلاور جنگ کے ڈیرے مین جاتے ہین تم بھی چلو، تب فدوی حسب الحکم وہان حاضر ہو کر کاغذات ملکی کی تفصیل اور تینون حصّو کے متعلق موضعون کی تحصیل کے لکھنے مین سرگرم ہوا، اور سلطان کے وکیلون نے تینون برابر حصّون کا خاکا بموجب ضابطے دفتر کے طیّار جناب خدایگانی کے ذریعے سے حضور مین گورنر جنریل کے پیش کیا، گو ممدوح نے اُسے ملاحظہ اور مہر و دستخط کر فبروری مہینے کی چوبیسو تاریخ کو لڑائی موقوف کرنے کے باب مین حکم صادر کیا اور چھبیسوین جب وے دونون معتمد بموجب قول قرار اُس عہدنامے کے شاہزا سلطان عبدالخالق اور سلطان معزّالدین کو سوار و پیدل وغیرہ کا غو ہمراہ لیئے بڑے بڑے فلک شکوہ ہاتھیون پر جن کے اوپر سنہری عماریا مرصع کار بندھی اور مغرق کارچوبی جھولین پڑی تھین چڑھائے نہایت حشم و دبدبے کے ساتھ قلعے سے لیئے آتے تھے یہہ خبر سنکر دریا کے کنارے تک اُ استقبال کے واسطے مستر چیری صاحب بہادر اور دلاور جنگ اور چند مصاحب کو بھیج اُسکے پیچھے ایک عمدہ گاڑی حضور سے روانہ کیا اور یہان حسب الحک رستے کے دونون طرف گورون کی پلٹن اور ترک سوار ونکے رسالے پرا باندھ کھڑے ہوئے خیمے کے اندر فرش فروش اور ستھری چاندنیان جن پر سنہر کرسیان لگائی گئین تھین بچھائی گئین، اور گورنر خود بدولت و اقبال بھی انتظار رہتا کہ اس مابین مین جنریل میڈوس بہادر نے وہان آکر گورنر سے کیا کیا باتیں کہین کوئی معلوم نکر سکا لیکن جنریل مذکور کچھ غصّے مین ہو نتھہ کاٹتا ہوا نکلا اور اپنے ڈیرے مین جا پستول بھر کر اپنے پیٹ پر مارا، پر خیریت گذری کہ گولی اُسکا بائین پسلی سے تھوڑا سا پوست خراش کر نکل گئی اور وہ بیہوش ہو کر پڑا

گورنر اُس کی اِس ناد انی کی حرکت سے رنجیدہ خاطر ہو لاچار ظاہرداری کی راہ سے جبراً قہراً ڈاکٹر لیٹ اور کپتان مارٹن کو جنرل مذکور کی تیمارداری کے لیئے بھیج آپ شاہزادون کے تشریف لانے کا منتظر رہا ' جب اُنکی سواری دریا کے اِس پار آئی تو دلاور جنگ اور چیری صاحب وغیرہ استقبال کو اُنکی جلو مین پہنچے اور ہمراہ ہو خیمے تک لے آئے شاہزادون کے پہنچتے ہی اُن سب سپاہیون نے سلامی کے قواعد سے بندوقین زمین پر رکھ پھر جلدی سے اُٹھا بار ٘ین داغین اور سلامی کی توپین بھی سر ہوین شاہزادے کہ ابھی باغ سلطنت کے نونہال تھے یہ حال دیکھ سہم گیئے ' میر علی رضا خان وکیل جو خواصی مین بیٹھا تھا اُنھین تسلّی دے کر ہاتھیون کو خیمے کے پاس لا بیٹھایا پھر دوبارہ توپین دغین تب گورنر نے آگے بڑھ دونون شہزادون کو ہاتھی پر سے ہاتھ پکڑ اُتارا اور معانقہ کر خیمے مین لیجا اپنے دہنے بائین کرسیون پر بٹھلا بڑی محبت و مرحمت سے مزاج کی خیر و عافیت پوچھی ' تب سیّد غلام علی خان اور میر علی رضا خان نے عرض کیا کہ خانطان نے حضور کا لطف و احسان سن اِن دو فرزند ارجمند کو سایۂ مرحمت مین تربیت کے لیئے حوالے کیا ہی ' آپ اِن کے حال پر باپ سے زیادہ اشفاق بزرگانہ مبذول فرمائیگا ' اتنا کہہ کے علی رضا خان نے اُٹھکر دونون شہزادون کو دست بدست گورنر بہادر کے سپرد کیا ' لارڈ صاحب نے اُن کے ہاتھ کو اپنے سینے پر رکھ فرمایا ' چشم ما روشن ہماری عین خوشی ہی کہ اللہ تعالی ہمیشہ اِنھین خرّم و کامیاب رکھے '

**بیت**

رہے اُنکے اقبال و دولت قرین
نگہبان رہے اُنکا جان آفرین

لے ہمارے نینون کے تارے اور ہمارے فرزند سے زیادہ محبوب و پیارے ہین ؛
اور عزّت و حرمت مین بزرگون سے زاید ؛ ہم سے حتی المقدور انکی خدمت گزاری
اور خاطرداری مین قصور نہین ہونے کا ؛ تم لوگ ہماری طرف سے اچھی طرح ان
مراتب کو سلطان موصوف کے خاطرنشین کرو ؛ الغرض ایک ساعت تک ایسے
ایسے تسلّی آمیز کلمے ارشاد کرکے عطر پان کی تواضع کر رخصت فرمایا ؛ جب
شاہزادے وہان سے برخاست ہوکر چلے تو سلامی کی توپین پھر چلین بعد اسکے
وے بسعادت و اقبال اپنے خیمے مین جو اُنکے واسطے کھڑا کیا گیا تھا داخل ہوئے ؛ لارڈ
صاحب اُسکی صبح کو شاہزادون کے خیمے مین ملاقات کو تشریف لیگئے ؛ اُنکے پیچھے
میر عالم بہادر اور سماجی پنڈت بھی وہان حاضر ہوئے دو پہر تک نشست رہی جب
لارڈ صاحب اپنے ڈیرے کو آنے لگے تو سر برنگپٹن کے قلعے پر سے خوشی کی باڑین
داغین ؛ دوسرے دن نواب مشیر الملک شاہزادون کے حضور مین حاضر ہوکر
اُنھین نواب سکندر جاہ بہادر کے ڈیرے مین ملاقات کے لئے لیگیا ؛ چنانچہ نواب
موصوف بعد استقبال کے کمال تکریم و توقیر سے معانقہ کر اپنی مسند پر بٹھا انواع
طرح سے اُنکے ساتھ پیار اخلاص کی باتین کین اور رخصت کے وقت شاہزادون کو
جواہر کے خوان اور سترہ پارچے کا خلعت معہ سپر و شمشیر و اسپ و فیل اور سنہری
عماری ہرایک کو پیشکش دیا اور اُن دونون متنفد کو چھہ پارچے کا خلعت معہ جیغہ و
سرپیچ اور سلک مروارید وغیرہ تواضع کیا تب نواب مشیر الملک بہادر نے
اُنکو اپنے ڈیرے مین لیجا کر خلعت و جواہر کے خوان اور اسپ و فیل اپنی طرف سے
نذر دے رخصت کیا ؛ شاہزادے اُدھر سے پھرتے وقت نائب صاحب کے
ڈیرے مین تشریف لیگئے وہان بھی ایک لحظہ بیٹھ بیش قیمت خلعت اور
جواہر کے ہوئے لے اپنے خیمے مین داخل ہوئے ؛ ہنوز عہد نامہ سلطان کی طرف سے

ہر و دستخط ہو کر امیران ہمعہد کی سرکارون مین داخل نہین ہوا تھا کہ تینون
سرکارون کے حصّون کی سرحد ٹھہرانے مین سلطانی اہلکارون کے ساتھ کچھ
باحثہ درمیان مین آیا ( میر صادق ملعون کی غمّازی اور بد صلاحی کی سبب سے )
لطان نے اِس منظار سے برہم ہو کر اگرچہ شہزادون کو بخوشی و
ضامندی عہد نامہ اوّل کی شرطون سے سرکار کنپنی کی مرحمت کے اعتماد پر
ردٌ صاحب بہادر کی حفاظت مین سونپا تھا، خشم و تندی کی راہ سے عہد محبّت
و توڑ سرکاری فوج پر شبخون کے ارادے سوار ان خونخوار کا دستہ تعینات
ا، اِن سوارون نے چونکہ ہرو ڑ پہاڑ کے پیچھے سے بڑی مسافت طی کر
نواح سرکار کی پشت پر شبخون مارنے کا قصد کیا اور بسبب فاصلے کے بروقت
رل مقصود کو نہ پہنچ صبح ہوتے ہونے ایکا ایکی جو قت کہ اِدھر کے لشکر
لے صلح کے خیال اور بھی اِس نظر سے کہ شاہزادے قابو مین انگریز
در کے آچکے ہین چوکی پہرے سے غافل تھے سرکاری توپخانے پر توڑ زد و ضرب
دی، تو بھی توپخانے کے سردار نے گھوڑون کے سم کی آہٹ پاکر بڑی
لاکی سے اُن سوارون پر کئی توپ جو پہلے سے بھر کر طیار رکھا تھا سر کیا جن سے
بب بیس سوارونکے گھوڑون سمیت کھیت آئے، یہہ ماجرا دیکھ باقی سوار
ین موڑ بھاگ نکلے، لارڈ صاحب نے اِس خبر سے تعجّب کر شاہزادون کا
قلب لشکر مین لانے کے واسطے گورے سپاہیون کی پلٹنین تعینات
ن اور اُنکے سردارون کو حکم دیا کہ شاہزادون کو پالکیون مین بٹھلا بڑی
داری سے لاکر رکھو، تب اُن سردارون نے حکم بموجب معہ پلٹن شاہزادون کے
رے کے نزدیک جا اُسے گھیر لیا اور شاہزادون کو پالکی پر بڑی نگہبانی اور
گیری سے فوج نصرت موج کے درمیان خیمے مین لاکر اُنکے گرد بگرد

چوکی پہرا کھڑا کردیا اور مورچے کی طیاری کو بھی حکم دیا گیا، الغرض کئی دن تک یہہ مجہلہ مچارہا، آخر ہری پنڈت نانا بہادر کے حسن تدبیر کے سبب طرفین سے یہہ قضیہ فیصل ہوا، اور مارچ مہینے کی اُنیسوین تاریخ عہد نامہ سلطان کی مہر دستخط ہو کر شاہزادون کے پاس پہنچا، تب اُنھون نے گورنر کی خدمت مین جا کر بہت معذرت کرکے اُس عہدنامے کو گذرانا، لارڈ صاحب نے سروقد اُٹھکر بڑے شاہزادے سلطان عبدالخالق کے ہاتھ سے عہدنامہ لے دست بسر ہو سلامی کی توپین سر کرنے کو حکم دیا، بعد اسکے شاہزادے سب رخصت ہو کر اپنے خیمے کو گئے، اُسی دن دو پہر دو گھڑی کے وقت گورنر کی ضیافت کے طور پر الوان و اقسام طعام کے خوان سلطان عالیشان کے بھیجے ہوئے محمد علی چوبدار کی معرفت پہنچے، لارڈ صاحب نے خوشی دل سے ضیافت قبول کرچوبدار کو ایک دو شالہ اور نقد دوسو روپیے انعام دیا اور اُن الوان نعمت مین سے کچھ فوج کے سردارون پر تقسیم کروا باقی کھانا خاص باورچیخانے مین لیجانے اور کھانے کے وقت میز پر لانے کو فرمایا، چوبدار مذکور دو پہر رات تک راقم اوراق کے ڈیرے مین تھا بعد اسکے لارڈ صاحب، سرکار کمپنی کے عہدنامے پر اپنی مہر و دستخط کر پہلے دلاور جنگ کے ڈیرے کو تشریف فرما ہوئے، ایک گھڑی وہان بیٹھ میر عالم بہادر اور بجاجی پنڈت کو پیشتر شہزادون کو خبر کرنے کے لیئے بھیج آپ بعد ایک لحظے کے پاپیادہ اُنکے ڈیرے مین تشریف لے گئے، شہزادے استقبال کر گورنر بہادر کو خیمے کے اندر لائے اور گفت و شنود دلپسند سے لوازم اتحاد و دوستی بجا لائے، بندۂ درگاہ بھی عہدنامہ ہاتھ مین لیئے وہان حاضر تھا لارڈ صاحب نے فدوی سے وہ عہدنامہ لے شہزادۂ کلان سلطان عبدالخالق کے ہاتھ مین دے مبارکبادیان دین،

ے آپس مین یہان نہایت خوشی و خرّمی کے ساتھ بیٹھے ہی تھے کہ گورنر کے تشریف
نے اور شاہزادونکو عہد نامہ دینے کی تقریب پر سریرنگپٹن کے قلعے پر سے تہنیت کی
پین چلنے لگین لارڈ صاحب ان شلکون کو سنکر کچھ متردّد ہوئے تب سیّد
ام علی خان بہادر نے عرض کیا کہ حضور کے تشریف لانے کی جہت سے خوشی کی
پین قلعے پر سر ہوتی ہین لارڈ صاحب اس حال سے مطّلع ہو مراتب شکر و سلام ادا کر
شی خوشی شاہزادونکے ساتھ معانقہ کرنے کے بعد وہانسے اپنے ڈیرے کو تشریف
ئے اُسی دن سے سب کے دل کو یقین ہو گیا کہ الحمد اللہ و اہب بے منّت نے خلق اللہ
کے حال پر رحم کیا کہ وے اس رات دن کے دغدغے اور کھٹکے سے چھوٹے
ج کی چھبیسوین تاریخ سنہ ١٧٩٢ مین زر مصالحہ اقرار کے موافق سلطان کی
ف سے تینون سرکار مین داخل کر دیئے گئے جو انواع طرح کے ہون کاس فلم
ی وغیرہ (سونے چاندی کے بنے ہوئے) اکثر ناقص عیار تھے اور سوائے سریرنگپٹن
ر اُسکی اطراف کے اور کہین اُن کا رواج نتھا اس لئے صرّافون نے اُنکے
ھنے سے حیران ہو کر عرض کیا کہ ایسے سکّون کے لینے مین سرکار کا بڑا
صان ہی مگر حیدری اشرفیون اور اُس مغفور کے نام کے کاس
اور روپی سب کے سب کا طلا نقرہ دونون کھرا ہی اور اُن کا وزن بھی
ناپٹن حیدرآباد پونان وغیرہ کے ہون و روپی فلم و کاس سے کئی ماشہ
جو زیادہ ہی اُنکا لینا بازار کے بھاو سے کہ ہون پیچھے سکّہ ساڑھے چار روپی
مضائقہ نہین اور کم وزن سکّون کو گلا کر جس قدر اُن مین سے خالص
نا چاندی نکلے اُس کا حساب کیا چاہیئے لارڈ صاحب نے اس بات پر راضی
کر سلطان کے معتمدون کو شر حوار حالات کہلا بھیجا تب اُن لوگون نے
س امر کا اقرار کیا کہ انشاء اللہ تعالی ہم لوگ سلطان کے حضور مین نمونہ ہر ایک

رقم سکّے کے روپے چاندی کا جو گلانے کے بعد معلوم ہو گا کہ اُنکے وزن مین کس قدر کمی ہی معہ اُسکی فرد کیفیت کے بھیج جواب منگا کر یہہ بکھیڑا بھی مٹا دینگے، القصہ ایک ہفتے مین سرکاری صرّافون کی جنچائی کے موافق طرفین سے نزاع رفع ہو گئی اور خسارے کے بدلے زرخالص کئی اونٹ پر بار ہو کر سرکار کمپنی کے خزانے مین آداخل ہوا، رسید اُس کی گورنر کی مُہر و دستخط سے سلطان کے حضور مین بھیج دی گئی اور دوسری سرکارون سے بھی رسید بن مُہر و دستخط ہو کر داخل سررشتہ ہوئین، اُس کی صبح کو اُس مقام سے فوج انگریزی کے کوچ کا دن ٹھہرا، سلطان نے و فور دوستی و یکجہتی کی راہ سے لارڈ صاحب کی ضیافت کے طور پر پانسی اکاون بڑی دیگین الوان و اقسام طعام کی اور آٹھ سو نوّے پتیلے قلیے و قورمے وغیرہ کے، علاوہ اِسکے سات سو خوان مٹھائی حلوا لوزیات وغیرہ اور پھول کی طلائی جواہرنگار کنٹی چنگیر بان محمد علی چوبدار اور غلام قادر خانسامان کی معرفت معہ ایک نیاز نامہ مشتمل اِس مضمون پر کہ باعتماد محبّت و اتّحاد یہہ ہدیۂ محقّر بھیجا گیا ہی گورنر موصوف نے ضیافت شاہی کا سامان و لوازمہ دیکھ بڑی خوشی و نشاط سے کچھ کچھ تناول فرما چارسی روپے نقد و دو جفت شال اور خط کا جواب اُن دونون لانے والون کو دے کر رخصت کر خود بدولت و اقبال شاہزادون سمیت خوشی خوشی ہردر پہاڑ سے دو کوس اِس طرف آکر اقامت کیا، اِس مقام مین قوم انگریز کے وے اسیر جو پیشتر نواب حیدرعلی خان بہادر کی لڑائی بھڑائی کے وقت اور جو لوگ بالفعل ستی منگل وغیرہ کی لڑائیون مین گرفتار ہوئے تھے سب کے سب خراب خستہ گورنر بہادر کی بارگاہ مین آپہنچے، احوال اُن مصیبت زدون کا کیا کہیئے کہ صرف ہڈّی و چمڑا اور رشتۂ حیات ہی کا اُن مین باقی تھا، عندالتحقیق معلوم ہوا کہ سلطان

لکو پا بزنجیر کر مٹی کاٹنے کے کام مین رکھا تھا خیراب لارڈ صاحب نے سلطانی
اسیرون کی رہائی کے واسطے جو قلعۂ بنگلور مین موافق اپنے رتبے کے سرکار
لی سے راتب روزینہ پاتے اور آرام سے رہتے تھے ایک چٹھی نام پر کرنیل کے
اُس قلعے پر متعیّن تھا لکھی تب وے لوگ بھی بموجب امر والا کے مخلصی پا کر
یرنگپٹن کو روانہ ہوئے بعد اسکے سرینگپٹن کے متعلّق قلعجات بنگلور نندی درگ
ڑی وغیرہ چھوڑ دینے کے باب مین اُن حصارون کے متعیّن سردارون کے نام پر
س مضمون کے پروانے صادر ہوئے کہ تم نے جسقدر جنگی سامان کر سلطانی
سردارون کے دخل سے اُن قلعونکے لینے کے وقت اُن مین پایا ہی اور
ڈ سے اس طول ایّام حرب کے جتنا اسباب و آذوقہ وغیرہ اپنی
مد وکوشش سے قلعون مین جمع کیا ہو چاہیے کہ اُن سب کا تعلیقہ کر کے افواج
ہرہ کے وہان پہنچنے کے منتظر رہو تا کہ جب لشکر انگریزی اُن قلعون کی
اح مین پہنچے تو قلعہ سلطان کے کارپردازون کے حوالہ کرنے مین کسی
ح کا خرخشہ باقی نرہے چنانچہ جونہین افواج دریا موج وہان پہنچی تو سرکار
کے سردار حاضر ہو کر تعلیقے کی فرد قلعے کی کنجی معیت سلطانی اہالکارونکے سپرد
کے معہ اپنی جمعیّت لشکر نصرت اثر مین آن ملے اور اسی مضمون
کے انگریزی پروانے بھی جو سلطانی دہات چھوڑ دینے کے باب مین لکھے گئے
تھے اور گورنری مہر و دستخط سے مزیّن تھے سلطان کے معتمدون
سیّد غلام علی خان وغیرہ کے حوالے کئے گئے تب وہان سے کوچ در کوچ
ڑی کے قلعے کی اطراف مین مقام ہوا یہان کے قلعدار نے بھی اُسی وقت کہ
اج منصورہ اُس نواح مین پہنچی اپنی جمعیت معیت ملازمت حاصل کر قلعے کی
ل الوصول اور جنسون کی فہرست جو سلطانی کارگزارون سے لی تھین حضور مین

داخل کین اسی طرح ہسو ڑکا قلعہ ار بھی غلّے اور دوسری جنسون کا ذخیرہ قلعے کی کنجی معیت سلطان کے کار پردازون کو دے اُنسے رسید لیکر لشکر ظفر پیکر مین آملا، تب یہان سے کوچ کر بعد چند روز کے مقام کونکل مین ڈیرا ہوا اپریل کی پانچوین کو لارڈ صاحب اپنے رفقا معیت بموجب ناتیا صاحب کی استدعا کے بڑی خوشی سے اُنکی محفل ضیافت مین کھانے کے شریک ہو کر گرم صحبت ہوئے اور رخصت کے وقت خلعت و جواہر، اسپ و فیل، عطر و پان کی تواضع قبول کرا اپنے ڈیرے مین تشریف لائے، ہری پنڈت ناتیا اپنے ساتھ کے سرداروں معیت اُسی مقام سے رخصت کے لئے گورنر کے خیمے مین آکر طالب رخصت ہوا، تب گورنر بہادر نے بطور رسم ہندوستان کے بیش قیمتی خلعت وجیغہ و سرپیچ اور موتی کا ہار، ڈھال تلوار، ہاتھی گھوڑا جڑاؤ مینا کار ساز معیت، جھلابور مغرّق پالکی وغیرہ تعظیم و تکریم کا لوازمہ ناتیا صاحب اور اُنکی ہمراہی کے سرداروں کو تواضع کر رخصت کیا، اِسکے دوسرے دن مرہٹے کی فوج لشکر ظفر پیکر سے پونان کی جانب روانہ ہوئی، ساتوین کو جب لارڈ صاحب نواب سکندر جاہ کے ڈیرے مین رونق افزا ہو کر خلعت اور جواہر اسپ و فیل پیشکش لیکے وہان سے رخصت ہو آئے، تو نواب سکندر جاہ و اعظم الامرا و سیف الملک و راے رایان و راے شام لعل بہادر گورنر کے خیمے مین رخصت ہونیکو تشریف لائے اِس طرف سے بھی سب آداب و مراسم بترتیب مراتب ادا کئے گئے، بعد اِسکے فریقین ایک دوسرے سے رخصت ہوئے تب لارڈ صاحب وہان سے شاہزادون معیت کوچ و مقام کرتے ہوئے مے مہینے کی سولہوین کو انبور گڑھ کے نزدیک پہنچ اقامت گزین ہوئے، راقم اوراق اُسکی صبح کو اپنے کئی رفیقون معیت

سے اکثر وہین کے رہنے والے تھے قلعہ دیکھنے گیا، معلوم ہوا کہ بانی اس
، کا پانڈؤن کی اولاد سے ایک راجا بڑا صاحب حشمت و شوکت تھا کر
رناٹک کا تمام ملک باغ ارم کی سرحد سے لیکر سیت بند رامیشر تک
پنے قبضۂ تصرّف مین رکھتا تھا اور چونکہ ملک بالاگھاٹ کا ایک اور بڑا زبردست
اجانایر کی قوم سے پائین گھاٹ کے مسخّر کرنے کا قصد رکھتا تھا اس لیئے نت
ن دونون مین لڑائی بھڑائی مچی رہتی، بناچار کرناٹک کے راجا نے اپنے ملک
کے بچاو کے واسطے وہ قلعہ بنایا تھا حصانت اور متانت اس حصن کی اسی
سے سمجھ لیا چاہیئے کہ اُسکی تعمیر پر قریب ہزار برس کے گذرا پر اُسکے مکانات کا
عالم ہی گویا ابھی بنے ہین کہین مرمّت کی حاجت نہین، اگر مازندران کے
ر روئین کے ساتھ اُسکو تشبیہ دیجیئے تو سزاوار ہی، الحاصل احقر العباد
ن مکانون کی سیر کرتا ہوا قلعے کے اندر جا پہنچا، چونکہ اُستواری و نادرہ کاری
سکے در و دیوار اور عمارتون کے چھتون کی حیز بیان سے باہر ہی ممند خامہ کو
سکی تحریر سے روک مطلب کے میدان مین جولان دیتا ہی یعنے جب لارڈ
حب مے مہینے کی بیسوین تاریخ وہان سے روانہ ہو کر کوچ در کوچ انتیسوین کو
رچینا پٹن مین پہنچ کر امیر باغ کی جانب جو بنایا ہوا نواب والاجاہ بہادر کا ہی چلے
ھر سے نواب والاجاہ اور عمدۃ الامرا بہادر نے بھی جو اپنا حشم خدم لیئے قدوم
نت لزوم کے منتظر تھے، سواری خاص کے وہان پہنچتے ہی استقبال کے واسطے
گورنر بہادر سے مصافحہ و معانقہ کرکے اُس مکان کو زینت بخشا شاہزادون کے
سطے قلعے کے اندر ایک مکان عالیشان مقرّر کیا گیا، لشکر شہر مین داخل ہونے لگا،
ں وقت شہر کے باہر دو قطار چھوٹے بڑے خاص و عام تماشائیون کی بھیڑ
ڑ اور اُنکا رنگ برنگ کا لباس، طرح بطرح کا ساز و اسباب عجب عالم

دکھلاتا تھا، اہل سواری ستھرے ستھرے گھوڑون پر سنہری زین باندھے
ہتھیار لگائے ادھر اُدھر جلوہ گر اور پالکی نشین بڑی بڑی طیاری سے بطور
استقبال کے جدھر تدھر رواں، مستورات بھی مارے اشتیاق کے
چھتون پر اور دیوارون کے سوراخ سے اِس مشیّت الٰہی کی نظارہ بازی مین
مصروف کہ سبحان اللہ کیا اسکی شان ہی جسنے اپنے بندگان مخلص کو اسطرح
فیروزی و ظفر کے ساتھ قحط و حرب کی بلا سے بچا پھر بخیر و عافیت اس
ملک مین لایا، گویا جان تن مین اور روح جسم مین آئی، بازار مین ہر ایک
پیشے کے دوکاندار دورستہ دوکانین ہر قسم کی اجناس و اشیا کی لگائے،
خریدار مول تول کر رہے تھے، ناظرین اور تماشائیونکا یہہ تھٹ لگا تھا کہ لوگون کو دیدار
فرحت آثار اُن یوسفان دیار ہجرت و غربت و عزیزان مصر عزّت و رتبت
یعنے شہزادگان عالی تبار کی کہ ہمراہ لشکر نصرت اثر کے تھے کم نصیب ہوئی،
القصہ شاہزادے بصحت و کامرانی چیناپٹن کے قلعے مین داخل ہوئے سلامی کی شلکین
دغین، لارڈ صاحب جبتک وہان رونق افزا تھے ایک دن بعد ہمیشہ اُنکے
دیکھنے کو تشریف لیجاتے، بعد چند روز کے شاہزادونکے ملال خاطر کے باعث اس
لحاظ سے کہ طبیعت بشری کا خاصہ ہی کہ سدا ایکہی جگہہ رہنے سے ہرچند گلشن جنّت
کیون نہو اُچاٹ ہو جاتی ہی اُس قلعے کے نزدیک ایک خوش قطع زمین پر
از گل و ریاحین حسین مکانات اچھے خوش فضا دلچسپ تھے شہزادونکی
سیر و تفریح کے واسطے ٹھہرائی گئی، اور اس نظر سے کہ نوجوانونکی طبیعتین
از بس کہ باغ و بستان کے گلگشت اور لہو و لعب کی مائل ہوتی ہین مقرّر یہہ
ہوا کہ شاہزادے دن کے وقت جب چاہین قلعے سے مع اپنے اتالیق و معلم کے
ساتھ جنھین سلطان والا شان نے اُنکے ہمراہ متعیّن کیا تھا اُس گلستان کی سیر

سے لوجایا اور رات کو قلعے کے اندر آکر آسایش و آرام کیا کرین
جسوقت شاہزادے اپنے وطن کو تشریف فرما ہوئے دو پالکی بارہ بارہ ہزار
کی طیاری کی کلکتہ مین استو یرت کمپنی کاری ساز کے کارخانے سے
کروا کر معہ تلوارین اور بندوقین و گھڑیان اور اقسام طرح کے تحفے تحایف
سرکار کمپنی بہادر کے طرف سے پیشکش کیا گیا

---

زوایات منشي حمید خان کی جو ہمراہ گورنر جنرل
لارڈ کارنوالس بہادر کے اِس مہم مین حاضر تھا تمام ہوئین

---

ذکر ولادت بادشاہ عالیجاہ تیپو
سلطان کا اور اُسکی تعلیم و تربیت کا

طالع خسرو ممالک ستان تیپو سلطان کا شہر ذیحجہ کی بیسوین سنہ ۱۱۶۳ ہجری مین
سترہ سو پچاس عیسوی کے اُفق اقبال سے طلوع ہوا جسّے خاندان حیدری
رو فروغ پایا والدہ ماجدہ اُسکی نواب میر معین الدین کی بیٹی تھی کہتے ہین کہ یہہ
عفیفہ حالت بارداری مین ہندستان کی عادت و اعتقاد کے موافق خدمت
جت مین تیپو ستان نام درویش کے جسکی کرامت اور اجابت دعوت کا
مین شہرہ تھا حاضر ہوکر امید کے باب مین اُس صاحبدل سے دعای خیر کی استدعا کی
اُس پاک طینت نے اُسے یہہ خوشخبری دی کہ بفضلہ تعالی فرزند تیرا بادشاہ
الفیروز ہوگا اُسکا نام تیپو رکھنا چنانچہ اُس درویش کامل کے فرمانے

سے نام اُسکا ٹیپو رکھا گیا اسکے پدر جلیل القدر نے اکثر ملکون سے ہر ایک علم و ہنر کے بڑے بڑے عالم و فاضل و اہل کمال و ہنر بلوا کر بڑی تقید سے اُسے تحصیل علم و ہنر مین مشغول کیا چنانچہ ٹیپو سلطان نے ہر ایک علم مین مہارت کامل حاصل کی اور ورزش سپہگری و کشتی گیری اور تیر اندازی و گوی بازی اور اسپ تازی وغیرہ مین بھی کم سنی ہی مین کمال مشق بہم پہنچائی اور ایام شباب مین حرب و ضرب کے قانون اور رزم و جنگ فرنگ کے قاعدے خوب اخذ کئے سنہ ۱۷۷۷ اور ۱۷۷۸ ع مین جب نواب حیدر علی خان کرناٹک کی تاخت تاراج پر متوجہ تھا سلطان اُنیس ہی برس کی عمر مین چابک و جری سوارون کی ایک بڑی فوج کی سپہسالاری رکھتا تھا پہلی بار اُسنے اپنی سپہگری اور معرکہ آرائی کا یہ جوہر دکھلایا کہ نواح مدراس کی سرحدون کو دروبست مارو تباہ کیا سارے اہل سیف و اہل قلم اُسکے آثار و اطوار خوردسالی کو دیکھ اُسکے ایام سلطنت کے دبدبے اور طنطنے کی پیش بینی کرتے تھے چند نون سنہ ۱۷۸۰ کے جولائی مہینے مین حیدر علی خان کی افواج بحر مواج کی طرح کرناٹک کی سرتاسر سرزمینون پر آپڑی تھی سلطان ہی دہنے کی فوج کا جس مین بارہ ہزار سوار خونخوار اور چھہ ہزار پیادۂ جرار کی جمعیت اور بارہ ضرب میدانی یا جلوی توپ تھی سر لشکر ہو کر شمالی سرکارونکے محالون کی تسخیر کو متعین ہوا تھا چنانچہ اُسنے جمعیت مذکور سے سپطنبر کی چھٹی کو صرف آٹھ ہزار جوانونکے جو اُسکے ماموں میر علی رضا خان کے ہمراہ کمک کے لئے اُتنے جاملے تھے پریا پالم کے گرد و نواح مین کرنیل بیلی کی فوج پر حملہ کرا اور بڑے محاربے کے بعد اُنکا تمام ذخیرہ و بنگاہ لوٹ پاٹ کر اُنھین شکست کا مزہ خوب ہی چکھایا اور اُس مہینے کی دسوین تاریخ جو لڑائی ہوئی اس مین انگریزون کے بالکل لشکر کو مار لیا اور جب کرنیل بیلی کی

ت والی پلٹنون کو جلا کر خاک سیاہ اور اپنے سوارون سمیت آگے بڑھ
زی پلٹن پر تاخت کر اُنھین منتشر و تباہ کر دیا تب تو وہ اپنے والد بزرگوار کے
دمین نہایت مرتبے مین شایستۂ تحسین و آفرین ہوا چنانچہ اُسی دن سے
ب فلک جناب اپنے فرزند ارجمند کو عمدہ سر لشکر اور سپہدار باتہوّر سمجھا
سن ایّام مین کہ نواب بہادر نے آرکاٹ کو محصور اور قلعہ والونکو اُسکے چھوڑ
کے لیئے تنگ و مجبور کیا تھا ٹیپو سلطان بھی وہان موجود اور قلعے کی تسخیر کے
ے اور حیلے دیکھنے مین جو اُس وقت کمال چابکی و چوکسی سے عمل مین آتے
مصروف تھا بعد اُسکے خود بذات خاص ویلور و چنگلپیٹ اور وندیواش کے
کرنے مین متوجہ ہوا اور سنہ ۱۷۸۱ع مین جب نواب بہادر اپنی فوج سمیت
بلی پر چڑھائی کرنے کے ارادے سے جنوب کی جانب روانہ ہوا تھا تو ٹیپو سلطان
سکی جمعیت کے ساتھ واسطے محاصرے ویلور اور وندیواش کے
چھوڑ گیا تھا مگر پورٹو نو مین جرنیل سرئیری کوٹ کے فتح ہونے کی جب اُسے
ہنچی تو بناچار اُس مہم سے دست بردار ہو باپ بیٹے دونون ملکر نئی فوج نگاہ داشت
نے اور اس لڑائی کی جوکھم ہٹانے مین سرگرم ہوئے بعد اسکے ٹیپو سلطان سے
ر ہستم دستان کا وقوع مین آیا کہ فبروری مہینے کی اٹھارہوین سنہ ۱۷۸۲
لیرن نامے ندّی کے کنارے اُسنے کرنیل بریتھویط سے سردار کو اُسکی
فوج سمیت مار گرا ہندوستان مین جوانمردی کے موئے نام کو زندہ کیا پر
ہوا یہی کہ جیسا دوست دشمن اُسکی ہمّت و شجاعت کے قائل ہین ویسے ہی جبّاری
سنگدلی کے بھی ناقل ہین اگر اس فتح کے بعد فرانسیسون مین سے جرنیل
میرلالی اور دوسرے عہدہ دار لوگ دشمن کے اسیرون کی جان بخشی کے لیئے
ن مین نہ پڑتے تو سبکے سب انگریز ہزیمت خوردہ مارے جاتے اکثر انگریزی

عہدہ دار جو زخمی ہوئے تھے سریرنگپٹن بھیج دیئے گئے وہان اُن مصیبت زدے گرفتارونکا
حال یہہ تھا کہ دن بھر تو دھوپ مین جلتے رہتے اور رات کو ایک چھوٹی ہال مین
بھیڑ بکری کی طرح بند کیئے جاتے، بعد اِس روداد کے انگریزون نے مرھٹونکے
ساتھ مصالحہ کرایسا اقتدار بہم پہنچایا کہ اپنی افواج کرناتک پر بھیجنے کا قصد کیا چنانچہ
آگسٹ مہینے مین کرنیل ہمبرسٹن کے ہمراہ ایک بڑی جمعیت بمبئی سے دریا کی
راہ ہوکر ملیبار کی سرزمین پر چڑھائی کرنے کے ارادے بھیجی گئی، کرنیل
مذکور نے کلیکوٹ مین اُتر کر تھوڑے ہی عرصے مین اُسے فتح کیا اس فتح کے
سبب اُسے یہہ جرأت ہوئی کہ ملیبار کے درمیان مین بھی ہاتھ پانوٗن پھیلا،
پالیکاچری کا رستا لیا اور پاینا ری رام گڑھی منگاری کوٹہ کے قلعے مع اور
سخت و قالب جگہون کے (جو متّصل اُس شاہراہ کے ہین جسکے سوا اور کوئی
راہ لشکر کے جانے کی انہین) لیکر تنجاور اور مالوہ کے سیرحاصل محالون کو
اُس نقصان و ضرر سے جو تاخت و فوجکشی کے ہنگام مین واقع ہوتا ہی بچا لیا،
سلطان بھی کرنیل کے دھاوا مارنے اور چڑھائی کرنے سے خبردار ہو ترنت
اپنی فوج دریا موج سمیت اِس ارادے سے کہ اُن لٹیرون کو مار بھگاوے
آپڑا، انگریزی پلٹن اکطوبر مہینے کی نو بن کو شہر پالیکاچری کے گرد و نواح مین پہنچی
لیکن کرنیل ہمبرسٹن چونکہ اُس مکان کو برخلاف اپنے گمان کے نہایت محکم پایا اور
اِسلیئے کہ عوام مین یہہ بھی افواہ مشہور ہوئی تھی کہ ایک بڑی بھاری فوج حیدری
اُسکے پیچھے لگی چلی آتی ہی وہان کا رہنا مناسب نجان کر کوچ کیا، پھر پہلے ہی منزل
مین اِس قلعے کے نگہبان سپاہیون اور ایک بڑے غول نے سلطانی سوارون کے
جو انگریزی پلٹن سے قبل آپہنچے تھے اُنکا پیچھا کر بہت سا اسباب و آذوقہ لوٹ لیا،
چونکہ سلطان کا ارادہ یہہ تھا کہ جس طرح ہوسکے اُسکی فوجین دریا کے ساحل اور

ہکر انگریزی کے مابین حائل رہین تا اُنکے بچاو اور بھاگنے کی راہ بند ہو جائے اسلئے
ں سپہدار عالی وقار نے ہرچند اس بات مین بڑی ہوشیاری و چالاکی کو کام
باتھا لیکن کرنیل ہمبرطن کی نسبت چوکسی اور دور اندیشی کی جہت سے
بہ اُسکا ٹھیک نہ بیٹھا اور انگریزکا لشکر کہ سلطانی سوارون کے حملون اور
ب کے سبب سے خاص کر اُسکے کوچ کے پچھلے دو دن انواع طرح کی اذیّت
ہیبت مین پھنسا تھا وہان سے بچ کر نو نبر کی بیسوین کو بخیریت پانیاری
اخل ہوا، قلعہ یہان کا نزدیک ایک بڑی ندّی کے مہانے پر دریاے
کے کنارے کالیکوت سے انگریزی چالیس میل کے فاصلے پر واقع ہی،
ں مقام مین کرنیل مکلوڈ جو قدامت کی راہ سے کرنیل ہمبرطن پر فوقیت رکھتا تھا
فوج لیکر مدد کو اُسّے آملا، لہذا فوج کی سرداری اُسی کے ذمّے ہوئی
اُسنے جھٹ پٹ دریا کنارے موقع کی جگہون پر دمدمہ اور پشتہ بنا اپنی فوجون
بسرہ میمنہ، مقدّمہ آراستہ کیا اور جو نو وینڈ یچیری نام دو بادشاہی جہازون
سپہسالارون کو حکم دیا کہ جس قدر ہو سکے تم کنارے ہی کی طرف لنگر
کے اپنی توپون سے لشکرگاہ کی پشتی مین سرگرم رہو، اِدھر تو یہہ بندوبست
تھا کہ سلطان کی فوج جسمین آٹھ ہزار پیدل، چار سی فرنگی جوان، دس
سوار اور بہت سے سواران غارتگر مجتمع تھے انگریزی لشکر کے سامھنے
کئی دن تک توپین مارتی رہی، آخرکو سلطان نے اپنے پیادون کی تین تولیان
ایک تولی مین جرنیل موشیر لالی اپنے ملک کے جوانون سمیت بڑی
و ہمّت کی راہ سے انگریزی فوجون پر کئی بار چڑھگیا، لیکن بے نیل مرام، سلطانی
کے دو سی آدمی کھیت آئے تب لشکر انگریزنے پانیاری ندّی کے پار جا کر
با اور اُسی مابین مین دسنبر مہینے کی گیارہوین شب کو قاصدون نے سلطان کے

حضور مین آکر اُسکے والد ماجد کے رحلت فرمانے کی خبر گزارش کی تب وہ
بضرورت جلدی سے سریرنگپٹن کی جانب روانہ ہوا اور بیسوین تاریخ اُسی
مہینے کی سنہ ۱۷۸۲ء مین تخت سلطنت پر بیٹھا اور جب ماتمداری کے رسومات اور
ملکداری کے ضروری امورات سے فارغ ہوچکا تو آرکاٹ کے ملکون کی طرف پھر کر
فوجون کی سپہسالاری کے مہمات مین مشغول ہوا لیکن جنریل میتھوس نے
جو ادنور کی تسخیر کی اور بدنور و ساحل ملیبار کے آس پاس جوانگریزون کی فتح ہوئی
تھی یہہ خبر متواتر پہنچ چکی تھی پس سلطان کا ارادہ یہہ ہوا کہ حال کی بالکل مہمون اور
آرکاٹ کی آیندہ فتحون سے جن کی امید تھی باز آے اور اپنے ممالک محروسہ
کی پشتی و حمایت کے لیئے جو اُسکے نزدیک سب پر ترجیح رکھتی تھی روانہ ہوئے
چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ مارچ کے پہلے ہی دنون مین سلطانی فوجین چنکامہ کی راہ ہو کر
کوچ کرنے لگین یہانتک کہ مہینا نہ تمام ہوتے ہوتے ایک شخص بھی آرکاٹ مین
نرہا، الغرض سلطان ممدوح بڑی بھیر بھاڑ فوجون کی ساتھہ لیئے شتاب بدنور کی جانب
روانہ ہو اپریل کے اوائل مین وہان جا پہنچا، جنریل میتھوس سے اُس مہم مین
بالکل سہو اور غفلت ہی وقوع مین آئی اُسکو لایق تھا کہ ایسی حصین و محکم جگہہ کو
پہاڑ کی کسی چھوٹی گھاٹی مین پناہ کے لیئے اختیار کرتا جہان سے ضرورت و مجبوری
کے وقت ادنور یا اور کسی مضبوط و استوار قلعے کو بھی جاسکتا اور جہان
ہر طرح کی مدد اور رسد بھی دریا کی راہ سے اُسکو ملتی ولیکن وہ برخلاف اُسکے
شہر بدنور مین جہان کوئی ایسی پناہگاہ نتھی میسور کی ساری افواج بحرامواج
کے سامھنے جسکی سپہسالاری خاص سلطان عالی منش کی ذات سے متعلق
تھی آکر مقابل ہوا آخر لاچار اور بےبس ہوکے محصور ہو گیا حوصلہ تو اُسکا دیکھا
چاہیئے کہ فقط چھہ سو فرنگی جوان اور دو ہزار ہندستانی سپاہی سے وہ بے دھڑک

سلطان کے ایسے انبوہ لشکر کے جسمین لاکھ آدمی کا جماو تھا مقابلہ و مدافعہ
کرنے کو آمادہ ہوا مگر اُس بے باکی و تہور کا خمیازہ بھی اُسے ویسا ہی ملا کہ
پرن سے اپنے چیدہ سپاہیون کو کٹوا شہر حریف غالب پر چھوڑ شتاب
بقدم اضطرار وہان سے بھاگ نکلا اور بناچار ایک حصار مین آکر قلعہ بند ہوا
تب سلطان نے اپنے کتنے دلاور سپاہی کو قلعہ محاصرہ کرنے پر تعینات کیا اور
ایک بھاری جمعیّت اُنکی شاہراہ کی طرف بھی روانہ کردی تاپیے وہان آمادہ جنگ
اور دشمنون کی گھات کی جگہہ سے چوکس رہین جب اِس ڈھپ سے
ناکے بندی اور قلعہ والون کے پھر جانے کی راہ مسدود ہو گئی تو سترہ دن
بعد بدنور کی سب محصور مجبور ہوکر اپنی اسیری پر راضی ہوئے قول قرار اُنسے یہہ
ہوا کہ عزّت و آبرو اہل حصار کی بحال رکھی جایگی پر ہتھیار ونکا اُنکے البتّہ قلعے کے پشتے
پر ڈھیر کروا دیا جایگا اور اُنکو چاہیئے کہ اپنی نج کی چیز بست پاس رکھ لین اور
جو کچھ سرکار کنپنی کا مال ہی سو حوالہ کردین اور نہایت نزدیک کے رستے ہو کر
ساحل تک پھر وہان سے جہاز پر چڑھ بنبئی کو روانہ ہو جائین راہ مین رسد اور
منزل گاہ کی ضرورتون کی اہتمام سرکار سے کی جایگی اور سو سپاہی سپاہیون
سے جنریل کے اپنے سلاح ساتھ اُنکی پاسداری مین مشغول رہین
سنہ ۱۷۸۳ ع کے اپریل کی اٹھائیسوین کو اِس سپاہ محصور نے قلعے سے نکل کر
اپنے ہتھیارون کا ڈھیر لگا دیا اور جب بدنور سے ایک میل کے فاصلے پر جا کے
مقام کیا تو اُنکے گرد بگرد سلطان کی فوج آکر محیط ہوگئی دوسرے دن جنریل کو اپنے
نشان بردارون سمیت حضور مین حاضر ہونے کا فرمان گیا اور جب وے ملازمت
مین پہنچے تو بعد بازجست اور تلاشی کے قید شدید مین مقیّد ہوئے پھر دو دن
پیچھے لشکر کے دوسرے عہدہ دار و داروغہ لوگ اور فوج کا بخشی سبکے سب

طلب ہوئے و مقید رکھے گئے مگر بخشی منزل گاہ کو بھر گیا باقی سرداروں کی
یہہ خرابی ہوئی کہ ننگے کیئے اور تلاشی لیئے گئے اُنکے پاس سے بہت سا
زر نکلا بعد اُسکے اُن لوگونکو سو لہ دن کی راہ دھوپ مین ننگے بدن پابزنجیر
قلعون مین لے گئے اسمین تو کچھ شک نہین کہ جنرل بری تکلیف سے موا پر
یہہ نہین معلوم کہ کون سا خاص صدمہ اُسکے مرنے کا باعث ہوا گمان غالب ہی
کہ بڑی سیاست سے اُسکے سر کو تن سے جدا کیا ہوگا دوسرے سردارون
نے بھی یہی تنائج بے جا نگہ از چکھے سلطان نے اُن قلعے والون کو بھی جنھون نے سر
تسلیم جھکایا تھا برخلاف شرط معہود کے ویساہی سخت عذاب کیا اس
جہت سے کہ جنرل میتھوس کے پاس بدنور مین چوری کا کچھ مال و اسباب پایا
گیا اور اُسکی سپاہ نے بھی ممالک محروسہ کے بعضے محال پر بڑی لالچ سے چڑھائی کر
اُنھین لے لیا تھا چنانچہ سلطان خود اِن باتون کو بیان کرتا تھا بہر تقدیر چون اُسکے قلمرو
مین انگریزکی اُس فوج نے لوٹ پاٹ مچائی تھی جسکے سبب وہ ملک آرکاٹ کی
تسخیر پر قادر نہوا یہہ بھی ایک وجہ قریب الفہم ہی کہ اُسنے بطور انتقام کے
اِس طرح اُنکی سیاست و تعزیر کرنے مین اقدام کیا القصّہ بدنور مفتوح ہوجانے
بعد سلطان ممدوح لشکر جرّار اور بڑی بھیر بھاڑ ساتھ لیئے منگلور کی طرف روانہ
ہوا چون یہہ ممالک محروسہ کے نامی بندرون سے تھا اُسکا لینا بھی خاص کر اُسے
اہم ہوا چونکہ وہان کی حفاظت و پاسبانی کے لیئے میجر کیمبل کی سرکردگی مین
بیالیس وان رسالہ اور ہندوستانی سپاہیون کی کئی پلٹن بڑی چوکسی سے رہتی
تھی اگرچہ سلطان کے ساتھ بھی بڑی جمعیّت تھی تاہم محاصرہ اور قلعہ سر کرنے
کے بالکل کام کا علاقہ فرانسیس کی فوج سے جو سلطان کی ملازم تھی متعلق تھا
چنانچہ یہی لوگ مورچہ اور دمدمہ بنانے مین سرگرم ہوئے اور اُنھین کے تردد

شش کی جہت سے جولائی مہینے کی ابتدا مین قلعے کے درمیان ایسی ہلن
ترزہی تھی کہ محصورون کے دلون مین حریف کی تاخت وچڑھائی کانت ایک
نکاتگاہی رہتا تھا ، انھین دنون فرنگستان سے فیمابین انگریزون اور فرانسیسون
میل ملاپ ہونے کی خبر سلطان کی لشکرگاہ مین پہنچی ، تب سلطانی سرکار
ملازم فرانسیسون نے یہہ خبر سنتے ہی انگریزون کے ساتھ لڑنے سے
ے پہلوتہی کیا ، سلطان فرانسیسن کی جمعیت پر اُنکی اُس حرکت سے نہایت
ناک ہوا لیکن چونکہ جانتا تھا کہ اُسکے ہندوستانی سپاہیون مین اتنا دم نہین
ں مہم کو سر کرین بناچار اُنھین فرانسیسون کو کبھی تو مصلحتاً استمالت
لدہی کی راہ سے اور کبھی تہدید و تنبیہ کرکے پھر اپنے کام مین سرگرم کرنیکا قصد
ا لیکن کچھ ثمرہ نہ بخشا اور آخرکار فرانسیس لوگ اُسکی لشکرگاہ سے چلے گئے ،
منگلورکے محصورون کے آنے جانے کی راہ بند کی گئی اسّے لشکر
ی مین نہایت تنگی و تکلیف گذرنے لگی اور غلّے وغیرہ کی نایابی کے سبب سے
ی وے مجبور وعاجز ہوئے یہانتک کہ سلطان کو گمان غالب یہہ تھا کہ اب کئی
مین وہ مکان ہاتھ آجائیگا لیکن جنرل مکلوڈ کے پہنچنے کی جہت سے جو بنبئی سے
کے رستے بڑی جمعیت اور افراط سے رسد لیکر روانہ کیا گیا تھا ، وہ امید
ی اور صلح کا پیغام درمیان آیا جسکو سلطان نے قبول کیا ، تب سنہ ١٧٨٤
بتدا مین سرجارج اسطانطن اور دوستر دار مدراس سے سلطان کے
مین بعنوان سفارت آئے مارچ کی گیارہوین کو قول قرار مصالحے کا منعقد
س شرط پر کہ جانبین سے سبکے سب اسیر اور وے محالات جو جنگ وجدال
زمانے مین طرفین کے عمل دخل مین آگئے ہین چھوڑ دئے جائین چنانچہ انگریزون
نگلور، اونور اور دوستر سے قلعے جو اُنکے قبضے مین آگئے تھے خالی کر دیا ،

ہر چند قلعے اور محالات کے حوالے کر دینے مین طرفین سے عہد و پیمان کی رعایت عمل مین آئی مگر دوسری شرط یعنے اسیرون کی رہائی ہرگز سلطان کی جانب سے ظہور مین نہ آئی؛ چونکہ انگریزون کے ساتھ عہد و پیمان ہونے سے کچھ دن آگے مرہٹون کی بدسلوکی کے سبب سلطان برہم ہو رہا تھا اور اُن دنون لشکر قہار اُسکے تابع اور زمانہ بھی موافق تھا پس فرصت کو غنیمت جان کے اُسنے یہہ قصد کیا کہ اپنی تلوار آبدار کے زور سے اُس قوم یغماگر کی آتش فتنہ انگیزی کو فرو کرے؛ چنانچہ وہ اُسی عزم پر ملیبار سے بدنور کے رستے ہو کر شانور کی سرزمین سیر حاصل مین آ پہنچا؛ یہہ خطہ قدیم سے نواب عبد الحکیم خان کے بزرگوارون کے قبضے مین تھا جسکا چوتھہ خراج مرہٹون کی سرکار مین داخل ہوتا تھا؛ سنہ ۱۷۷۷ ع مین حیدر علی خان بہادر نے اِس ملک پر تاخت کر بہان کے نواب سے نعلبندی مقرر کی اور اُسکی لڑکی کو اپنے چھوٹے بیٹے کریم شاہ کے ازدواج مین لی تھی ہر چند شانور کے نواب کو خاندان حیدری مین اِسطرح کا ناتا رشتہ تھا باوجود اِسکے وہ سلطان کے وہان آنے اور اِسکے ملاقات کرنے کو پسند نکر مرہٹون کے پاس چلا گیا؛ سلطان کی طبیعت پر اُسکی یہہ حرکت شاق گذری تب اُسنے سراسر وہ سرزمین کو لوٹ لیا؛ و نواب کے محاسرا کو مسمار کیا؛ بنکاپور کے قلعے کو آگ لگا جلا دیا؛ اور شانور سے حملہ کر دھاروار اور بادامی دونون قلعے لے لیئے اُن دونون کے مسخر ہونے سے حوزہ اُس ملک کا سر تا سر دکھن کے اُن محالون تک جو مرہٹون کے عمل دخل اور کِتپور یا وکشتنا ندیون کے بیچ مین ہین فراخ ہو گیا ایسی فتوح کی تقویت سے اِدھر تو وہ کشتنا ندی پار ہونے اور مرہٹون کے ملکون پر فوجکشی کرنے کا عازم ہوا اُدھر پونان کے کاربردازون نے اِس حال سے واقف و خائف ہو زبان آور ایلچیون کو بھیج کر

کہ سلطان کے شعلۂ قہر کو فرو کر قول قرار آشتی کا درمیان لائین چنانچہ
سنہ ۱۷۸۴ کے آخر مین باہم میل ملاپ کا عہد و پیمان محکم ہوا اس قرار سے
سلطان ممدوح حال کے اپنے تمام ممالک مفتوحہ پر قابض و دخیل رہے مگر شانور
ن کے نواب کے حوالے کردے اِس شرط پر کہ وہ اُسکے محاصل سے چوتھ
دکن کے پیشوا کو دیا کرے خیر جب سلطان نے اُس طرح سے اپنے تمام
ن کے ساتھ صلح غالبانہ کی بفتح و نصرت میسور کے دارالملک سرینگپٹن
طرف کوچ کیا، چونکہ اُن دنون حکومت و سلطنت مین اُسکے خوب استقلال
ہوا اور ممالک محروسہ کے بالکل رعایا اور اطراف کے نواب صوبے
ے سب اُسکے منقاد و فرمان بردار ہوئے اُسنے بسعادت و کامرانی تخت
ن پر جلوس فرمایا، اور سنہ ۱۷۸۵ مین خطہ ادھونی کو جو جاگیر نواب نظام علی
کے بھانجے مہابت جنگ کی تھی بزور سر کیا، علاوہ کرنول اور کرپے کے نواب
ی باقی ماندہ ریاست پر جسکے اکثر محالات کو اُسکے پدر بزرگوار نے
۱۷۷۸ اور ۱۷۷۹ کے درمیان اپنے ممالک محروسہ کے متضاف کیا
صرف ہوا امتیاز گڑھ کا حصار کہ ہندوستان کے محکم و مشہور قلعون مین
گنا جاتا ہے اور مدّت تک اُسپر نواب حیدر علی خان مغفور اور مرہٹون کا
تھا سلطان کے اختیار مین آیا بعد اسکے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ سال بھر تک
عہد سلطنت کے سنہ ۱۷۸۶ مین خانگی امورات کے بندوبست اور
محروسہ کے قلعجات کی تحقیق و تدارک اور خزینون و ذخیرون کے تفحص ہی
مشغول رہا، جب اُن مہمات ضروری کے انتظام و ضبط و ربط سے فراغت
ب حکم کیا کہ ہر طرح کی پادشاہی اشیا و جایداد کی تعداد کو قلم بند کرکے الگ
اُنکی فرد بنائین جواہر و زیورات اور نفایس گران بہا کا سیاہہ بقید

قیمت طیار کرین چنانچہ سارا خزینہ چاندی سونے اور بیش قیمتی نفایس کا بعد
قیمت کرنے کے آسی کروڑ کا مال ٹھہرا اسکے سوا نو سو ہاتھی چھہ ہزار قطارِ شتر
تیس ہزار عربی گھوڑے چار لاکھ بیل ایک لاکھ بھینس چھہ لاکھ بھیڑ اور
تین لاکھ توڑے دار اور تین لاکھ چقماقی بندوق ٬ دو لاکھ تلوار بائیس ہزار
طرح بطرح کی توپ شمار مین آئین اور بارود کے انبار ٬ اور جنگی اسباب و
ہتھیار شمار سے باہر تھے یہ سب تو سرکار سلطانی کی اشیاے منقولہ تھین
اور املاک غیر منقولہ جیسے عمارات و باغات اور سوداگری کارخانجات وغیرہ
جن مین فقط باغات ہی سو اسی تھے اسی سے باقی ملکون کو بھی بہ مضمون
اِس مصرع پارسی کے ؏ قیاس کن ز گلستان من بہار مرا ٬
سمجھ لیا چاہیے ٬ اور افواج جرار خونخوار سوار و پیدل کی مسلح و مکمل ایک لاکھ
چوالیس ہزار سوا اُنکے ایک لاکھ اسی ہزار سپاہی محالون مخزنون کی چوکی
پہرے کے واسطے جدے جدے تعینات تھے سلطان نے اپنے عمل مین افواج کے
دستورون کو بدل ڈالا یعنے نئے نئے نام لشکر کی جدی جدی ٹولیون کے واسطے
ایجاد کیا ٬ اور وہ احکام جو لڑائی کے ہنگام مین سپاہیون کو دینے ہین قبل اِسکے
انگریزی یا فرانسیسی زبان مین تھے اب اُنکی جگہہ پر فارسی و ترکی الفاظ
مقرر کیئے اور سرینگپٹن کے انبار خانون مین اِس قدر غلون کا ذخیرہ جو سال بھر
ایک لاکھ فوج کو کفایت کرے جمع کرنے کا حکم دیا اِسیطرح اور قلعون مین بھی بقدر
ضرورت ذخیرہ و آذوقہ طیار رکھنے کو فرمایا بعد اِسکے وہ دو برس تک سنہ ۱۷۸۷
اور ۱۷۸۸ مین کورگ اور دکن و ملیبار کے مسخر کرنے مین مشغول رہا کورگ کا
راجا چار برس سلطان کی قید مین رہکر زندان سے نکل بھاگا اور فتنہ و فساد کا
باعث ہوا اگر ملیبار کے نائر لوگ کتنے توجہ بنیاد سے مسلمان اور اکثر مسلمان

ہے باقی اُن مین سے انگریزون یا اپنی ذات قبیلون کے ملکون کو نکل گیے،
سلطان دین پناہ نے ستّر ہزار نصرانیون کو جنھین ملیبار کی سرزمین مین
تھا ایک لاکھ ہندوون کے ساتھ خلعت اسلام پہنایا، اور اِس وسیلے سے
لطان کی جو غلبہ اسلام اور کثرت ملازم وخدّام کے باب مین تھی پوری ہوئی
ن مصیبت زدے مظلوم ہونکے مسلمان ہونے سے سلطان کے ممالک
ہ مین مسلمانونکی جمعیّت بہت سی بڑھگئی سلطان کی حرص مسلمان
لی صرف ملیبار کے باشندون پر منحصر نہ تھی بلکہ کوئنباتور کے رہنے والون اور
سے ہندوون کے ساتھ بھی جو اُسکے محلّ عتاب مین پڑجاتے تھے یہی
ہوتا یہانتک کہ آخر کو اُسکے دیوان پورنیا تک بھی نوبت پہنچی تھی، اگر
ن کی والدۂ محترمہ کہ نہایت رحم دل تھین اُسکی شفاعت نکرتین تو وہ بھی
نخواہی مسلمان کیا جاتا، اُنھین دنون سلطان نے حکم قطعی دیا کہ ممالک
ہ کے بالکل بتخانے اور دیول توڑ کر ڈھادین، اور باوجودیکہ نشے والی
مین کروڑ روپیہ سے زاید سالیانہ نفع سرکار کا تھا سلطان دین پناہ نے
ین اسلام کے اپنے فایدے کا مطلق لحاظ نکر خرید فروخت اُن چیزونکی
اُٹھوا دی اور تمام کھجور اور تاڑ کے درختون کو جڑ پیڑ سے اُکھڑوا
ر آیندہ بھی ان درختون کے لگانے کی مناہی رہی، اور کئی جہاز سرکار
نی سے عند اللہ مقرّر کیے تھے کہ ہر سال حاجیون و زوارون کو
للہ و کربلاے معلاّ کو لایا و لیجایا کرین بعد اِسکے کہ انگریزون کے ساتھ
یمان ہو چکا تھا سلطان نے سنہ ١٧٨٤ع مین سید غلام علی خان اور دو
رے سفیر بر تدبیر کو ملک فرانسیس کی طرف روانہ کیا تا وہان
ب مین مطارحہ کرین کہ اُنکی قوم نے انگریزون سنکے ساتھ جو سلطان کے

وشمن ہمین کیون مصالحہ کیا اور اُسنکے کارپردازون کو مدنو انگریزون سے
خلاف کرنے پر ترغیب و تحریض کرین بیش قیمتی نفایس و تحایف ادر
سلطان روم اور بادشاہ فرانس کے نام کے مکتوب اُنکے ساتھ بھیجے گئے، چنانچہ
وے تینون سفیر سنہ مذکور مین ہندوستان سے فرنگستان کی طرف روانہ ہوکر
قسطنطنیہ مین جا پہنچے، طالبان اخبار کو معلوم ہو جیو کہ یہہ سیّد غلام علی خان دو مرتبہ
سرکار سلطانی سے دولت عثمانیہ کو بطریق سفارت گیا، ایک بار تو سلطان کے
تخت سلطنت پر جلوس فرمانے کے زمانے مین یہان سے عمدہ عمدہ ہدیے سلطان
روم کے حضور مین لیجا کر مورد الطاف سلطانی ہوا اور اُس ملک کے
نفیس نفیس تحفے شاہ روم سے بادشاہ دکھن کے واسطے لیکر پھر آیا پھر دوسری
دفعہ مکتوب محبّت اسلوب لیکر گیا اور اُدھر سے سلطان روم کا نامہ جو اس
کتاب مین داخل کیا گیا ہی لیتا آیا سلطان کو اپنے جلوس کے ایام سے لیکر ہنگام
شہادت تک سدا ہندوستان سے انگریزون کی ریاست اُٹھانے کی دھن تھی
لیکن چونکہ اِس مطلب کے پورے ہونے کی کوئی معقول تدبیر اُسکے خیال
مین نہین گذرتی تھی مگر یہہ کہ قوم فرانسیس کو جو ہندوستان مین انگریزون کے ہمسر اور
کاردانی و فطنت مین اُنکے برابر ہین اپنے ساتھ موافق کر بموجب اِس مصرع کے
ع نشاید کو فت آہن جز بآہن، اِس مہم کے انجام کرنے مین اہتمام کرے،
اِسلیئے جب سلطان کے ایلچی ملک فرانس سے بےنیل مرام پھر آئے تب
اُسنے چاہا کہ پھر دانشمند اور زبان آور ایلچیون کو فرانسیسون کے پاس بھیجے
چنانچہ اپنے مقرّبان بارگاہ مین سے محمد درویش خان اور اکبر علی خان و محمد عثمان
خان کو اِس کام کے واسطے تجویز کرکے دار الملک فرانسیس کی طرف روانہ
کیا، چنانچہ وے جون مہینے کی نوین سنہ ۱۷۸۸ مین شہر طولان مین پہنچکر جہاز سے

اُن سے فرانسیسون کے بادشاہ نے جو سولہوان لوئس کہلاتا تھا بڑی عزّت وتوقیر
سے اِن کی ملاقات کی، پھر تیسری آگسٹ کو اُن سفیرون نے پروانگی باریابی
کی پاکر انگریزون کی قوم کو خطّۂ ہندوستان سے نکالنے کے باب مین سلطان کی
طرف سے کمک و مدد کی استدعا کی اور یہہ بھی ظاہر کیا کہ اِن دونون سرکارون
کی سعی و کوشش سے جتنے ملک مسخر ہونگے اور جسقدر غنیمت کا مال ہاتھ
لگیگا باہم دوستانہ حصّہ برابر تقسیم کرلیا جائیگا، ہرچند یہہ پیغام متضمّنِ ترقی جاہ
حشمت فرانسیس کے بادشاہ کو نہایت خوشی کا باعث تھا پروہ بالفعل اُن
درخواستون کے منظور کرنے مین بسبب قرضداری کے بار کے مجبور تھا
بااینہمہ اُسنے اُن دوستانہ پیغامون کے جواب مین سفیرون سے کہا کہ تم
ہماری طرف سے بعد اظہار لوازم دوستی و محبّت کے سلطان کے خدمت
مین یون ظاہر کرو کہ یہہ مخلص خیرخواہ بمجرّد فارغ ہونے اپنے خانگی امورات اور
ملکی مُہمّات سے بسر و چشم امداد و کمک کے لیئے آمادہ و مستعد ہوگا، غرض جب
سلطانی سفیر کئی مہینے تک شہر فرانس مین رہے اور شرطین مہمان نوازی کی
بڑے بڑے تکلّف سے اُنکے لئے عمل مین آئین اسکے بعد وے توقیر و تکریم کے ساتھ فرانسیسی
جہاز پر سوار ہو ہندوستان کے عازم ہوئے اور سنہ ۱۷۸۹ کے مے مہینے مین سرنگپٹن
آ پہنچے، لیکن چون وے اِس سفارت مین ناکام پھر آئے اور سلطان کا جو مرکوز
خاطر تھا حاصل نہوا تھا اِس لیئے بڑی بے التفاتی سے اُنھون نے حضور مین بار پایا،
جب سلطان کو فرانسیسون کی طرف سے اعانت کے باب مین مایوسی
ہوئی تب ملکستانی کے حوصلۂ بلند سے کرنگانور اور جیاگوتا اِن دونون قلعونکے
لینے کے قصد پر جنگ کی طیّاری کی، اِن قلعون مین پہلے ڈیرھ سو برس تک قوم
ڈچ کی عملداری تھی سنہ ۱۷۷۹ مین نواب حیدر علی خان نے اُنھین لے لیا تھا مگر

چونکہ وے لوگ اندنون مین کہ نواب بہادر اور انگریزون کے درمیان لڑائی ہوئی اُسکے شریک و مددگار ہوئے تھے، اِس لیئے نواب نے پھر وہ حصار اُنھین کو دے ڈالا تھا یے قلعے تراونکور سے اُتر کی طرف ہین راجا یہان کا جو انگریزونکے ہواخواہون سے تھا اُن حصارون کے دخل کرنے کی بڑی تمنا رکھتا تھا چنانچہ کئی بار ڈچ کے کارپردازون کے پاس اُنکی خریداری کا پیغام بھی بھیج چکا تھا، اور یہی بات سلطان کی ناخوشی کا باعث ہوا کیونکہ وہ قلعے کوچین والے راجا کے متعلقات سے ہین جنکا خراج بطریق تعلبندی سرکار حیدری مین داخل ہوتا تھا پس یے دو قلعے بھی سلطانی قلمرو کے تحت مین تھے اور اِس لیئے سلطان نے سنہ ۱۷۸۹ع مین ڈچ کے کارپردازون سے بجبر اُن حصارون کو پھیر مانگا جسپر اُن لوگون نے سلطان کے رعب و دہشت کے سبب اُس راجا سے قلعون کی فروخت کا معاملہ پختہ ویز کر کے جلد اُنھین اُسکے کارپردازون کے حوالے کر دیا، سلطان اُنکی اِس حرکت سے نہایت برہم ہو کر سنہ مذکور کے جون مہینے مین بڑی جمعیت ہمراہ لے کرنگا نور کی جانب تسخیر کے ارادے روانہ ہوا، تب تراونکور کے راجا نے انگریزون سے کمک مانگی، سلطان اِس حال سے اور بھی آشفتہ خاطر ہو کر اُسکے ملک پر لشکر جرار لے چڑھ گیا، اور اُنتیسوین ڈسنبر کو تراونکور پر حملہ کر کے ناکام پھر آیا اور آدمی بھی اُسکی فوج کے اُس لڑائی مین بہت مارے گئے، چونکہ سلطان کا یہ تاخت کرنا برخلاف اُس مصالحے کے جسکا عہد و پیمان بنگلور مین منعقد ہوا تھا اور راجا مذکور کے ملک کی حفاظت بھی اِس صلح کی شرطون مین ایک بڑی شرط ٹھہری تھی وقوع مین آیا اِس جہت سے انگریزون نے ناخوش ہو کر راجا کی مدد کو کئی پلٹن بھیج دی تسپر بھی سلطان نے اپنی دھن نچھوڑی اور دوبارہ مارچ کی چھٹی سنہ ۱۷۸۹ مین اُسپر چڑھائی کی اور

پھر شکست اُٹھائی، بعد اِسکے سر یرنگپٹن سے بھاری توپخانہ منگوا کر پندرھوین اپریل کو ہلاّ کرکے درو بست اُس سرحد پر دخل کرلیا راجا کی فوجین وہان سے مجبور ہوا پنے ملک کی طرف پھر گئین، سلطان نے اُنکے تعاقب مین لشکر بھیجنا صلاح نجان کر ترنت کرنگا نور پر تاخت کی اور بڑی اہتمام سے محاصرہ کرکے جلد اُسکو بھی مفتوح کیا اور جیکوتہ پارور کوڑ یا پالی اور کئی قلعے سہج مین لے لیئے جب ترا ونکور کے اُتر کی نواح سر ہو گئین سلطان نے اُس سرحد کے تاخت تاراج کرنے کو حکم دیا، جبکہ سلطان کی اِس جرأت و سبقت کو انگریزون نے خلاف عہد اور مقدّمہ جنگ کا سمجھا تب اُنھون نے راجا کی مدد کے لیئے کرنیل ہرطلی کو ایک بڑی فوج کے ساتھ بھیجا اور بنبئی و مدراس کی افواج مین بھی اُنکے سپہسالارون کے نام پر جنگ و حرب کے آمادہ ہونے کو فرمان گیئے اور اُسی عرصے مین مرہٹے اور نظام علی خان کے پاس بھی انگریزون کی طرف سے آشتی کا پیغام بھیجا گیا تا وے لوگ اُن سے ملکر سلطان کے مقابلے کو اپنی اپنی فوج طیاّر کرین وے دونون تو سلطان سے بدل عناد رکھتے ہی تھے اِس پیغام کو جلد قبول کرلیا سلطان نے اِس خبر سے ترا ونکور کی فوجکشی موقوف کر سر یرنگپٹن کی جانب مراجعت کی اور مدراس کے کارپردازون سے درخواست ایک ایلچی کے روانہ کرنیکی کی تا اُسکے ذریعے سے ترا ونکور پر سلطان کے چڑھائی کرنے کی وجہ بخوبی اُنھین معلوم ہو جاسے، پر اس درخواست کو جنریل مینڈوس نے قبول نکیا اور کہا کہ یہہ بات ظاہر ہی کہ سلطان نے سنہ ۱۷۸۴ کی شرطون کے برعکس انگریزی اسیرون کے بھیجنے مین خلاف عہد کیا اور باوجود اِس عہد و پیمان کے، سرکار انگریز کے خیر خواہ کی سرحدون پر تعدّی کا ہاتھ پھیلایا، القصہ سنہ ۱۷۹۰ کی پندرھوین جون کو جنریل مینڈوس نے ایک فوج جنگین

سے کے ساتھ سلطان کے ممالک محروسہ مین داخل ہو کر پہلے تو کرور سکے قلعے
عمل کر لیا پھر یہان سے دارا پورام اور کو مُنبا تو ر جا کر اُن دونون کو بھی س
اُدھر کرنیل اسطوارط ڈنڈیگال اور پہلیکا چری پر قابض و متصرف ہو گیا ۔ا
جنرل میڈوس نے یہ قصد کیا کہ ہاتھیا گھاٹ ہو کر میسور مین داخل ہو
جبتک یہان انگریزی فوج کو مُنبا تو ر مین آذوقہ و غلّہ جمع کرنے مین مصروف
اپھر کرنیل فلائڈ اپنی پلٹن سمیت ستینگل مسخر کرنے کو آگے بھیجا گیا ۔ تب
جنرل مذکور نے اس مہم کو بڑی آسانی سے سر کر لیا ۔ جس عرصے مین کہ انگریز
پلٹنون نے ایسا تغلب و تصرف کیا لشکر سلطانی کی طرف سے کسی طر
اُنکا مدافعہ ومقابلہ نہوا مگر فقط سید صاحب کے رسالے کے سوار اور کتنے پنڈ ار
لوگ ہی تو کبھی کبھی اُنکی بنگاہ و سپاہ کا اسباب لوٹ تاراج کر پس ماند
یا فوج کے بھولے بھٹکون کو مار لیتے ۔ چونکہ اُندنون سلطان کے کوچ مقام کا کچھ
حال ظاہر نہ تھا یہ گمان گذرتا تھا کہ ابتک وہ سریرنگپٹن ہی کی اطراف مین
ناگاہ سپٹمبر مہینے کی تیرھوین کو لشکر سلطانی کے ہراول نمود ہوئے جنھین کہ
فلائڈ کے طلایہ دارون نے دیکھا ۔ پھر کئی ساعت بعد سلطان کی فوج بھی ح
چار ہزار جوان معہ ایک بڑے توپخانے کے تھے کا ڈوارڈ کے میدان مین آن
بہادرون نے پہنچنے کے ساتھ ہی انگریزی پلٹنون پر گولے اور گولیون کا مینھ برسایا
پھر تو طرفین سے بازار کشت و خون کا گرم رہا اور اکثر دلیران طالب نام کام آئے ۔ شا
وقت دونون لشکر میدان جنگ سے تفاوت آکر اُترا ۔ کرنیل فلائڈ مستعد تھا کہ اگر
لشکر سے جا ملے ۔ پر بار برداری کے چارپایونکے نہونے کی جہت سے آخر کو مجبو
بہت سا بھاری سامان و سرانجام اور توپخانہ پیچھے چھوڑ کر سپٹمبر کی چودھوین ا
فوج سمیت روانہ ہوا ۔ ساتھ ہی اُسکے سلطانی فوجین بھی وہان جا پڑین سادار

طرفین کو دونہی دو رسے گولے مارنیے گذرا لیکن سہ پہر کو چار کے عمل مین جب حریف کا لشکر اپنی منزلگاہ کو پہنچ چکا تھا بڑی لڑائی ہوئی اور تین گھڑی تک قایم رہی ٭

**بیت**

غرض مہر تابان ہوا جب نہان
گئے تب سوئے خیمہ جنگ آوران

بعد ان جب سلطان نے مراجعت کی تو انگریزی پلٹنین بلے کھٹکے و بلا دقت کی جانب چال نکلی اور دوسرے دن وہان جا پہنچی ٭ اُدھر سے جنربل میڈوس سلطانی فوج کے پہنچنے کی خبر پاتے ہی کرنیل فالائد کی مدد کو چلا ٭ لیکن چونکہ اُسکے رہنما غلطی سے ستیمنگل کے رستے بچا کر اُسکو دامیکوٹے کو لیگئے ٭ اسی لیئے جنربل اور کرنیل سے ملاقات نہونے پائی اور دونون کی فوجین بے دیکھنے ایک دوسرے کے آگے پیچھے ہو گئین ٭ پر سلطان نے جو ان اپنے دل مین جنربل مذکور کی اس حرکت کو دھوکھا سمجھا کہ وہ در پردہ یہہ چاہتا ہی کہ اپنی فوج لیکر سریر نگپٹن اور اسکے لشکر کے بیچ حائل ہو لہذا وہانسے معاودت کر پھر بوانی ندی کے پار جا اُسکے اُتر کے کنارے پر ڈیرا کیا ٭ جبتک اُدھر انگریزی پلٹنین آپسمین ملکر کوئمباتور پھر گئین ٭ چونکہ سلطان کی سرکار مین بار برداری کے چارپائے بہتایت سے اور لشکری اسباب و ذخیرون کے کہین لیجانے مین شدت سے پھرتیلے تھے اور اُسکے غارتگر سوار بھی ہمیشہ اطراف فوج کی چوکی پہرے مین نہایت چوکس اور ہشیار اور انگریزون کے جاسوس سے خبردار رہا کرتے تھے بلکہ جب اُنمین سے کسی کو پاتے بے دھڑک مار ہی ڈالتے تھے اور دمبدم انگریزی پلٹنون کی خبرین سلطان کو پہنچایا کرتے اس جہت سے انگریزون کو تو سلطان کی روانگی کی اطلاع نہوتی اور سلطان کو اُن لوگون کے کوچ مقام کا حال خوب معلوم رہتا ٭ القصہ جب مدراس کے کار پردازون نے جانا

کہ جنریل میدوس کی سپاہ اتنی نہین ہین کہ اُنسے عہدہ برائی جیسی سلطان کے ویسے ابنوہ لشکر کے سامھنے ہو سکے، تب کرنیل مکسوئل ہوا کہ وہ اپنی جمعیّت سمیت کو ئمبا تور مین جنریل مذکور سے جا ملے، جاسوسون نے یہہ خبر سلطان کو پہنچائی تب وہ جھٹ پٹ کرنیل کے مقابلے کو روانہ ہو جا پہنچا اور تین دن تک پیہم اُسکی فوج پر گولے مارتا رہا لیکن کرنیل اُسکے سامھنے ٹل کر جنریل میدوس اور اُسکے لشکر کے پہنچنے کا منتظر تھا، جب ٹیپو سلطان کو جنریل کے پہنچنے کی خبر ہوئی تو اُسنے ترنت پولامیتی کی طرف کوچ کر فوجون کو حکم دیا تا وے اعدا کے سنمکھ نہو کر اُسّے آملین، چونکہ اندنون مین یہہ سمجھکر کہ اعدا کی افواج کا مدافعہ اُسّے نہو سکیگا، اپنے والد مغفور کے رویّے کو اختیار کر ممالک محروسہ کی محافظت و پاسبانی چھوڑ اعدا کے رعیت کو تباہ کرنے پر مستعد ہوا پس میسور کی طرف نجا کر شمالی اطراف کے دکھن روانہ ہوا اس ارادے سے کہ تنجور کی سرزمین ہو کر ایکایکی ترچنا پلی جا پڑے، مگر جب کلیرون نامے ندّی کے کنارے پہنچا تو اُسکی طغیانی اور جوش و خروش دیکھکر مجبور ہوا، کیونکہ اگرچہ عبور کرنا رود کا ممکن تھا پر اعدا کی افواج اُسکے لوٹنے کی راہ بند کرنے کے لئے تعاقب مین تھی وہ بائین ہاتھ کو مڑ کر مین جتنے دہات اُسکے سامھنے آئے سر تا سر لوٹ پاٹ سے خاک سیاہ کیا پھر ترنت مہینے مین اُسنے جا کر تھیاگر ڈھ کو گھیر لیا، پر کچھ فائدہ نہوا، جب ستره دن محاصرے کو گذرے تو ترنامالی چتاپٹ، واندیواش کے رستے آگے کو کوچ کر راه کے درمیان شہرون کے اُجاڑنے برہمنون، بتخانون کے اسیر و پلید کرنے مین جو اُسکے معمولات سے تھا دریغ نکیا، بعد اسکے وہ پانڈیچیری کو روانہ اس امید پر کہ فرانسیسون سے کچھ مدد مانگے یا سر نو اُنکے ساتھ دوستی و اتحاد کا عہد کرے

مگر اس جہت سے کہ اُنکے حاکم نے انگریزون کے ساتھ یہ اقرار کیا تھا کہ وہ زنہار طرفین جنگجو میں سے کسی کی کمک نہین کرنیکا سلطان نے بناچار وہان سے ناکام پھر کر برما کابل کے قلعے کو سر کیا اور اُس لڑائی کے زمانے مین خوب ہی اپنی سر لشکری کا جوہر ظاہر کیا جنگ کے آلات اور سپہگری و دشمن سوزی کے داؤ گھات کو ایسی ہشیاری اور پردلی سے استعمال کیا کہ اُسکی چالاکی و جوانمردی نے انگریزون کا سارا منصوبہ غلط کر دیا چنانچہ اب اُنھین میسور کی بڑی سرحدون کا لینا تو درکنار ایک اور نیا اندیشہ پیدا ہوا کہ سلطان کہین مدراس کے آس پاس کی سرحدون پر لشکرکشی نکرے اور وہان کے رہنے والون کو طرح بطرح کے رنج و مصیبت مین نہ ڈالے لیکن چونکہ لارڈ کارنوالس ۱۷۹۱ سال مین بنگالے کی طرف سے ایک بڑا سنگین لشکر اور مبالغ خطیر لیکر مدراس مین آ پہنچا اور مرہٹے اور نظام علی خان کی فوجین بھی پونان و حیدرآباد سے انگریزون کی مدد کو روانہ ہوئین زمانے کا رنگ ہی اور ہوگیا تب سلطان نے کرناٹک کی اطراف سے اپنے ممالک محروسہ کی حفاظت و پشتی کے لیئے جلد کوچ کیا اُنتیسوین جنوری سنہ ۱۷۹۱ مین لارڈ کارنوالس مقام دلہوت سے سپہسالاری کا عہدہ لیکر گیارھوین فبروری کو ویلور مین آ پہنچا سلطان نے یہ سمجھکر کہ انگریزی پلٹنین انبور کے گنوارے گھاٹ ہو کر میسور کی سرحد مین داخل ہونگین اپنی فوجون کو اُس اطراف مین جمع کیا لیکن لارڈ ممدوح ویلور چھوڑ کر اُتر کی جانب روانہ ہوا اور پہلے اُسکے کہ سلطان اُسکی اس روانگی سے خبردار ہو مگلی گھاٹ مین دخل کر سلطان کے قلمرو مین داخل ہوا کولار اور ہسکوٹے کے باشندون نے بے دونون قلعے بے مزاحمت و مقابلہ اُسکے حوالے کر دیا پانچوین مارچ کو لارڈ موصوف اپنی پلٹنون سمیت بنگلور کی نواح مین جا اترا اور سلطان نے بھی اپنی فوجین لیکر انگریزی لشکرگاہ کے مقابلے مین آ ڈیرا کیا بنگلور کا قلعہ دونون

لشکر کے درمیان رہا، اُسیدن انگریزی سواروں نے جو حریف کے لشکر کی کیفیت دریافت کرنیکو متعین ہوئے تھے افواج سلطانی کے ایک غول پر حملہ کیا، بڑی جدّ و جہد کے بعد مجبوری کی حالت مین ناکام پھر گئے اور اُنکے شانہ والے بہت مارے پڑے شہر پٹنیہ تاخت کر غنیم نے لے لیا میسور کے بہت جوان کھیت آئے ۴ وا بھی اُسکا اکیسوین مارچ مین بلوے سے مسخر ہوا، قلعدار ہزار سپاہیون سمیت مار باقی ماندہ سپاہ اسیر ہوئے ایسے واقعہ کے حادث ہونے سے سلطان بھاے تو لارڈ کارنوالس کو موقت صلح کے واسطے ایک نامہ لکھا مگر جب جوا اُسکا خاطرخواہ اُسکو نملا تب اپنی فوجون کی سرداری وخبرداری سپہسالارون کو مقرر اور اُنھین یہہ تاکید کر کہ تم یہان اعدا کی تاخت ہشیار رہنا، آپ سر برنگپٹن کی طرف روانہ ہوا تا وہان جاکر پناہ کے ساما سرانجام کرے اٹھائیسوین کو اِسی مہینے کی لارڈ ممدوح اِس ارادے بنگ سے چلا کر سپاہ نظام علی خان اور اُسکے ہمراہ کی فوجون مین جو انبورگرھ چلی تھین جاملے، اپریل کی تیرھوین کو انگریزی لشکر نظام علی خان کے فوج تا جسمین پندرہ ہزار سوار تھے جا پہنچا، بعد اِسکے لارڈ موصوف اپریل مہینے سنہ ۱۷۹۱ کے بنگلور کو پھر آیا، پھر مے مہینے کی تیسری کو اُسنے سریرنگپٹن طرف کوچ کرنا شروع کیا اور مقام اراگیری مین پہنچکر اپنے لشکر کا ڈیرا کیا سلط نے اپنی فوجون کو کاویری ندی کے اُتر کنارے پر جسکے سامھنے چوربالو یادلدل لڑائی کے واسطے طیار کین، پندرھوین کو لارڈ کارنوالس نے اُسپر حملہ اور بڑی کشش وکوشش کے بعد، بسبب لاچاری کے وہان سے قلعے کی توپون کی آڑ مین آکر مقام کیا، اُدھر سے بنبئی کی پلٹن بھی جسکا جنر ابرکرنبی سپہسالار تھا، یہان مدراسی فوج کے پہنچنے سے کئی دن آگے ہی پہنچ چکی تھ

لارڈ موصوف چاہتا تھا کہ ان دونون پلٹنون کو ایک ساتھ شامل کرے مگر چونکہ ایّام بارش کے سبب ندّیان چڑھی ہوئین تھین اِس مطلب مین تاخیر واقع ہوئی، جب تو اُسنے بھی اِس راہ سے اور بھی دوسرے موانع کی جہت سے سرینگپٹن کی چڑھائی، دوسری لڑائی پر موقوف رکھ جنریل ابرکرنبی کو ترنت مالیبار کی جانب جانے کا حکم دیا، جنریل مذکور چون بار برداری کی ناداری کے سبب توپخانہ اور جنگ کا لوازمہ کچھ بھی ساتھ نہین لے گیا تھا، باوجود اِسکے سلطانی غارتگر سوارون کے ہاتھون شدّت سے تنگ کیا گیا، کیونکہ اِن لوگون نے کچھ لشکری ساز و سامان تو لوٹ لیا، سپاہیون مین سے بعض بعض کو اسیر اور کتنون کو قتل کرڈالا اور بالکل انبارون مین باروت کے جو پریاپٹن نامے بتخانے کے درمیان ڈھیر کر رکھی گئی تھی سلطان کے حکم سے آگ لگادی، الغرض کہ اِن سوارون نے انگریزی لشکرگاہ کے آس پاس کی سرحدون مین تنکے بھر کی چیز بھی باقی نہین چھوڑی تھی حریف کے آدھے سوارون کو پیادے چلنے کی نوبت آئی لارڈ کارنوالس کے لشکر مین ہرروز مواشی جانور ہزارون مرنے لگے، رسد کی راہ اِس طور سے بند کی گئی تھی کہ غنیم کی فوج مین ایک بیل چاول بھر لکا بھی پہنچنا ممکن نہ تھا، اسیطرح اخبار و نامہ پیام کی تمام راہین یکلخت مسدود کردی گئی تھین یہانتک کہ خبر مرھٹون کی افواج کی جن کے پرسرام بھاو اور ہری پندت سرغنہ تھے اور سرینگپٹن مین پہلے ہی اُنھین پہنچنا ضرور تھا نہین پہنچ سکتی تھی، بناچار لارڈ موصوف ایسی بے بسی ولاچاری کی حالت مین اِس درجے مجبور ہوا کہ خواہی نخواہی اُسے تمام ساز و سامان اپنے توپخانے کا برباد کرنا گولون کو دریا مین ڈالنا، آلات لشکرکشی کے بالکل چھکڑون عرابون کو جلانا اور سے مہینے کی چھبیسوین بنگلور کی جانب ناکام پھر جانا ضرور ہوا اور اُدھر اِسی جہت سے

سرینگپٹن کے قلعے سے مبارکبادی کی باڑین دغنے لگین رات کے وقت تمام
شہر مین اس خوشی سے روشنی کی گئی ، درباریون اور حضور کے مقربو
نے تہنیت کی رسمین ادا کین کہ الحمدللہ اسنے قوی دست اعداے دولت
اس دوسری لڑائی مین شکست پاکر ناشاد نامراد پھرائے گئے باوجود اس
سلطان کے دل پر جون روز مرہ اُسے فتح مندی کے ساتھ مرہٹون کے آگے بڑ
آنے کی خبرین پہنچتی تھین خوب اس بات کا نقش تھا کہ ہرچند افسون و عزیمت
سے آسیب ان سفید دیوون کا دارالسلطنت سے کچھ دور ہوا لیکن
تسخیر اُنکی ہنوز قرار واقعی عمل مین نہین آئی اسیواسطے لارڈ کارنوالس
پاس صلح کرنے کے باب مین ایک نامہ لکھا ، جب اُسکے مضمون سے لارڈ
موصوف نے معلوم کیا کہ اِنہون جو انگریزون اور اُنکے خیرخواہون مرہٹے اور نظام علی خان
مین باہم میل ملاپ کا عہد پیمان ہوا ہی سلطان اس جتھے کے توڑنے اور
آپ ہی انگریزون کے ساتھ اتفاق اور وفاق رکھنے کا ارادہ رکھتا ہی ، تو
جواب مین یون لکھ بھیجا کہ مین آپ کا کسیطرح کا پیام جسمین خیرخواہان انگ
مرہٹے اور نظام علی خان شریک و متفق نہون منظور نہین کرسکتا ، علاوہ اسکے
سے کچھ عہد و پیمان قرار پانے کے پہلے یہہ بات نہایت ضرور ہی کہ آپ انگ
کے سارے اسیرون کو حوالے کر دیجیئے ، جب پھر سلطان نے ٹھیک ٹھیک حقیقت
حال بیان کیا کہ اُنکے اسیرون مین سے ایک بھی اُسکے یہان نہین ہی ، اور یہ
وہ بیقین جان چکا تھا کہ لارڈ کارنوالس اپنے ہواخواہون کی عہد شکنی جائز نہ
رکھینگا اس لیئے دوسرے ہمعہدون کو اپنے ساتھ ملانے یا اُنھین آپس
معاہدے سے پھرانے اور اپنے تئین انگریزون کی دوسری لڑائی کے خطرون
ڈالنے کے درپے نہوا اب جو انگریزی لشکرگاہ مین مرہٹون کے رسد لیکر

سے تنگی کی جگہہ فراخی کا سامان پیدا ہوا جسّے لارڈ کارنوالس کو کچھ دن
سریرنگپٹن کے حوالی مین ٹھہرنا تو ممکن ہوا پر سر دست دستیاب و درست ہونا
اُن حربی اسباب و ہتھیارون کا جنھین اُسنے ابھی تباہ و برباد کیا دشوار تھا اور نیے اِسکے
محاصرے کا قصد کرنا بھی معلوم ۔ تب اپنے لشکریون کو حکم دیا کہ کرناٹک اور میسور
کے بیچ سے آنے جانے کی کوئی راہ ڈھونڈھ نکالین جسّے اسباب اور ذخیرون
کے لیجانے کی سہولت اور بنگلور مین رسد و جنگی سامان کے جمع کرنے کی
صورت ہو ۔ جون مہینے کی چھٹّھی تاریخ افواج متّفقہ ناگمنگل مولید رگ اور اوتری
درگ کے رستے سے جولائی کی ساتوین کو بنگلور کی نواح مین پہنچین ۔ تب
مرہٹون کی فوجین چیتل درگ کی جانب روانہ ہوئین اور نظام علی خان کے
سوار لوگ کنجیکوتے کی طرف گئے انگریزون کی پلٹن نے بنگلور کو کوچ کیا
جولائی مہینے مین انگریزون کی فوج سے ایک غول نے اوسور کا حصار
سر کرلیا اتّفاق سے وہان ایک روزنامچہ اُنھین ملا جسّے معلوم ہوا کہ تین شخص
فرنگی جو اُس قلعے مین اسیر تھے سلطان کے حکم سے قتل کئے گئے ۔ انگریزون کی پلٹن
اوسور کے گرد و نواح مین رہتی تھی کہ کرناٹک سے بھی ایک بڑی جمعیّت وہین
اُنکے ساتھہ آملی ۔ جب تو انگریزون اور اُنکے ہواخواہون کی سپاہ نے آگسٹ
سپٹنبر اکطوبر اِسی تین مہینے کے درمیان کتنے ہی قلعے اور حصار جن مین یے
کئی اچھیّ درگم اوڈیہ درگ راے کوٹا نندی درگ بڑے نامی اور مشہور
تھے اپنے تحت و تصرّف مین کرلیا ۔ اِسی ایاّم مین جاسوسون نے سلطان کے
گوش گذار کیا کہ کونمبا تور کی سرزمین جو انگریزون کے دخل مین ہی اُسکے نگہبان
سپاہی تھوڑے سے ہین . جب سلطان نے ایسے قابو کے وقت کو غنیمت
جان کر اُسکے مسخّر کرنے کے لیئے ایک فوج تعینات کی ۔ پھر میر قمرالدّین خان سپہسالار

سے کے ہمراہ بڑی کمک بھیجی جسکے سبب سے وہ تعلقہ بھی سر ہو گیا اور لف
کالرس اپنے ایک ہزار سپاہی سمیت اسیر ہو آیا، سلطان اسکے کچھ
بعد ایک جماعت سپاہ کی جو بدنور سے آتی تھی اُسکے مقابلے کے ارادے
طرف روانہ ہوا، وہاں سلطان کے پہنچتے ہی مرہٹے کی فوج مین جو پرسرا
کی اہتمام سے پیتل درگ کا قلعہ گھیرے پڑی تھی ہل چل پڑ گئی، لیکن
اپنے کام کو انجام کر سریرنگپٹن کا عازم ہوا اب لارڈ کارنوالس جیسے کرن
اور حیدرآباد کے درمیان آنے جانے کی راہ ملگئی تھی اِس بات پر
ہو اکر بنگلور اور سریرنگپٹن کے بیچ مین جو قلعے ہین اُنھین لے لے جنمین
ساوندرگ اور اُتری درگ یہ دونون بڑے بھاری اور مشہور حصار
بلکہ ساوندرگ تو جمہور خلایق کے گمان کے موافق اُن حصین و متین قلعو
محسوب ہی جنکے سر کرنے مین بڑے بڑے اُولوالعزمون کے بھی ہاتھ پانو
ہین، ہوا اسکے گرد و نواح کی اِس درجے ردی کہ اکثر طبیعتون کو نا
پڑتی ہی اور اِس لئے اُسے مرت گری یا موت کا پہاڑ کہتے ہین سلطان اُس
استواری اور اُسکی ہوا کی ردائت پر اتنا اعتماد رکھتا تھا کہ جب گو یندے
پاس خبر لائے کہ انگریزون نے اُسکے مسخر کرنے کا قصد کیا ہی تب وہ نہا
خوش ہو کر فرمانے لگا کہ انشاء اللہ تعالی اُنکی آدھی فوج تو غازیون کی
آبدار سے زہرابہ مرگ چکھیگی اور بقیۃ السیف ایکہی باد سموم کے جا
مین برباد ہو جائینگے، القصہ سنہ ۱۷۹۱ کی دسوین دسمبر مین لارڈ کارنوا
نے اُس قلب حصار پر چڑھائی اور اُسکا محاصرہ کرکے گیارہ دن کے عرص
اُسے مسخر کر چوبیسوین کو اُتری درگ بھی سر کرلیا، افواج سلطانی کے لو
ایسے رعب مین آگئے تھے کہ فرنگستانیون کو دیکھتے ہی قلعہ چھوڑ بھاگ

دام گرﮬ وغیرہ بھی بے رنج و مقابلہ انگریزون کے ہاتھ آیا بلکہ دروبست وہ
سرزمین سنگلاخ جو مابین بانگلور اور کاویری ندّی کے ہی اُنکے قبضے مین آگئی
نظام علی خان کی سپاہ نے آگسط مہینے سے نونبر تک گرم کنڈے کو محاصرہ کرکے
نپیچے کی گڑھی سے لی٭ تب اس گڑھی کی محافظت و نگہبانی کو موید الدّولہ عرف
حافظ جی سپاہیون کی ایک بڑی جمعیّت کے ساتھ وہان رہا اور باقی سپاہ جسکا
نواب سکندرجاہ سرلشکر تھا وسط دسنبر مین کولار کی طرف کوچ کرگئی
اُسی مابین مین اُسی مہینے کی اکیسوین کو شاہزادہ فتح حیدر نے بارہ ہزار
سوار کی جمعیّت صمیت مانند بادصرصر روانہ ہو کر ناگہان سرپیتا پر تو ٹ کر مغلیونکی
بالکل جماعت کو جو وہان کی پاسبانی مین مشغول تھی اسیر کرلیا قلعے کے
پاسبانون کو تازی کمک سے قوی دل کیا اور بہت سے سردارون کو اُنکے اہل
و عیال ساتھ قلعے سے نکال بخیر و عافیت سرینگپٹن کی طرف مراجعت کی٭ جون
مہینے مین جب مرہٹون کی فوج پرسرام بھاو کی اہتمام سے چیتال درگ مین آپہنچی
تو اُس سردار نے اُس حصار کے آثار و اوضاع کو دیکھکر یہہ معلوم کیا کہ
لڑ بھڑکر اِسکا سر کرنا دائرۂ امکان سے خارج ہی اسیواسطے چاہا کہ رشوت دیکر
کوتوال کو ملالے تا اِس وسیلے سے قلعہ ملجاے لیکن جب یہہ بھی نہوسکا٭ تب وہ
چندے اُس نواح مین رہکر اُس سرزمین کو خراب و تباہ کرتا رہا٭ آخرالامر اُس
سرحد کے پچھم طرف اُسنے آکر انگریزی لشکر کی پشتی سے ہولی ہانورا اور کئی
اور قلعون کو مسخر کرفتح پائی٭ چونکہ سلطانی ممالک محروسہ مین فقط کنڑے اور
بدنور کی سرزمین افواج متّفقہ کی تاخت تاراج سے بچ رہی تھی سلطان اُنھین
محالون سے حسب احتیاج غلّہ منگوایا کرتا لیکن چونکہ مرہٹّے کے لٹیرون کا بھی خوف
لگاہی رہتا تھا کہ مبادا وے تنگبھدرا ندّی پار ہو کر اُن مکانون پر ظلم و ستم کا ہاتھ

دراز کرین اس لیئے سلطان ہشیاری و پیش بندی کی راہ سے وہان کی خبرد
وحفاظت کے واسطے نواب علی رضاخان کے ہمراہ ایک بھاری جما
سپاہ بہیجی ٬ یہ سردار تنب ندّی کے پچھم کنارے کے پاس جاکر
نام حصار اپنے چند اول مین رکھ اُترپرا ٬ مرہٹون کا لشکر سنہ ۱۷۹۱ کی پچیہ
اور چھبیسوین دسمبر کو آگے پاپیچھے بھدرا اور تنب ندّی جو دونون اُن د
پایاب تھین پار ہوا ٬ تب انگریزی پلٹن اُسکی مدد کو پہنچکر میسور کی فوج پر
پڑی اور بڑی تگدو کے بعد فتح مند ہوئی نواب مذکور اپنی جمعیّت سے
کابید رگ کے قلعے مین جو بدنور سے تیرہ میل کے فاصلے پر واقع ہی اور وہ ا
ہاتھیون اور خزانے کو اسکے پہلے ہی وہان بھیج چکا تھا ٬ آکر پناہ لی ٬ ایک
دسمبر کو جب حریف نے سموکا مین تسخیر کے لیئے مورچہ طیّار کیا
چار دن کے محاصرے کے بعد ٬ اُسپر چھوڑ دیا ٬ پرسرام بھاو دوسرے
کے جنوری مہینے تک مع اپنی فوج سموکا کی نواح مین رہا ٬ بعد اسکے بدنور
حصار مین اُسنے آکر پہلے تو قلعے کے باہر کے بعضے مکانون پر حملہ کرنیکو حکم دیا لیکن
یہ سنا کہ سلطان کے نامور سپہسالارون مین سے قمرالدّین خان بہادر لشکر جرّار ہمراہ لئے
کی پشتی وحمایت کے واسطے آتاہی تب اُس قصد سے باز آکر چاہا کہ لارڈ کارنوالس
وعدیکے موافق جاملے اور محاصرہ کرنے مین دارالسلطنت سلطان کے اُسکا مددگار ہو ٬
پرسرام اسی نیّت پر وہان سے چلا ٬ جب نواب علی رضاخان کے شکست
کھانے کی خبر سلطان کو پہنچی تو اُسنے ترنت قمرالدّین خان کو بدنور کی پشتی
واسطے جانے کا حکم دیا اور اس بات مین قدغن کیا کہ ہرگز مرہٹون کے تعاقب کا
نکرنا بلکہ اُن شریر شورپشتون کو غازیون کے حملون سے ہٹا کر اپنے فوج کے
فوجون کے جمع کرنے مین مصروف رکھنا اور جب اُنکے بہیجنے کی فرصت ہا

تو سریرنگپٹن کی طرف روانہ کرنا، انھین دنون مین سلطان نے ایک فوج
اپنے غارتگر سوارونکی کرناٹک کی جانب اُسکے تاخت تاراج کرنے کے لیئے
روانہ کی، اِسسے غرض سلطان کی یہ تھی کہ انگریزی افواج جو اُسکے قلمرو پر چڑھ
آئی ہین بعضی اُن مین سے ضرور اپنی سرحد کی خبرداری کو پھرجائنگی، اور
اِس تقدیر مین اعدا کا زور البتہ گھٹ جائیگا، القصہ سلطانی غارتگرون نے موافق
حکم والا کے اُس مقام پر جہان سے مدراس کچھ کم تین میل تھا پہنچکر رعایا کو قتل کیا
اور کئی گانو مین آگ لگا دیا آخر کو سلطان نے یہ سمجھکر کہ اِس طرح کا تاخت تاراج
کچھ فائدہ نہ بخشیگا، سر نولارڈ کارنوالس سے صلح کی خواہش اور ایلچی بھیجنے کی
پرسش کی، جب پھر اُسنے اگلی عہدشکنی کی ناخوشیون کے سبب سے اُسی وقت
سلطان کے ایلچی کی معرفت کہلا بھیجا کہ بدون اِسکے کہ سلطان کو تنباتور کے تمام
اسیرون کو چھوڑ دے مصالحے کے باب مین ایک بھی نامہ و پیام منظور نہوگا،
بعد اِسکے جب وہ محاصرہ کرنے کا بالکل لوازمہ اور ہر قسم کا اناج موجود کرچکا تو
پرسرام بھاو کی انتظار کرنے کو بے فائدہ سمجھ فبروری کے سنہ ۱۷۹۲ مین
نظام علی خان اور ہری رام پنڈت کے لشکر کے ہمراہ اوتری درگ سے آگے بڑھا
اور اِدھر قریب ایک ہزار سلطان کے سوار لوٹ پاٹ مچانے کی تدبیر و تردد مین
تھے، لیکن جب اُنھون نے راہ کے گانؤن مین آگ لگا اُنکے جانورون اور رہنے والونکو
نکال باہر کیا، پانچوین کو افواج متفقہ سریرنگپٹن کے سواد مین آپہنچین اور کاویری
ندی کے پاس اُترین، اِدھر سلطان بھی اپنے لشکر کو ایک محکم جگہہ مین جمع کر
صف آرائی کرچکا تھا، اِس رزمگاہ مین سلطان کے ساتھ پنتالیس ہزار پیدل
اور بیس ہزار سوار کی جمعیت اور سو ضرب توپ کی تھی، لارڈ کارنوالس
چھٹھی تاریخ کی رات کو نو بجے چھہ ہزار سات سے انگریزی پیدلون سمیت

بے توپ ؐ سلطانی پرے کے سامھنے آپڑا طرفین سے بڑی لڑائی واقع ہو
ساتوین کو سلطان نے دلیری کی راہ سے کئی بار ہاتّا کیا کہ کسی طرح ندّی
اُتّر کی النگ ہاتھ آجاے جسّے وہ انگریزون کو ٹاپو سے نکال باہر کرے
لیکن کچھ مفید نہوا ؐ اور اس جہت سے کہ سلطان کے سپاہی رعب مین آگئے
غول کے غول اُسکی فوج سے نکل گئے اور فرانسیسون کی جماعت بھ
سلطان کی خدمت مین تھی جنگ کی بدانجامی سوچ کے لارڈ کارنوالس سے جا
جزیرۂ سرینگپٹن کے پورب رخ کو لال باغ نامے ایک شاہانہ بوستان ہ
نہایت پرفضا اور دلکشا اس باغ مین کئی بڑے بڑے بالاخانے و بارادریان
فرح افزا نشیمن بنے ہوئے ہیں جو انگریزون کے قبضے مین آگئے تھے لارڈ ممدوح
ضرورت جان کر اس باغ کے درختون کے کاٹ ڈالنے اور وہان مورچے بنانے
واسطے حکم دیا اور وہ قصر وعمارت شاہی مریضون اور مجروحون کے بیمارستان بنائے گئے

**بیت**

آری چہ عجب داری کاندر چمن گیتی
چغد است پئی بلبل نوحہ است پئی الحان

سلطان کا غنچۂ خاطر بھ انقلاب زمانے کا دیکھکر کہ جس باغ و بستان دلچسپ
طیاری مین لک ہا روپیے خرچ ہوئے تھے ؐ اب وہی موافق اس شعر فارسی

**بیت**

جائیکہ بود آن دلستان با دوستان در بوستان
شد زاغ و کرگس را مکان شد گرگ و روبہ را وطن

ایسا ویرانہ اور وحشت خانہ بنا کہ جہان بہار اور گل کی جگہہ خزان اور خار ہی رہ
نہایت پژمردہ ہوا ؐ تب حسب الحکم والا اُس باغ اور مکانات پر جو بالفعل

کے تحت و تصرّف میں تھے قلعے سے متواتر توپوں کے گولے مارے گئے اگرچہ
اُنمیں سے بعضے گولے انگریزی لشکرگاہ میں جو سامھنے ندّی کے کنارے پرتھی پہنچیے
لیکن اُسّے کچھ اُنکے درد کا درمان نہوا اب جو سلطان نے خوب تامّل کرکے دیکھا
کہ مصوّر خرد کوئی نقشِ مراد کا اُسکی لوح خاطر پر نہین کھیچتا تو پھر یہہ قصد کیا کہ بار دیگر نامہ و
پیام سے صلح کا طالب ہو چنانچہ اِس کام کے انجام دینے کے واسطے لفٹننٹ کلرس
اور ناش کو جو کونُنباتور کی لڑائی مین سلطان کے ہاتھون اسیر ہوئے تھے حضور مین
طلب کرکے یون ارشاد کیا کہ اب مین اِس فکر مین ہون کہ جلد تمہین قید سے مخلصی بخشون
صورت اُسکی یہہ ہی کہ مجھے چونکہ بہت دنون سے خواہش مصالحے کی ہی مین نے
صلح کے باب مین جو نامہ لارڈ کارنوالس کے نام کا لکھا ہی اُسکا تمہین کو حامل بناتا ہون
اُسکو لیجاؤ اور جواب اُسکا مجھے پہنچاو اتنا کہنے کے بعد وہ نامہ لفٹننٹ کلرس کے
حوالے کر دو شال اور پان سی ہون اُسکو دیا اور پیچھے سے اُنکے لواحق
و اسباب کے بھیج دینے کا اُسّے وعدہ کیا بعد اِسکے حکم ہوا کہ اُسے اُسکے
رفیق سمیت حضور کے سوار اور ملازم انگریزون کی لشکرگاہ مین پہنچادین
چنانچہ وے دوسرے دن انگریزی لشکر مین جا پہنچیے سولھوین فبروری کو
بمبئی کی پلٹنین جنکا جنریل ابرکرنبی سرغنہ تھا لارڈ کارنوالس سے آملی اِس فوج مین
دو ہزار فرنگی جوان اور چار ہزار ہندوستانی تھے اٹھارھوین رات کو قلعے کے
اُتر رخ مورچہ طیاّر ہوا تب اُنیسوین تاریخ جنریل ابرکرنبی معہ اپنی فوج کاویری
ندّی پار ہو کر دکھن پورب کی طرف اُتر پڑا اِس لڑائی مین سلطان بذات خاص
مدافعے کے لئے پیادہ و سوار کی ایک فوج سنگین لیکر سرگرم رہا آخر بڑی تگاپو
کے بعد سریرنگپٹن کو چلا گیا بائیسوین کو اُن مکانون پر جنھین جنریل مذکور نے
لے لیا تھا میسور کی سپاہ نے بڑے زور شور سے حملے پر حملے کیا پر کچھ فائدہ نہوا

اسی حرب کے زمانے مین نامہ پیام مصالحے کا بھی باہم ہوتا تھا، آخراً
اسی مہینے کی چودھوین تاریخ وکلاے سلطان اور سرداران ہمداستا
کے وکیلون نے اُس ڈیرے مین جو خاص کر طرفین کے ایلچیون کے مجتمع
ہونے کے لیئے کھڑا کیا گیا تھا آکر آپس مین ملاقات کی، ہر طرح کا سوا
جواب باہم درمیان آیا، لیکن کوئی بات فیصل نہوئی اور رفع شر کی کو
صورت نہ ٹھہری تب مورچہ بنانے کے اسباب کی طیّاری کی گئی، انگریزون کی
کو پرسرام بھاو کے آنے کی خبر بھی گرم تھی، سلطان بتقاضاے ضرورت لارڈ موصوف
کی درخواست کے موافق اپنا آدھا ملک ہمعہد سردارون کے حوالے کرے
اور بارہ مہینے کے عرصے مین نقد تین کروڑ تیس لاکھ روپیے اُنھین دے
اور اپنے والد بزرگوار کے وقت کے تمام انگریزی اسیرون کے چھوڑ دے
اور اپنے دو فرزند دلبند کو اس لیئے کہ ان شرطون کے ایفا و اتمام
اعتماد رہے، اُسکے پاس بھیجنے پر راضی ہوا چنانچہ چھبیسوین کو یہ دو
شاہزادے بڑے توزک و تجمّل کے ساتھ انگریزی لشکرگاہ مین پہنچے
لارڈ کارنوالس نے کتنے منصبدارون سمیت اپنے ڈیرے کے درواز
شہزادون کو استقبال اور معانقہ کرکے نہایت خاطرداری اور گرم جوش
سے خیمے کے اندر لا بٹھلایا اور اثناے کلام مین سلطان کے وکیل اور شاہزادون
تسلّی کے واسطے فرمایا کہ ہم سے تم صاحبون کی خدمت و دلداری جیسی
چاہیئے موافق مرتبے و منزلت کے بے شبہہ عمل مین آئیگی تب دونون شہزاد
کو ایک بیش قیمتی سنہری گھڑی اپنی محبت کی نشانی دی، بعد اسکے
عطر پان کی تواضع کرکے گورنر موصوف نے اُنکی سواری کے ہاتھی تک ہمراہ آ
بغلگیر ہونے کے بعد، اُنھین رخصت کیا، شاہزادے اُسی مدارات وتعظ

سے کے ساتھ جیسی لارڈ صاحب سے کے خیمے مین اُنکے داخل ہونے سے کے وقت وقوع مین
آئی تھی اپنے خیمے مین آ پہنچے ، دوسرے دن جب گورنر صاحب شاہزادون
سے کے خیمے مین اُنکی ملاقات کو گیا تو ادھر سے بھی اُسکی تعظیم وتکریم کی شرطین
بجالائی گئین ، اور رخصت سے کے وقت جواہر نگار قبضے کی دو فارسی تلوار بطریق
پیشکش گورنر صاحب کو دی گئین لارڈ صاحب نے جو شاہزادون سے کے ساتھ
ایسے حسن سلوک کی رعایتین کین یہہ بات سلطان اور اُسکے محل سرا کی
بیگمون کی خوشی کا باعث ہوئی ، اب عہد نامے پر سلطان نے اپنی مُہر و دستخط
کی ، مارچ مہینے کی نو ہین کو دونون شاہزادے بڑی حشمت و شوکت سے کے ساتھ
لارڈ صاحب سے کے خیمے مین وہ عہد نامۂ کامل مُہر کیا ہوا سلطان کا دینے آئے ، لارڈ
موصوف کمال توقیر و تکریم سے استقبال کر لے آیا ، جب طرفین سے ملاقات کی رسومات
عرفی ادا ہو چکین تو شاہزادہ عبد الخالق نے تین قطعہ عہد نامۂ کامل لارڈ صاحب کے
ہاتھ مین دیا گورنر بہادر نہایت خوشی سے وہ کاغذات لے بڑے تعظیم و
تکریم سے دست بسر ہوا ، بعد اسکے شاہزادے وہان سے رخصت ہو اپنے
خیمے کو پھر آئے ، صحیح روایت سے یہہ بات ثابت ہوئی ہی کہ جب سرینگپٹن سے
سردار ان ہمعہد اپنے اپنے دار الحکومت کی طرف روانہ ہوئے تو سلطان کو اِس
صلح مغلوبانہ سے کے تقرّر سے اسقدر رنج و ملال لاحق حال ہوا تھا کہ وہ کتنے دنون تک
ایک محل مین سب سے الگ ہو کر خلوت نشین رہا ، آخر اُسکے اِس گوشہ
تنہائی سے باہر نکالنے سے کے لیئے محلسرا کی بیگمون نے یہانتک گریہ و نالہ کیا کہ اُسنے
بناچار اُنکی بیقراری و اصرار پر رحم کر سے کے ملازمان بارگاہ سلطانی خصوصاً میر صادق
اور پورنیا کو حضور مین طلب فرما اُن سے اپنی ریاست کی صلاح و بہبود اور خزانہ
عامرہ کی معموری سے کے باب مین مشورہ کیا ، ان صلاحکارون نے اپنے آقا کی

اعانت کو لازم جان کر یہہ بات ٹھہرائی کہ رعایا سے اسقدر روپیہ سلطانی
خزانے مین داخل کیئے جائین جتنے شاہی خزانے سے غنیم کو دیئے گیئے تا اُس
خسارے کا جبر نقصان ہو جاے ' سلطان نے مصالحے کے اُن تین کرور
تیس لاکھ روپیہ مین سے اپنی ہمّت و جوانمردی کے سبب تیس لاکھ کو
وضع کرکے یہہ حکم دیا کہ باقی تین کرور کو بطور اضافہ ' رعایا کے مقدور کے
موافق خراج معمولی پر اِس نسبت سے تقسیم کیا چاہیئے کہ کسی پر جبر و ستم نہو
اگر یہہ زر اضافہ رعیتون سے بسہولت و راستی لیاجاتا تو اُن بیچارون کے حق مین
چندان بار نہوتا پر افسوس یہہ ہی کہ عاملون اور تحصیلدارون نے اِس حکم
اپنے ظلم و تحکّم کا وسیلہ پاکر اطراف کے صوبون کو بھی رشوت دے دے اِس
جور و ستم مین اپنے ساتھہ ملالیا ' تب تو رعایا سے اُن ستمگار ظالمون نے
تین کرور کی جگہہ دس کرور وصول کیا ' اور طرفہ تر یہہ کہ سلطان تک اُ
مظلومون کی داد و فریاد نہین پہنچتی تھی آخرکو سلطان نے تخت حکمرانی پر
جلوس فرمانے کے بعد ' باج و خراج کا نیا دفتر طیار کروایا اور بعد تقرر اِضا
کے نئی فوج نگاہداشت کرنے لگا ' ہرچند لوگ عرض کرتے تھے کہ اِن دنوا
اِس قدر فوج کا بڑھانا مناسب نہین ہی پر وہ بلند حوصلہ اُنکے جواب مین
یہہ فرماتا کہ مین نہین چاہتا کہ کوئی رسالہ یا فوج اگلی افواج مقرّرہ سے کم ہو
باوصف اِسکے حکم والا صادر ہوا کہ اُن قلعون اور گڑھیون کی دیوا
وحصار کو جن کی نگہبانی و پشتی مین اُنکے قلعہ دارون اور محافظون نے اعدا کے
تاخت و حملے کے زمانے مین قرار واقعی کوشش نہین کی تھی ڈھا گرائین او
قلعہ بنگلور چون انگریزی پلٹنون کا ذخیرہ اور انبار خانہ بنا تھا اِس لیئے اُسکے با
مین تو سلطان ایسا برہم ہورہا تھا کہ حکم دیا کہ اُسکے مکانات کو ( جنکے بنانے مین

خود سلطان اور اُسکے والد ماجد نے لاکھون روپیہ صرف کیا تھا) جڑ بنیاد سے کھود خاک سیاہ کر ڈالین ۔ اگلے دنون جب حرب و پیکار گذشتہ واقع نہین ہوئی تھی سلطان نے تیمور شاہ پسر احمد شاہ ابدالی کے ساتھ جو حاکم ملک افغانستان کا تھا طریقہ نامہ و پیام کا جاری کیا تھا اور بالفعل اُسکے بیتے زمان شاہ کے پاس جو اپنے باپ کی جگہہ تخت پر بیٹھا تھا لکھ بھیجا کہ مقتضا دین و اسلام کا یہہ ہی کہ آپ ہندوستان کے مسلمانون کی اعانت اور مملکت دہلی کے مسخر کرنے کو فوجکشی کرین ۔ اور سفیران کاردان پیشوا اور دولت رام سیندھیا اور نظام علی خان کی سرکارون مین بھی ہنگامہ و خلاف برپا کرنے اور فتور و خلل ڈالنے کے لیئے اِس اتفاق وہمداستانی مین جسے اُنھون نے انگریزون کے ساتھ کی تھی بھیجے گئے اور نواب محمد علی خان کے ساتھ بھی جو انگریزون کا قدیمی دوست اور بڑا ہی خیرخواہ تھا ۔ سلطان دانش پناہ نے لگاوٹ کرنے مین قصور نہین کیا تھا سلطان جب گذشتہ عہد و پیمان کی شرطون کو تمام پورا کرچکا تو اُسکے دونون نونہالان سلطنت مدراس سے پروانگی مراجعت کی پاکر میجر ڈفٹن کی اہتمام مین ایک جمعیت معقول کے ہمراہ سنہ ۷۹۴ اکی اتھایئسوین مارچ کو اپنے پدر عالی مقدار کے لشکر مین دیونہلّی کے درمیان آئے اور اُسکے دوسرے دن میجر مذکور نے سلطان کے حضور مین آکر شاہزادون کو پہنچادیا سلطان بڑے الطاف و اشفاق کے ساتھ میجر سے پیش آیا ۔ اُسنے اپریل کی چھٹی تک سلطان کے لشکر مین رہکر کئی بار مجرا حاصل کیا ۔ اور ہرمرتبہ اُسسے انگریزون کا ذکر خیر سنا ۔ انگریزونکی طرف سے پونان مین جو رزیڈنٹ تھا اُسنے گورنر جنرل کو اِس امر کی کہ اندنون سلطان اور مرہٹون مین خفیہ خط کتابت ہی اطلاع کی صلح و آشتی

کے عہد و پیمان درمیان آنے کے بعد بھی سنہ ۱۷۹۶ تک کوئی ایسا مرد
وصوبہ یا رئیس و امیر کیا ایران کیا ہندوستان کیا دکھن کیا کوہستان نیپال
نہ تھا جسکے پاس سلطان کا نامہ یا ایلچی اس پیغام کے ساتھ بھیجا نہ گیا کہ و
سلطان کے ساتھ متفق ہو کر قوم انگریز بزثروت طلب کو ہندوستان سے نکا
مین کوشش کرین ' بہرکیف ایسا معلوم ہوتا ہی کہ اندنون سلطان کا اختر طا
اوج سعادت پر تھا جو انگریزون کے ہواخواہون کی سرکارون مین باہم نزاع ا
ورخشے واقع ہوئے ' جسنے اُس قوم کی بدخواہی کو نئے نئے دشمن نکلے ' تفص
اُسکی یہ ہی کہ در سنہ ۱۷۹۴ جب رامپور مین رہیلے پٹھانون کا سردار فیض
خان مرگیا اور اُسکا بڑا بیٹا مسند حکومت پر بیٹھا ' جب یہ سردارزادہ اُس
چھوٹے بھائی غلام محمد خان کے جاسوسون کے ہاتھون مقتول اور غلام محمد
مسند ریاست پر مستقل ہوا ' تب انگریزون نے اُس مقتول کے لڑکے
کمک کو آکر غلام محمد خان کو لڑائی مین شکست دینے کے بعد ' گرفتار کر
روانہ کیا پر یہان وہ حج کرنے کے بہانے مکے جانے کے لئے انگریزون سے رخص
لیکر جہاز پر سوار ہوا ' اور قضاکار یا باختیار کسی بندر مین جو ٹیپو سلطان کے
مین تھا مکہ سمجھ جہاز سے اُتر پڑا ' پھر وہان سے جلد سلطان کے ایلچیون
ہمراہ کابل کو روانہ ہوا ' اب وہان اُسنے پہنچکر انگریزون کی بیخ کنی
درپی ہو کر زمان شاہ والی کابل کو اس بات پر تحریض کیا کہ آپ ہندو
کے تاخت تاراج کرنے کے لیے لشکرکشی کیجئے انشاءاللہ تعا
دلی مین آپ کے پہنچتے جتنے رہیلے پٹھان ہمین سبکے سب آپ کے
ہمقدم ہو جائینگے اور پونا مین پیشوا کے ارکان دولت ' جو دو
رام سیندھیا کی بڑی بڑی فتحون اور کثرت سپاہ کو دیکھ دیکھ ر

کی آگ سے جل بھن رہے تھے اُسّے طالب خراج ہوئے جسپر یہ سردار اپنا ہی مبلغ خطیر از روے حساب زمانہ گذشتہ اُس سرکار کے ذمّے پانا ادّعا کر ایک لشکر جرّار ہمراہ لے پیشوا کے دار الملک کی طرف اِس قصد پر کہ تا وار کے زور سے اپنے دعوے کو ثابت کرے روانہ ہوا۔ اِس طرح پیشوا کے امیرون مین سے بھی ایسا قوی حریف پیدا ہوا جسنے اِس ریاست کی جمعیّت مین پھوٹ ڈالی اور اسی وقت سے پیشوا کے ارکان دولت مین خلاف و نزاع پیدا ہوا اور اُسکی ریاست مین اختلال آیا خیر یونان کا تو اِنھون یہ حال تھا۔ اب ریاست حیدر آباد کی روداد سنئے کہ اِس ایّام مین چون صبح جوانی نواب نظام علی خان کی شام پیری سے مبدّل ہو چکی تھی اور اقسام طرح کے رنج و بیماریان اُسپر مستولی ہوئی تھین اُسکے فرزند کہ ثروت و حشمت کے آرزومند اور مسند ریاست کے مشتاق اور ہر سمت سے استعانت و کمک کے جویان تھے۔ سلطان نے اِس فرصت کو غنیمت سمجھ خفیہ امیرزادہ فریدون جاہ کی طرفداری اختیار کر سیّد غفّار سپہسالار کو انبوہ لشکر کے ساتھ اپنے باجگزار صوبون سے تحصیل خراج کے بہانے سے اُس طرف روانہ کیا اور خلوت مین اِس سردار کو حسن و قبح اِس امر کا بخوبی سمجھا بجھا دیا تا وہ اِس بات مین کمال ہوشیاری سے جو کچھ مصلحت جانے بلا تاخیر بجالاے اِدھر انگریز لوگ یہ سب احوال دیکھ سن شدّت سے بدگمان اور حربی ساز و یراق کی طیّاری مین سرگرم ہوے سنہ ۱۷۹۷ کے اوائل مین لشکر پٹھانون کا جن کا زمان شاہ سپہسالار تھا اٹک ندّی پار ہو دلّی کی جانب روانہ ہوا لیکن پنجابی و نانک شاہیون کے مقابلے اور مقاتلے کے سبب نامراد پھر گیا گمان غالب ہی کہ زمان شاہ کا یہ قصد کرنا سلطان کے استدعا سے عمل مین آیا تھا بہر تقدیر ظہور سے اِس

واقعے سے کے ایسا انگریزون کے دلون پر خوف وبیم مستولی کیا کہ ان
آشکارا ایک بڑی جمعیّت سپاہیون کی مہدی گھاٹ مین گنگا کے پچھم
پر اُسکے مدافعے کو جمع کیا سلطان کی فکر و تدبیر اور اِندنون اُسکی
حرکت سے اگرچہ زمان شاہ کے ساتھ اُسکے نامہ پیام کا حال اُسوقت
تھا یہہ قیاس کیا جاتاہی کہ سلطان یہہ ارادہ رکھتا تھا کہ ایسے قابو کو جو اُ
ہاتھ سے نہ دے اور کرناٹک پر چڑھائی کرے اِس لیئے مدراس کی پلٹن
بھیجا گیا کہ جلد جنگ و پیکار کے لیئے مستعد ہو جائین ہندستان سے
کی فوجون کا پھر جانا اور فریدون جاہ کے ساتھ سلطان کی خفیہ سازش و
فاش ہونا قبل اِسکے کہ کچھ اُسکا نتیجہ ظہور مین آسے اور خائف ہ
انگریزی پلٹنون کا طور دیکھکر جو حرب و پیکار پر طیار ہو رہی تھین یے سب
سلطان کو انگریزون سے آغاز جنگ کرنے مین مانع آئے تھے کئی مہ
سلطان نے خفیہ اپنے سفیرون کو جزیرۂ ماریطس مین قوم فرانس
پاس سر نو بنیاد اتحاد کے محکم کرنے کے لیئے بھیجکر دس ہزار
اور تیس ہزار حبشی سپاہیون کی کمک اُن سے طلب کی تھی
کے کھل جانے اور سلطان کو فرانسیسون کے مدد بھیجنے کے با
اُسنے انگریزون سے انتقام کشی لازم جانا سنہ ١٧٩٨ کے جون
ہندستان کے گورنر جنریل کو جزیرۂ ماریطس مین ٹیپو سلطان کے س
کے جانے اور دوسرے مراتب کی خبر ہو گئی جب تو انگریزی ر
کونسل سے جنگی فوج کے اکٹھا کرنے کے لیئے حکم ہوا ہندستان ۔
نے جو احتیاطاً اس مُہم مین منصوبہ باندھا تھا یہہ تدبیر فقط اُسکے قلمرو سے
نتھی بلکہ ایسی کوشش عمل مین آئی تھی کہ سلطان کے بالکل یارو اِ

فرانسیس لوگ جو سرکار حیدرآباد مین تھے ایک قلم مستاصل کیئے جاوین اور نواب
نظام علی خان کو اِس بات پر راضی کیا جاوے کہ وہ انگریزون کے سب دشمنون کے
توڑنے اور شکست دینے مین اُنکے ساتھ شریک و معاون رہے اور پونان کی
ریاست مین جو باہم پھوٹ واقع ہوئی ہی اِس خرخشے کے مٹانے کا بھی
بند و بست ہو چکا تھا، پر اِس جہت سے کہ مرہٹے کے سردار آپس مین بدگمانی
و نفاق رکھتے تھے اور بعض اُنمین سے سلطان کے خیرخواہ بھی تھے، پیشوا کو
اِس مقدمے مین قدم رکھنے کی طاقت نتھی کہ باوجود ایسے خلاف نزاع خانگی کے
اپنے قول قرار کو انگریزون سے نباہے یا اِس لڑائی مین اُنکے متفق ہو ہرچند گورنر
جنریل اِس طور پر دشمن شکنی کا سامان آمادہ کر چکا تھا با وصف اِسکے اِس مہم پر
چونکہ بڑے خرچ کا سامھنا تھا پیش دستی کرنے سے اپنے کو روکے ہوئے تھا،
آخر یہ مناسب سمجھا کہ پہلے سلطان سے آشتی کی راہ کھولے تا وہ فیمابین کی اِس
جنگ و پرخاش کو معقول طور پر فیصل اور شر و فساد سے دست بردار ہو کر سر نو
جدید و معقول شرطون کے موافق بنیاد آشتی کی قایم کرے، چنانچہ اُسنے اِسی
نیت سے کئی نامے سلطان کے پاس بھیجے اور جنگ و جدل کا مطلق اُنمین
ذکر نکیا بلکہ بے اُسکے کہ بو اِس امر کی پائی جاوے صاف صاف عبارت اور رہی
انداز سے لکھکر سلطان کی اطلاع کے لیئے اتنے ہی پر اکتفا کیا کہ قوم فرانسیس کے
ساتھ آپ کے نامہ و پیام کا من و عن حال واضح ہوا اب التماس یہ ہی کہ میجر
ڈفطن معتمد سردارون کی جانب سے بارگاہ سلطانی مین بھیجا جاوے تا مقدمات
متنازع فیہا کا بخوبی تصفیہ عمل مین آوے، لیکن سلطان کے نامے جو اِن مکتوبون کے
جواب مین بھیجے گیئے یک قلم بہانے اور بناوٹ پر مشتمل تھے اور میجر مذکور
کے آنے کا مطلق ابا کیا تھا اِس اثنا مین گورنر جنریل کو خبر ہوئی کہ فرانسیس کی

فوج نے مصر کے ملکون کی سمت کوچ کیا اور موشیر ڈوبک فرانس
ریاست کی طرف سلطان کی جانب سے بطور ایلچی گری کے طرنکبار
پرسوار ہوا ' اِن خبرون کے سنتے سے فبروری مہینے سنہ ۱۷۹۹ مین کہ
انگریزی پلٹنین اور دوسرے عہدسردارون کی فوجین سلطانی
چڑھائی کرنے کے لیئے مستعد ہو جائین اور اِس امرمین تاخیرکو ناجا
اِسی بیچ مین گورنر جنریل کو سلطان کا ایک مکتوب اِس مضمون کا پہنچا
ہمیشہ سے میری طبیعت سیر و شکار کی راغب ہی اندنون
اِسی ارادے پر شہر سے باہر ڈیرا کیا ہی ' لازم کہ میجر ڈفطن
ساز و سامان کے ساتھ میرے پاس بھیجا جاوے ' فبروری کی گ
کو جنریل ہارس کی سرکردگی مین ویلور سے ایک فوج کوچ کر اٹھا
کو مقام کاریمنگالم مین نظام علی خان کے لشکر سے جو چھ ہزار سپاہی -
مارچ کی چوتھی تاریخ نے فوجین متصل رباکاتا کے میسور کی سرحد مین آ اُتری ن
ایک مکتوب گورنر جنریل کی طرف سے سلطان کے پاس بھیجا گیا اِس
کہ نامہ آپ کا پہنچا ' اور باقی شرح و احوال جنریل ہارس کی معرفت آپکے خد
روشن ہو جائیگا ' پانچوین کو قلعۂ نیلدرگم اور انچیٹی مسخر کرنے کے -
جنگ و پیکار کا قائم ہوا ' نوین تاریخ افواج متفقہ جسمین سینتیس ہز
جنگجو تھے کلانکالیم کی نواح مین اکٹھی ہوئین بنبئی کی فوج قریب سا
ساہیون کے قبل اِسکے ساحل ملیبار سے کوچ کرکے کورگ کے
سرزمین مین پہنچ سیداپور اور سیداسیر کی راہ مین آ اُتری تھی ' جب
کے اعداد اِس کثرت سے پہنچے ' اُنکے مقابل سلطانی سپاہ کی جمعیت
کم تھی ' سلطان نے اپنے قلمرو کے گرد و نواح مین دشمنون کی گھیر

خبر سن کر اپنے لشکر کے بڑے جمعیت سے کوچ کر مقام ماڈور مین بنگلور جانے کی شاہراہ کے نزدیک خیمہ کیا اور یہان سے اپنے سوارون کے کتنے غول کو جا بجا بھیجا کہ اُن سرحدون کے اُجاڑنے اور دشمنون کے رستے مین جسقدر علوفہ و اذوقہ پائین اُسکے جلا دینے مین سعی کرین، اِسی مقام مین جاسوس خبر لائے کہ بمبئی کی فوج، مملکت محروسہ کے پورب سرحد کے متصّل پہنچی اور کئی توپلی ہوکر سید اسیر سیدا پور اہموتینت مین اُتری ہی، تب سلطان والا شان نے مارچ کی تیسری کو ماڈور سے کوچ کر کے بارادہ جنگ اپنی فوجون کی کہ بارہ ہزار جوان جرّار تھے پراگندہ کر ایک جنگل کی طرف پناہ کے لیئے آگے کا قصد کیا، اور انگریزی تین پلٹن کے ہراول کو جسکا لفٹنٹ کرنیل مانٹریسار سرغنہ تھا دوڑ مار گھیر لیا، ہرچند اُن لوگون نے بڑے استقلال و جوانمردی سے اپنے بچاو کی تدبیرین کی تھین باوجود اِسکے سبکے سب ضرور مارے جاتے اگر جنرل اسٹوارٹ فوج عظیم لیکر اُنکی پشتی و مدد کو نہ پہنچتا، آخر افواج سلطانی بڑی کشش و کوشش کر کے کھیت چھوڑ نکلی، سلطان نے بعد اِس شکست کے پریاپاٹم کی طرف مراجعت کی، اور وہان پہنچکر مارچ مہینے کی گیارھوین تک ڈیرا کر سرینگپٹن کا عزم کیا پھر یہان سے بھی اپنے لشکریون کو چار دن آسایش و آرام کی فرصت دیکر اُس فوج کے مقابلے کے ارادے جسکا جنرل ہارس سر لشکر تھا کوچ کیا، دسوین مارچ کو افواج متّفقہ نے مقام ملا منگالم سے کوچ اور چودھوین کو منگلور کی اطراف مین آکر مقام کیا، اِس چار دن کے عرصے مین سلطانی سوارون نے نہایت چالاکی و چستی سے ہر جنس کے غلّے علوفے کے برباد کرنے اور اُن دیہات کے جلانے مین جو اعدا کی فوجون کے گذرنے کے رستے مین تھے قصور نہ کیا، پندرھوین تاریخ تک افواج متّفقہ

اِس مقام مین اُتری ہوئی تھین اُسے سلطانی سوارون کے رسالے دار نے
یہہ قیاس کیا کہ اِس اقامت سے اُن فوجون کے سردارون کا یہہ ارادہ
ہی کروے بنگلور کو اپنے لشکر کا ذخیرہ خانہ بنائین ، تب اُسنے اُسکے
نواح کے کل دہات مین آگ لگا دی سولہوین کو جنرل ہارس کانکیلی اور
پیتنا کے رستے سے سرینگپتن روانہ ہوا تیسوین مارچ کو سلطان کی طرف
افواج حریف کے مدافعے کے باب مین بڑی سستی اور فروگذاشت
ہوئی کہ اُسنے مادّور ندّی کنارے کی نہایت مضبوط و محکم منزلگاہ جہان
دشمنون کو اُس گھاٹ پار ہوتے بخوبی روک سکتا چھوڑ کر مقام ملوالی
ڈیرا کیا ، دوسرے دن افواج متّفقہ اُسی مقام مین جہان پہلے سلطانی
پڑا تھا آ اُتری ، ستائیسوین کو جنرل ہارس نے ملوالی کی جانب کوچ
یہان پہنچکر دیکھا کہ افواج سلطانی توپ و تفنگ لئے مستعد بجنگ ہے
ساتھ ہی اُسکے اُن لوگون نے گولے اور گولیونکی بشدّت مار شروع
اعدا بھی سرگرمی سے مقابلہ کرنے مین نچوکے ، آخر جنرل ہارس
اپنے سپاہیون کو ڈیرے کی طرف پھر جانیکا حکم دیا ، اِس لڑا
سلطانی تین سپہسالار اور ایک ہزار جوان کام آئے ، اُنتیسو
افواج متّفقہ کاوبری ندّی سے پار ہونے لگی ، سلطان اپنے پیاد
توپخانے سمیت سرینگپتن جانے کا حکم دے آپ سوارون کی ج
ہمراہ لے ندّی پار ہوا اور اپریل کی دوسری اِس قدر قریب جا
اُسنے انگریزی پلٹنون کے تئین دیکھکر اپنے پیدلون کو قلعے کے پورب او
النگ کے متّصل اُترنے اور اعدا کے مدافعے کے لئیے مامور کیا ، پانچو
جنریل ہارس کے ساتھ کے سپاہیون نے سرینگپتن کے پچھم طرف

سامھنے ایک محکم جگھہ مین آکر مقام کیا، دوسرے دن جنرل مذکور نے بڑی جرأت سے سامھنا کرا فواج سلطانی کے ایک گروہ کو جو انگریزی لشکرگاہ کے مقابل نالے اور اُجاڑ بستیون مین اُترے ہوئے تھے اُنکی جگھہ سے ہٹا دیا، سلطان نے اعدا کے مقام کو جو خوب غور کرکے دیکھا تو معلوم کیا کہ اُنکے مدافعے کے واسطے دو مورچے جو دکھن اور پورب طرف بنوائے گئے ہین کچھ مفید مطلب نہونگے، اِس لیئے قلعے کے پچھم اور ندّی کے دونون کنارے پر دو نئی کھائی کھدوائی، ندّی کے پچھم کنارے کی خندق تو پریاپاٹم کے پل سے کاویری کے دکھن کنارے تک ممتد تھی اور دردوبست وہ سرزمین جسپر گذشتہ محاصرے کے زمانے مین سواران سلطانی متصرّف تھے اِس احاطے کے اندر تھی، چھٹھی کو جنرل فلائڈ سوارون کے چار رسالے معیت پریاپاٹم کے رستے اِس ارادے سے بھیجا گیا کہ بنبئی کی فوج سے جاملے، سلطان نے یہہ خبر سنتے ہی جنرل کی افواج کے تعاقب کے واسطے اپنے سوارون کو میر قمرالدّین خان کی سپہسالاری مین روانہ کیا اور یہہ فرمایا کہ اگرتم سے ہوسکے تو اعدا کی اِن دونون جمعیّت کو باہم اکٹھی ہونے ندینا، ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اِس مادّے مین سپہسالار مذکور کی کوشش وتدبیر ہرگز اُسکے مخدوم کی خواہش واہتمام کے موافق ظہور مین نہ آئی کیونکہ خان موصوف اُسوقت جنرل کی فوج تک پہنچا جب بنبئی کی پلٹن اُسسے مل چکی تھی، اور یہہ پہنچنا بھی اُسکا، مقابلے ومدافعے کے قصد سے نتھا بلکہ صرف اُس فوج کی پچھلی طرف سے پس ماندون کے قتل کرنے اور بہیر وبنگاہ کے کچھ اسباب لے لینے کی گھات مین رہا، جون کی نوین کو سلطان نے اعدا کے اژدہام سے متحیّر ہوکر چاہا کہ انگریزی سپہسالار کے ساتھہ خط کتابت کی راہ نکالے اِس لیئے اُسکو ایک نامہ لکھا اِس مضمون کا

کہ گورنر جنریل لارد مارنگٹن بہادر نے ہمارے پاس ایک مکتوب بھیجا تھا
نقل آپ کے دریافت کرنے کے لیئے ملفوف بھیجی جاتی ہی مجھے اس حا
اطلاع دیجیئیگا کہ ہمارے ممالک محروسہ پر انگریزونکے لشکر کشی کرنے کا سبب
حالانکہ مین اپنے قول قرار کی شرطون پر جیسا کہ چاہیئے قائم ہون زیاد
جاے جنریل ہارس نے اتناہی مختصر جواب لکھا کہ آپ گورنر جنریل
مکتوبون کو خوب ملاحظہ فرمائیے اس مین ہر امر کو بتصریح و تفصیل مندرج
گیارھوین کو مورچے اور نئی کھائی جزیرے کے گرد بگرد طیار ہو چکی اور
پیدلون کی افواج مین سے کچھ لوگ بھی اس مین جار ہے دوسرے دن حسب
سلطان کے انگریزی لشکر پر گولے برسانے لگے لیکن اُسسے کچھ فائد
چودھوین کو بنبئی کی پلٹن جنریل ہارس کی فوجون سے آملی سولہوین تار
سب کاویری ندی پار ہوکر اُسکے اُتر کنارے پر ایک محکم جگہ مین آر ہے سلطا
کر حصار پر سے آنکا آنا دیکھا تھا ترنت اپنی سپاہ کے ایک غول کو ندی پار
اور اکرام نامے گانون مین مورچہ بنانے کا حکم کیا لیکن اُدھر سے جنریل اس
نے دھاوا مار اِنھین ناکام پھرا دیا بائیسوین کو جنریل ہارس نے ندی
دکھن پچھم کنارے کے مورچے کو باوجودیکہ وہان ایک ہزار آٹھ
سلطانی سپاہی تھے ہتیا کرلیا سلطان نے جو اعدا کی طرف سے یہ دراز
دیکھی تو اس کا بدلا لینے کے واسطے چھہ ہزار جری پیدلون کو ج
پیشرو سردار قوم فرانسیس سے تھے ندی پار ہونے اور رات کے
اندھیارے مین جنریل اسطوارط کی فوج پر حملہ کرنے کے لیئے حکم دیا
اِس مہم کا منیر غلام حسین اور محمد حلیم کے ذمّے ہوا جو دونون نامور سر
تھے اِن لوگون نے بڑی دلیری و بہادری سے بنبئی کی فوج پر دو د

لیکن اتنی کی کئی ساعت مین چھہ یا سات ہزار آدمی قتل کروا جنرل اسٹوارٹ
کی آمد سے اپنی کل فوج سمیت بازگشت کی ، بیسوین تاریخ سلطان نے پھر
ایک مکتوب جنرل ہارس کو لکھکر صلح کی استدعا کی ، بائیسوین کو سوّدہ اس
صلحنامے کا گیارہ شرطون پر مشتمل جن پر سرداران ہمعہد متّفق ہوئے تھے
کہ اگر سلطان اِن باتون کو منظور کرے تو پھر آپس مین مصالحہ ہوگا سلطان
کے پاس پہنچا ، اِن شرائط مین بڑی شرطین یہ تھین کہ سلطان یک قلم
فرنگستانیون کو جو اُسکے نوکر ہین اپنے خدمت سے برطرف کردے ، فرانسیسون
کے ساتھ کچھ خط کتابت نرکھے ، اپنا آدھا ملک ہمعہد سردارون کے حوالہ کرنے
اور دو کروڑ روپیہ دینے کا وعدہ کرے ، اِس طور پر کہ نصف سر دست نقد
دے اور نصف چھہ مہینے کے عرصے مین ادا کرے ، اور بالکل اسیرون کو
چھوڑ دے ، اپنے چار فرزند اور چار شخص نامی منصبدار کو احتیاطاً عہود مقرّرہ
کے بخوبی انجام پانے کے لیئے یہان بھیج دے ، سلطان کو اِن شرطون کے منظور
کرنے کے باب مین ایک دن رات کی فرصت دی گئی تھی ، نوین تاریخ جسوقت
سلطانی افواج کی ایک جماعت مورچے والی کھائی اور ایک طرف ندّی کے
پچھم کنارے کے مورچے کو متصرّف اور قلعے کے سرکوب دمدمون کے
بنانے سے مانع و مزاحم تھی اور اُس کھائی کی نگہبانی پر سیّد غفّار ڈیڑھ ہزار
جوانون سے مامور تھا جنرل ہارس نے اپنے سپاہیون کو اُس گروہ پر حملہ کرنے
کے لیئے فرمایا چنانچہ چھبیسوین کو اِن لوگون نے ہلّا کیا ، اگرچہ سلطان کے
سپاہی بھی اِس لڑائی مین بڑی جانفشانی سے خوب ہی لڑے پر حریف کے
حملون کے مدافعے پر قادر نہوئے ، آخر جب ڈیڑھ سی جوان کھیت آئے ، تب
وے وہان سے پھر کر ندّی پار ہوئے ، اٹھائیسوین کو سلطان نے جنرل ہارس کے

قیاس مین نہین آتا کہ دن کو وے تاخت کرین اور رات کے وقت تو خود ا
خبرداری کی جائیگی کہ دشمنون کا کوئی حملہ پیش رفت نہوگا، یہان یہ
ہو رہی تھی جو خبر آئی کہ سید غفار گولا کھا کر مارا پڑا سلطان اِس حادثۂ جار
کے سنتے ہی نہایت اندوھگین ہوا اور فرمانے لگا کہ سیّد غفّار ایک
جری تھا موت سے ڈرتا نتھا آخر درجۂ شہادت کا پایا محمد قاسم کو کہو کہ
قایم مقام اُن سپاہیون کی سرداری مین جو حصار کے رکھنے پر تعینات
سرگرم ہو، اِس اثنا مین سلطان کے کان مین قبل اُسکے کہ خاصہ نوش جان ؤ
سے فارغ ہو آوازبڑے غل اور شور کی پہنچی، تب اُسنے فی الفور رکھانا کھ
کھاتے ہاتھ دھو یا تلوار بر تلے مین ڈالی اور اپنی بندوقون کے بھرنے کو حا
بعد اُسکے فصیل کے دکھن کی راہ ہو کر پچھم جانب کے ٹوٹے حصار کا قص
اُسکے پیچھے پیچھے بہت سے ملازم و خدمتگار بھی جنگ کے حربے اور ہتھیار
گئے، اور کئی سپہدار بھی چیدہ چیدہ جوانون کا ایک غول لیئے اُسکے ہ
ہوئے، جب سلطان اِس حصار کے قریب پہنچا تو اُسنے بھگیڑ ون کی
جماعت کو دیکھا اور معلوم کیا کہ انگریزی ہلّے والے پہلی صف کے سپاہ
ٹوٹی دیوار کے رستے اندر آکر فصیل پر چڑھے جبین، چاہا کہ اُنھین بھاگنے سے رو
چنانچہ اِسی ارادے پر دیوار کے قریب کھڑے ہو کر اُن سہم زدہ فرا
اپنے قول اور فعل مردانے سے دل دیتا اور بھاگنے سے منع کرتا تھا او
عرصے مین کئی بار حریف کی جماعت پر بندوق داغی اور سپاہ غنیم کے کئی سپ
مار گرایا باوجود اِس تگاپو کے جب حریف کی سپاہ سلطان کے قریب آ
اکثر لوگ اُسکے بہادرون اور منصبدارن مین سے سلطان کو چھوڑ جی ج
بھاگے اور سپاہیون مین سے بھی کوئی ساتھ نرہا تاہم اُسنے اپنی جگہہ سے پ

ہونے کو آئین حمیّت و شجاعت مین ننگ اپنے مرتبے کا جانا، اسی مابین مین دشمن کی سپاہ نے دروازے کے آدمیون پر گولیان مارین جسّے ایک گولی سلطان کے سینے کی بائین جانب آلگی، باوصف اسکے چاہا کہ بزور وہانسے باہر آئے ولیکن اسی جد و جہد مین فرنگستانی سپاہیون کے ایک غول نے دروازے کے اندر سے بندوقین سرکین ایک گولی سلطان کے زانو مین دوسری گولی داہنے پہلو مین لگی، اور گھوڑا بھی زخمی ہوکر بیٹھ گیا، سلطان زین پر سے زمین پر گر پڑا اس دردناک حالت مین ایک ملازم نے سلطان کی خدمت مین عرض کیا کہ کاش اسوقت بھی خود بدولت انگریزونکے نزدیک تشریف لیچلین وے البتّہ جناب عالی کے وقار و تمکین کے لایق ہرطرح کی رعایت و پاس کرینگے، لیکن اُسنے اپنی غیرت سلطانی کے سبب بڑی حقارت کے ساتھ اس امر سے ابا کیا، اس روداد پر بھی دیر نہین ہوئی تھی کہ فرنگی سپاہیون کا ایک جتھا اس رستے آنکلا، انمین سے ایک نے شمشیر سلطانی کی بیش قیمتی دوال کو دیکھکر اُسکے لینے کا قصد کیا پر سلطان نے اُس زخم کی حالت مین بھی کہ ابھی قبضہ تلوار کا اُسکے ہاتھ سے نہین چھوٹا تھا، لپک کر اُس حریص سپاہی پر وار کر کے گھٹنے کے قریب ایک زخم کاری مارا تب اُسنے ترنت اپنی بندوق سلطان پر چھوڑی گولی اُسکی سلطان کے ماتھے پر آلگی جسّے وہ بہادر جان بحق تسلیم کی، جب انگریزون نے سریرنگپٹن کا قلعہ بخوبی عمل کرلیا، اور سلطان کے مارے جانے کا احوال معلوم کیا تو اُسکے دوسرے دن جنرل بیرڈ نے شام کے وقت سلطان کے قلعہ دار اور نوکرون اور دو شاہزادے صحبت اُس دروازے پر جہان اُس شہید کی لاش پڑی تھی آکر بڑی تلاش سے اُسکے جسد پاک کو اور مقتولون کے درمیان سے نکالا، بشرہ سلطان کا مطلق متغیر نہوا تھا، مگر شجاعت و پردلی کی علامتین ابتک

پائی جاتی تھین ٬ دستار تلوار معہ دوال جواہرنگار اُنمین سے ایک بھ
ناتھی جسم مبارک کو اُسکے ملازمون نے بخوبی پہچانا اور بحفاظت
پالکی کے اندر رات بھر سلطانی قصرمین رکھا ٬ محل شاہی کے ہرمکان پر چوکی
کو سپاہی تعینات ہوگئے تاو دمان شاہی کے باقی ماندون مین سے کوئی
نکل نجاسے اور تمام خزینہ اور بیش قیمتی مال متاع خائنون کے دست
سے محفوظ رہے بعد اُسکے انگریزون کی تجویزسے فوراً سلطان کے سپہسا
اور سردارون کے گھرون پربھی نگہبانی کے واسطے انگریزی سپاہ
ہوئے ٬ یہہ معقول تدبیرجو انگریزون کی طرف سے سلطان کے سرد
اور عمدہ ملازمون کی جان و مال کے بچاو کے باب مین عمل مین آئی
سلطنت میسور کے سر تا سر مسخر کرلینے مین اُنکے لیئے نہایت مفید
کیونکہ جب اُن سردارون نے دیکھا کہ اُنکی عزت و مال کی انگریز
حفاظت کرتے ہیین تب وے از خود بالکل فوجون سمیت جنرل ہارس
مطیع و منقاد ہوگئے سلطانی قلعے مین نو سو اُنیس ضرب توپ نا نو سے
بندوق و قرابین ٬ نرا سی بار و تخانے انگنت گولیان اور گولے زنجیری
و غیرہ نکلے ٬ چونکہ جنرل ہارس نے بتاکید یہہ حکم دیا تھا کہ ہرطرح سے سلطان مرح
نعش کے احترام و تعظیم کرنے مین بھرمقدور قصور نکیاجاے ٬ لہذا
سریرنگپتن کے قاضی القضات نے سلطان فردوس مکان کے کفنانے د
کی شرطون کو بوجہ احسن ادا کیا صرف زر کا کسی نوع سے اِس ماد
ملحوظ نتھا رسمین جنازے کی جو پچھلی سواری اُس سلطان زیبندہ تخت و
کی تھی ایسے توزک اور شان سے کہ اِس حالت و وقت کے شایان تھی
مین آئین سے مہینے کی پانچوین ظہر کے وقت سلطان کی لاش جو اُسکے نو

کے کندھے پر تھی اور فرنگی سپاہیون کی چار کنپنی سرداروں معیت اُنکے ہمراہ، قلعے سے روانہ ہوئی، جنازے کے پیچھے پیچھے شاہزادہ عبدالخالق فرزند دوم سلطان مرحوم کا بڑے سوز و گداز سے گریہ وزاری کرتا تھا اور قلعہ دار و قاضی مفتی اور سریرنگپتن کے اور مسلمان لوگ پیچھے جاتے تھے جب لال باغ کے دروازے پر جا پہنچے، نظام علی خان کی فوج کے بانکاں سردار اور مسلمان آکر جنازے کے شریک ہوئے، رستے مین جس گلی کوچے سے سلطانی جنازہ گذرا باشندے وہان کے دونون طرف راہون کے کھڑے بڑے اندوہ و سوگواری سے تکٹکی باندھ دیکھتے تھے، بہتیرے خاک مین لوٹ لوٹ پھوٹ پھوٹ روتے اور ہائے ہائے کر سر دھنتے اور خاک اُڑاتے، جب نواب حیدر علی خان خلد مکان کے مقبرے کے دروازے پر جنازہ پہنچا سپاہیون نے دورویہ پرا جما اپنے ہتھیارون کو جھکا تکریم و تعظیم کا دستور ادا کیا، تب قاضی نے جنازے کی نماز پڑھا، آخر اُسکے والد ماجد کی قبر کے نزدیک اُسکو مدفون کیا، پانچ ہزار روپیہ گداؤن بینواؤن کو جو جنازے کے ساتھ ساتھ گئے تھے خیرات کیے گئے، جب سلطان کا جنازہ لیکر لال باغ کو چلے تھے اُس وقت سے لے اِس دم تک کہ جسد پاک اُسکا قبر مین رکھا گیا قلعے سے ماتمی شلک کی توپین برابر سر ہوتی رہین اتفاق سے اُسیدن شام کو بڑا طوفان اُٹھا، ساتھ اُسکے بجلی اور باد و باران بھی تھا، اکثر جگہون مین صاعقہ گرا خصوصاً مسجدون اور دیوانخانہ و محلسرائے سلطانی پر، گویا کہ یہ اُس واقعے کا تتمہ تھا،

---

# قطعه

تاریخ شہادت متضمّن تعزیت بادشاه سلیمان جاه ٹیپو سلطان جنّت آشیان جو شہر ذیقعده سنه ۱۲۱۳ ہجری میں واقع ہوئی

موے کنید اے مہان سینه زنید اے گوان
در غم تاج شہان و اندوه فخر انام
مرگ چنان بازلی واقعهٔ نیست خرد
قتل چنان باسلی خطبی باشد عُظام
کز گہر و از ہنر داشت کلاه و کمر
وز پئی مجد و خطر کوچش بود و مقام
صاحب سیف و قلم واہب کوس و علم
کاسر بیت الصّنم عامر بیت اسلام
سرور والا نسب مہتر زیبا حسب
خسرو بیضا لقب ٹیپو سلطان بنام
حامی دین متین ماحی کفر لعین
وارث تاج و نگین از پدر بوالکرام
والی ملک دکھن حیدر لشکر شکن
چون سمیش بوالحسن صفدر عالی مقام
رزم ندیده چو او پہلوے اعداگداز
بزم ندیده چو او خسروے شیرین کلام

چند نیاورده بزچون او درائی دگر
در فر و برز و هنر کیجکاهی کشنجر ام
ذکر اخبار او شیرین سازد زبان
نشر آثار او مشکین سازد مشام
چون ز جهان بست رخت واد بجا تاج و تخت
با این فرخنده بخت پور مهینش تمام
پیرو گام پدر در ره ننگ و خطر
لیک ازو پیشتر در دین بنهاده گام
قاتل اعدای دین از پئ کسب ثواب
رنجبر و گرم کین از پئ تحصیل نام
از نیرنگ خان جوقی رذل از صغار
و ز مکر ناکسان مشتی نذل از لیام
بر دست دشمنان کامده از هر کران
کشته شد آن پهلوان ناکام و تلخکام
کشته شد ای فغان مظلوم آن نامدار
کور اولت کنیز بود جلاّدش غلام
در صف ناورد و حرب اوّل مردان کار
در هنر طعن و ضرب ثانی دستان سام
با فرس و با حسام بود بجان مهر ورز
در سفر و در حضر مونس شان بر دوام
اسپش تازی نسب تیغش هندی نژاد

اینت جواهرفشان آنت مرصّع سنام

هندی او چون نهنگ تشنهٔ خون عدو

تازی او چون پلنگ گرسنهٔ انتقام

تیغ ورا همقرین همچو دلارام جفت

اسپ ورا زیر زین رانش را گشته رام

سلطان بد شاه مرد وین دو نتاج همش

داشته از مردیش هر دو را شادکام

هر دو بقرّ شش بهم همدم و هم همقدم

این آن را همرکاب آن این را همنیام

بیوه شده هر دو تن از مرگش و ز حزن

چاک زنان پیرهن خاک بسر مستهام

سال شهادت ازان خامهٔ معجز بیان

گشت عزادار هم ادهم گفت وحسام

۱۱۵          ۱۰۹۸

سنة ——————— هجری

۱۲۱۳

سلطان اس جهان گذران سے رحلت کرنے کے زمانے مین پچاس برس -
سن کو پہنچ چکا تها لیکن سلطان شهید کے خاندانکے معتبر لوگون سے یهه معلوم
کروقت شهادت عمر اُسکی چهپن برس کی تهی بشره اُسکا گندمی رنگ، ا
قوی بالا بلند، منهه گول، آنکهین بڑی بڑی اور کالی، ناک نکیلی اند کے مابل بک
جسنے چهرے کی شکوه کو دوبالا کیا تها موچهین لنبی رکهتا اور ڈاڑهی کو ترشواتا تها



TIPPOO SULTAUN,

FROM AN ORIGINAL PAINTING, PRESENTED BY LIEUT. COLONEL DOVETON TO THE MOST NOBLE MARQUIS WELLESLEY.

فطرت ہی سے چابک و چست تھا گھوڑے کی سواری کا مشتاق اکثر دور تک
پاپیادہ چلنے مین مشتاق دن کے اکثر اوقات کو قرآن شریف کی تلاوت اور کتابونکے
مطالعے مین صرف کرتا اپنے پدر بزرگوار کے حین حیات مین ہردل عزیز تھا، لیکن
بعد اُسکے کہ وہ تخت سلطنت پر بیٹھا اکثر منصبدار اور عالی خاندان والے لوگ
چونکہ سلطان کے اطوار و کردار مین ثبات و قرار نہین دیکھتے تھے اِسلیئے اُسّے
دل برداشتہ و بیزار رہتے با اینہمہ اُسکے ملک کے سب چھوٹے بڑے
مسلمان اِس راہ سے کہ وہ دین و شریعت کی طرفکشی اور اہل اسلام کی
پشتی مین بدل منصرف تھا اُسکے جان نثار و خیر خواہ تھے، اور سلطان موصوف
اِسی دین محمدی کی حمایت کی برکت سے تمکین و وقار کے ساتھ شہادت
کے رتبے عظیم کو حاصل کیا، الحق تمام شمایل روحانی مین اُس بادشاہ کے
جسکو سیر نویسانِ انگریز جبّارون سے سلاطین مشرق کے گنتے ہین تعصّب
و سخت گیری دین اسلام مین سرحد بد ادی و ستمگری کو پہنچی تھی چنانچہ
کہہ سکتے ہین کہ جسطرح عالمگیر کا غایت تعصّب دینی اُسکی سلطنت کا قوی
رخنہ گر واقع ہوا تھا اُسیطرح اِس بادشاہ کی مذہبی سختگیریون نے اُسکی
ریاست کو برباد کیا، دشمنی و عداوت اُسکی انگریزون کے ساتھ جسکا سبب
وہی تعصّب و تشدّد دینی تھا اس مرتبے کو پہنچی تھی، کہ ایک انگریزی کتاب مین
ایک شیر کی تصویر کے تلے جو ایک فرنگی کو دبوچے ہوئے ہی یہہ عبارت لکھی
ہوئی تھی جسکا ترجمہ ٹھیک ٹھیک ہندی مین یہہ ہی

**The following sentences have been taken from the Review of the Origin, Progress, and Result of the decisive War with the late Tippoo Sooltan in Mysore, with Notes by James Salmand Esq. of the Bengal Military Establishment. Printed by Luke Hansard, Lincoln's in Fields Strand London, 1800.**

ایک ارغنون کہ جسے شیر کی ہیئت پر اُستاد نے بنایا ہی اور وہ شیر ایک فرنگی کو دبوچے ہوے ہی '

پیٹ مین اِس شیر کے ساز موسیقی اور سرونکی کنجیان وچونگیان بترتیب چنی ہوئی ہین '

آواز جو اِس ارغنون سے نکلتی ہی ملی ہوئی ہی غرّش سے پلنگ کے اور نالے سے آدمی کے جو ایک بڑی بلا کے پنجے مین گرفتار ہی '

اِس ساز موسیقی کو اُسنے اِسطرح بنایا ہی کہ جب وہ بجتا ہی بیچارہ فرنگی بار بار ہاتھہ اُٹھاتا ہی اور گویا اپنی بیچارگی اور بیکسی کو دکھاتا ہی '

شیر و آدمی اِس ارغنون کا تمام قد باکامل اندام بنایا گیا ہی ٹیپو سلطان کے حکم سے جو دیکھنے سے اِس ساز کے اور سننے سے اُسکی آواز کے ( جسمین فرنگی تو کنایہ ہی قوم انگریز سے اور شیر سرکار خداداد سلطانی سے ) اکثر خوش ہوتا تھا '

یہہ ارغنون بعد فتح سریرنگپتن کے راس محل مین پایا گیا جہان اور بہت سے آلات موسیقی کے رکھے ہوئے تھے '

یہہ ارغنون جو بین اسی موسم کے کوئی جانے والے جہاز پر حضرات ڈیرکٹارس کو انگلستان مین بھیجا جایگا تاوے حضور مین پادشاہ کے گذرانین '

شاہزادے سلطان کی اولاد اور ایک بھائی بعد شہادت سلطان کے
رہوئے اور اپنے اہال و عیال سمیت ویلور کو، پھر کئی برس کے بعد وہان
سنہ ۱۸۰۶ مین بنگالے کی طرف روانہ کیئے گیئے اور اُسکے سرداروں
سپہسالاروں نے امیران ہمعہد سے جاگیرین پائین ؛

## مجمل احوال سلطان فردوس مکان کی اولاد وغیرہ کا ؛

سریرنگپٹن کا قلعہ مفتوح ہوا اور میسور کی ریاست جسکا بانی نواب حیدر علی
ور تھا، بعد ساتھ برس کے تقریباً انگریزون کے قبضۂ اقتدار مین آئی
ک ہند کے ناظم ارل مارننگٹن کی راے صواب انتمانے اُن مہمات
رمیان جو ممالک مفتوحہ کے انتظام و بندوبست سے متعلق تھین اِن دو
ی امرکو مقدم اور اہم سمجھا اور اُنمین متوجہ ہونے کو فرمانروائی کے سود و بہبود
مر سے پرضرور جانا، ایک اُن دونون امر سے یہہ تھا کہ نامی سپہدارونکی
الت و خاطرداری اور صاحب اقتدار قلعداروں کی استرضا و دلجوئی
ر اور دوسرا یہہ کہ نواب حیدر علی خان خلدمکان کے لواحق اور سلطان
س آشیان کے فرزندون و منتسبون کو دارالملک سریرنگپٹن سے
اے ویلور مین جو ریاست مدراس کے متعلق ہی روانہ کرے چنانچہ
کی مدد معاش کے لیئے کنپنی بہادر کی سرکار سے پچاس ہزار روپیہ
مقرر فرمایا اور بعد اِسکے ایک سوپر نٹنڈنٹ بھی مہربان و زبان دان کہ
شاہزادون کی دلجوئی اور خاطرداری کرسکے بھیجا گیا تاکہ لوگ عزت

وحرمت سے بیگانے ملک مین گذران کرین، کئی برس تو اسی طور پر خرّمی
وکامرانی کے ساتھ وہان بسر ہوے یہانتک کہ لارڈ ولیم بنٹنک کی حکومت
مین ایک شورش وہنگامہ واقع ہوا کہ ویلور مین سرکار کمپنی بہادر کے
سپاہیون نے باغی ہو کر بلوا کیا، تفصیل اسکی آیندہ ورقون مین معلوم ہو گی،
ہرچند جناب گورنر بہادر اور مدراس کے ارباب کونسل پر پاکدامنی و
بیگناہی شاہزادون کی اس باب مین بخوبی روشن وہویدا ہو گئی تھی لیکن
احتیاط وحزم کی راہ سے صاحبان کونسل کی رایون مین یہہ امر مستحسن ٹھہرا کہ
دودمان سلطانی کی کئی بیگمات کے سوا سبکے سب شاہزادے کیا صغیر کیا کبیر
اُس قلعے سے بنگالے کی طرف روانہ کیے جائین چنانچہ اسی قصد پر قریب آٹھ
برس کی سکونت کے بعد شاہزادے تری کے رستے اور بیگمات اُنکی
خشکی کی راہ سے کلکتے کو روانہ کی گئین، ان صاحبون کے درمیان نواب کریم شاہ
بہادر چھوٹا بھائی سلطان جنت آشیان کا سب سے بڑا تھا جسکا مختصر احوال
شجاعت اشتمال گذشتہ ورقون مین لکھا گیا، یہہ بزرگ معہ اپنے فرزند
ارجمند نواب صفدر شکوہ عرف غلام علی اور نواب حیدر شکوہ عرف
امام بخش، اور بارہ شہزادے سلطان کی اولاد صلبی اس تفصیل سے،
فتح حیدر سلطان، عبد الخالق سلطان، محی الدین سلطان، معزّ الدین سلطان،
محمد یاسین سلطان، محمد سبحان سلطان، شکر اللہ سلطان، سرور الدین سلطان،
جامع الدین سلطان، منیر الدین سلطان، محمد سلطان، احمد سلطان،
اور چودھوان شخص اُنمین نواب حیدر حسین خان داماد سلطان فردوس مکان کا،
یہ حضرات اپنے لواحق وابستون سمیت سنہ ١٨٠٦ مین کلکتے پہنچکر مقام
رسامین مسکن دلوا دیئے گئے، بعد کتنی مدّت کے نواب سید شہباز مرحوم کے

، یعنے سلطان مغفرت نشان کے نواسے بھی ان لوگوں مین آملے ،
سب شاہزادے آسایش و آرام کے ساتھ نوع بنوع کے ناز و
مین پلے ، رفتہ رفتہ ہر ایک باب مین اُنکے حال پر ہر طرح کی غور و برداخت
اور ایک اسکول بھی مخصوص واسطے تربیت شاہزادون کی اولاد
سرکار دولتمدار کمپنی بہادر کی طرف سے عہد حکومت مین گورنر جنریل
کانڈ بہادر دام اقبالہ کے در سنہ ۱۸۳۸ ع مقرّر ہوا اور استادان کامل
کے نوکر رکھے گئے ، اب وے خرّم و شاد قید و بند سے آزاد بود و باش
لگے ، یے چار شاہزادۂ بزرگ فتح حیدر سلطان ، عبد الخالق سلطان ، محی الدین
معز الدین سلطان ، ہر ایک کی گذران کے واسطے مشاہرہ اڑھائی ہزار
روا حد باقی شہزادون کے لیئے دو ہزار روپیہ جناب لارڈ منطو اور
کونسل کی تجویز سے مقرّر ہوئے ، نواب کریم شاہ و حیدر حسین خان اور
ن کے نواسون کے واسطے بھی معقول تنخواہین معیّن ہوئین ، چنانچہ یے
سب اپنے زمانۂ زندگانی کو سایۂ حمایت و رعایت مین اس دولت ابد
کے بہ عیش و کامرانی بسر کرتے رہے ، اور اب بھی کرتے ہین ، اکثر
سے غریق رحمت ہوئے ، جنکے ایک ایک کے انتقال کی تاریخ و تفصیل
عبد الخالق سلطان سنہ ۱۲۲۲ مین شہر شوّال کے غرّے کے دن
یر کی بیماری کے سبب اِس دار فانی سے دار باقی کا راہی ہوا ، جسّے
یے شاہزادہ منعم الدین اور شاہزادہ مقیم الدین یادگار رہے ، نواب
ین خان داماد سلطان شہید نے بعارضہ سپر زماہ رجب سنہ ۱۲۲۴ مین
لی جسّے ایک بیٹا نواب خیر اللہ خان اور ایک بیٹی یادگار رہین ، محیّ الدین
نے چوتھی ربیع الثانی سنہ ۱۲۲۶ مین اپنے تئین بندوق کی گولی سے

ہلاک کیا، جسّے یے پانچ بیتے شاہزادہ سعید الدین شاہزادہ برہان الدین شاہزادہ
قطب الدین شاہزادہ محمد ٹیپو شاہزادہ غلام دستگیر و کئی بیتیان یادگار رہین،
فتح حیدر سلطان سنہ ۱۲۲۰ مین شہر شعبان کی اکیسوین کو سرسام سکے مرض
مین اِس سرا اسے پر آلام سے منزل دار السّلام کو سدھارا، جسّے بے سات
بیتے شاہزادہ جعفر الدین شاہزادہ محمد باقر شاہزادہ غلام محی الدین شاہزادہ
شہاب الدین شاہزادہ محمد سلطان شاہزادہ سلطان حسین شاہزادہ محمد علی
وکئی بیتیان باقی رہین، معزّ الدین سلطان نے بائیسوین جمادالاول سنہ ۱۲۳۲ مین
ہیضے کے عارضے سے اپنی جان شیرین خالق آسمان و زمین کو سونپی، جسّے بہی ایک
بیتا شاہزادہ نظام الدین اور تین بیتیان یادگار رہین، اگرچہ اِس شاہزادے پر اِس
شبہے کے سبب کہ اُسے اُس بلوا سے عام مین جو ویلور کے درمیان واقع ہوا تھا
شرکت تھی مقام رسامین بہ نسبت اور شاہزادون کے تھوڑے دنون تک
قید و بند مین زیادہ سختگیری عمل مین آئی تھی و لیکن جب اُسکی بیگناہی اور
پاکدامنی کی خبر اُس مادّے مین دار السلطنت لندن سے جہان یہ امر بعد
بڑی تحقیقات کے مقام ثبوت مین پہنچا تھا کمکنے مین آئی تب قید و بند سے اُسنے بھی
رہائی پائی اور دوسرے شاہزادون کی طرح خوش و خرّم و آزاد رہنے لگا،
احمد سلطان دسوین شعبان سنہ ۱۲۳۹ مین بعارضہ سرسام اِس دیر فنا سے دار بقا کو
روانہ ہوا، جسّے تین بیتیان یادگار رہین، نواب کریم شاہ بہادر نے بر اسی
برس کے سن مین جمادی الثانی کے مہینے سنہ ۱۲۴۶ مین اِس عالم ظلمانی سے
عالم نورانی کا رستا لیا، جسّے بے دو بیتے نواب غلام علی و نواب امام بخش اور
دو بیتیان باقی رہین، نواب امام بخش نے بھی سنہ ۱۸۳۲ ع مین انتقال کیا
جسے ایک بیتا نواب نور الحق یادگار رہا، سرور الدین سلطان سنہ ۱۲۴۹ کے

جمادالثانی کی چھٹی کو تپ اور مرگی کی بیماری مین اس جہان غرور سے طرف گلشن راحت و سرور کے روانہ ہوا، جسّے فقط دو بیٹی باقی رہین، شکراللہ سلطان جمادالثانی کی چوبیسوین تاریخ سنہ ۱۲۰۳ مین ہیضے کے عارضے سے اِس شبستان فرودین سے طرف فرازستان برین کے رحلت گزین ہوا، جسّے نے چھہ بیٹے شاہزادہ بشیرالدین شاہزادہ جلال الدین شاہزادہ اعظم الدین شاہزادہ محمد مہدی شاہزادہ وارث الدین شاہزادہ محمود شاہ اور دو بیٹی یادگار رہین، منیرالدین سلطان دوسری رمضان سنہ ۱۲۰۳ مین سپرز کی بیماری مین اِس خاکدان ظلمانی سے عالم نورانی کو گیا، جسّے ایک بیٹا شاہزادہ انور شاہ اور دو بیٹی یادگار رہین، جامع الدین سلطان سنہ ۱۲۰۸ سترھوین شوال کو پارس مین جو فرانسیسون کا دارالملک ہی روضۂ رضوان کا رہنورد ہوا جسّے ایکہی بیٹا شاہزادہ بدرالدین یادگار رہا، سلطان محمد سبحان نے شہر رمضان کی چوبیسوین تاریخ سنہ ۱۲٦۱ مین ہیضے کے عارضے سے تلخابۂ مرگ کا چکھا، جسّے چار بیٹے شاہزادہ شوکت الدین شاہزادہ پاک اختر شاہزادہ اللہ نواز شاہزادہ غلام محمود و کئی بیٹیان یادگار رہین، اور نواب سید شہباز مرحوم کے لڑکون مین سے جو سلطان شہید کے نواسے ہوتے ہین اب صرف یہ تین شاہزادے محمد رفیع الدین محمد رحیم الدین محمد عظیم الدین باقی ہین، اب سلطان جنت آشیان کی اولاد سے یہی دو شاہزادے یاسین سلطان اور محمد سلطان کہ اللہ تعالیٰ اُنکے ایّام حیات کو عمر خضر و الیاس کی سی درازی بخشے، باقی ہین، شاہزادہ یاسین سلطان کے یہ پانچ بیٹے شاہزادہ کیقباد شاہزادہ عالی گوہر شاہزادہ فیروز شاہ شاہزادہ مظفّر شاہ شاہزادہ بہرام شاہ اور کئی بیٹیان زندہ و حاضر ہین، اور شاہزادہ محمد سلطان کے یہ دو بیٹے

شاہزادہ فیروز شاہ شاہزادہ حلیم الزمان اور تین بیٹیان زندہ وحاضرہ
شاہزادہ محمد سلطان عرف شاہزادہ غلام محمد عالی منشی و والا نہادی اور
شناسی وجوادی، نیک نیتی و پاک طینتی، اور محامد اوصاف، و مکارم ا
مین ممتاز و شہرۂ آفاق ہی، ہمیشہ حوصلہ بلند اُسکا خیرات اور حسنات
مائل اور اوقات گرامی نیکنامی کی دولت باقی اور فرخندہ فرجامی کے گوہر بے ب
جستجو مین مصروف، فرزند کلان اُسکا شہزادہ فیروز شاہ جوان رس
پرتمیز ہی. جسمین برگزیدہ سیر شرافت و نجابت کے مجتمع ہوئے ہین
فضائل کسبی نے اُسکے شمائل ذاتی کو دوبالا کیاہی اور فضل وہنر نے
گوہر کو فروغ وضیا بخشا،

شاہزادۂ فرخندہ نہاد غلام محمد کی ابنیہ صوری سے دو مسجد رفیع البناہی، ایک
مقام رسامین نہایت آب و تاب اور بڑی نزہت ولطافت کے ساتھ ج
باندی و رفعت اور تعمیر کی متانت و حصانت وصحن کی وسعت و فضا
قطعے سے جو اس خانۂ پاک کے طیار ہونے کی تاریخ پر ناطق تہی، قدرے ظاہر

## قطعه

تاریخ بنای مسجد جو در سنه ۱۲۰۱
ہجری مقام رسا مین بنائی گئی،

| | |
|---|---|
| نام خدا مسجدی پر ز بہا و صفا | قبلۂ اہل سجو و کعبۂ اہل قیا |
| نامش گردون جناب و منش مینو نشان | رضوان ہر بامداد دادہ ز خلدش صا |
| گرچہ بنای جدید ہمسر بیت العتیق | نیست دوئی در گذر بیت اللہ خوانش |
| جبہت مرہر درش طالب حق را درآ | اینک مروہ صفا زمزم و رکن و مق |



MOHUMED SOOLTAN

SURNAMED

PRINCE GHOOLAM MOHUMED,

SON OF TIPPOO SOOLTAN,

BORN IN MARCH 1795, LIKENESS TAKEN IN APRIL, 1848.



SHAHAZADA MOHUMED FEROZE SHAH,

ELDEST SON OF

PRINCE GHOOLAM MOHUMED,

LIKENESS TAKEN IN APRIL, 1848.

حال بنایش ازان گفت سروش اینچنین      گرنہ دوئی خاستے ثانی بیت الحرام

۱۲۰۳

۲

۱۲۰۱

اور دوسری مسجد ناف شہر دارالامارۂ کلکتے مین ایسے مقام نضارت و لطافت آگین اور موضع فرحت و نشاط قرین پر جسکے دکھن طرف ایک سبزہ زار وسیع الفضا و نزہتگاہ دلکشا ہی جو طراوت و نفاست سے ہوا کے تندرستی و آسایش کا آرامگاہ اور اِس شہر خجستہ بنیاد کے متموّلون اور امیرون کے لیئے صبح و شام کا رمنا ہی؛ چنانچہ یہہ قطعہ اُس مکان میمنت بنیان کے بہت سے محاسن مین سے کچھ بیان کرتا ہی؛

## قطعہ

تاریخ بنای مسجد جسکی تعمیر نے شہر کلکتہ مقام دھرم تلے مین درسنہ ۱۲۰۸ ہجری اتمام پایا؛

ابن سلطان ٹیپوی مغفور      ہم محمد بنام و ہم بہ ثنا
نہ محمد کہ بندہ اش از دل      پیرو دین او بصدق و صفا
کردہ تعمیر این نشیمن پاک      بہر ذکر و نماز و ورد و دعا
ہمچو سبع شداد محکم بام      ہمچو ذات العماد خرّم جا
در تمتّع چو کعبۂ اسلام      در ترفّع چو مسجد اقصا
خویشی چون بمسجد اقصاداشت      دوئی اندر میانہ ناپیدا
گفت روح الامین ازان تاریخ      بہر اتمام او بہ طرز دعا

عمرک الله مسجد الاقصی  بر سول حق و با ہاں عبا

منہ‍ـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــ‍ہ ہجری

۱۲۵۸

فی الواقع ابتک دارالامارہ کلکتے مین اِس خوبی و خوش اسلوبی کی مسجد نہین بنی اور اُس شاہزادۂ عالی ہمت نے بہت سی جایداد واسطے اخراجات مسجد و نیز ایک باغ وسیع معہ تالاب و گھات سنگین گورغریبان کے لیئے وقف کیا ہی

اور اُس شرف رتبۂ سروری کی ابنیہ معنوی سے کتاب فارسی کارنامہ حیدری ہی، جسکا لقب تاریخی تواریخ گزیدہ ۱۲۶۳، اور جسنے اُسکی کمال جہد و اہتمام و جرح و تعدیل سے زیور اختتام و در سنہ ۱۲۶۳ ہجری پیرایہ انطباع پہنا اور یہہ کتاب ہندی کمالات حیدری جسے اُسکے سلیقہ درست و فطرت بلند نے آراستہ و پیراستہ کیا ہی،

---

ترجمہ جلد ثانی کے بارھوین رسالے کا

مارکوئس ویلزلی کے رسالون مین سے،

ارل اف مارننگٹن کی طرف سے، لفطننط جنریل هارس، کرنیل ارثر ویلزلی، انرئبل هنری ویلزلی، لفطننط کرنیل ولیم کرکپاطرک لفطننط کرنیل باری کلوز کو جو امور میسور کے انتظام و بند و بست پرا مین تھے،

صاحبان رحیم دل کریم نہاد

یہہ سند جو اِس نامے کے ساتھ جاتی ہی تمھین اُن حالات سے جنکا اختیار ہمے

تم کفایت شعارون کو دینا مصلحت سمجھا ہی مطلع کریگی، چونکہ میسور کے
امور وابستہ نظم و نسق ایسے آسان و سہل نظر آتے ہیں کہ بغیر حاضر رہنے
مخلص کے سرینگپٹن مین سرانجام پانا اُنکا ممکن ہی، اِس لیئے مین نے مدراس
مین اقامت کا قصد کیا ہی، جو تین شخص امینان مذکور سے کہ بروقت پہنچنے اِس
امے کے سرینگپٹن مین حاضر رہے، چاہیئے کہ ترنت انجام کرنے مین اُن
امور کے جو سند مین مذکور ہوئے ہیں آمادہ ہو جاے اور احکام مرقومہ کو بجا لاے،
ب سرداران ہمعہد مین ملک کا بٹوارا ہونے لگے اِسمین حصہ مرہٹون کا باقی
کھنا البتہ ضرور ہی، اور خاندان سے راجہ میسور کے ایک وارث کا
اج پاٹ پر بٹھانا میرے نزدیک امر اہم جسکے لیئے مین نئے بند و بست کی
نا ڈالتا ہون، دو دن کے عرصے مین اِس امر مہم کی شرطین ٹھہرا اور درست
کرکے تمہارے پاس بھیج دونگا، اِس پیش آیندہ دو کامون مین تاخیر و تساہل
طلقاً جائز نہ سمجھا چاہیئے تا وہ نظم و نسق جو منظور نظر ہی بخوبی انجام ہو، اُن
ونون سے پہلا کام جلیل القدر عہدہ دارون کی دلجوئی و خاطرداری اور رکتنے
صار کے قلعدارون کی استمالت و رضاجوئی ہی جو مسلمان ہیں، اور
وسرا کام سلطان مرحوم کے اہل و عیال کو ملک میسور سے نہایت دلاسائی
رخاطرداری کے ساتھ روانہ کرنا، امر اوّل کے باب مین ہمنے مسٹر ہنری
لیرلی کی خدمت مین میر عالم کے نام کا خط اور نقل نظام الدولہ کے مکتوب کی
راقم سطور کے نام پرہی بھیج دیا ہی، اور مجھے اعتماد ہی کہ تم صاحب لوگ
سکے وسیلے سے نواب میر قمرالدین خان کی رضاجوئی مین اچھی طرح سرگرم
سکتے ہو، اور رہنا اُسکا سرینگپٹن کے درمیان اِس جہت سے کہ اُسکی
ت و آبرو لوگون کے دلون مین ثابت ہی، وہان کے مسلمانون کے ملا لینے

مین بغایت مفید ہوگا، مین چاہتا ہون کہ تم لوگ بہت ہی جلد اُسے اِسپہ
وہ گرم کندیکو چلا جاے، اور دوسرے سرداران اہل اسلام کے ساتھ
قول و قرار پیش کرو کہ اُنکے دلون مین نئے بندوبست کا ذرا بھی خوف
نرہے، اور بعمر مقدور کامون کے انتظام مین سدا اِس امر کا لحاظ رکھیو کہ
اخراجات سرکار کمپنی کے خزانے سے متعلق نہو جائین، اور سلطان کے
سرداروں کا وظیفہ بھی فقط کمپنی بہادر کے ذمّے مقرّر نہو بلکہ سب ا
متفق اور راجہ میسور پر تقسیم کیا جاے اور سلطان مرحوم کے اُن سردا
کے واپس ماندگون کو جو اِس لڑائی مین مارے گئے بھی مناسب وظیفہ
کیا چاہیئے، قلعہ دارون مین سے جن لوگون نے اپنا اپنا حصار حوالے کرد
وے جو ابتک اپنے خاص قلعون پر قابض ہین اِن سبکی اپریل وے م
باقی تنخواہین البتہ کمپنی کی سرکار سے دی جائینگی بلکہ جتنے دنون و
حصارون کی نگہبانی و خبرداری پر تعینات رہینگے مہینا پائینگے، اور مناسب
کہ تم پہلے کام کے انجام دینے کے بعد، دوسرے کام مین کہ سلطان مرحو
اہل خاندان کا روانہ اور اُنکا اسباب و لوازمہ سفر کا طیار کرنا ہی بدل
ہو کر اُن مراتب کو جو اِس مادّے مین لازم و ناگزیر ہین. بجا لائیو، مین اِ
درد انگیز کے سپرد کرنے کے لیئے جسکے بن انجام کئے دلجمعی مقصوّر نہین
کے کارپردازون کے درمیان کسی کو ایسا سر. اور جو اِس بھاری ک
شرطین بجالا سکے نہین دیکھتا، سواے کرنیل ویلزلی کے، اِسواسطے بالکل
ضروری کامون کا اختیار اُسکے ذمّے کرتا ہون، کرنیل دّوطن حصار ویلہ
قلعہ داری پر جو عنقریب سلطان مرحوم کے لواحق و توابع کے رہنے کی جگہہ
مامور ہوا، اور اِن لوگون کے ماہواری وظیفون کا پہنچانا اور ویلور میر

سلیئے ہر طرح کی ضروری چیزون کا طیّار کرنا بھی اِسی کرنیل کے ذمّے ہی ؛ اور یہہ بھی مین چاہتا ہون کہ اُنکے واسطے معقول وظیفہ عالی ہمتون کے حوصلے کے لایق مقرّر کرون ؛ تم صاحبون کو بھی ضرور ہی کہ ہر ایک شاہزادے کی وجہ گذران اور زنانہ اخراجات کے لیئے تجویز کرو کہ کسقدر روپیہ کفایت کرینگے ؛ مگر اِس امر مین یہہ شرط ہی کہ کل اہل خاندان کے وظیفے کے لیئے مبلغ زر عالیانہ تین لاکھ یا نہایت درجے کو چار لاکھ ہون سے زیادہ نہون ؛ سلطان کے فرزندون کو اجازت ہی کہ اپنے اپنے خاص ملازم ساتھ لانے کے واسطے اختیار کرین اِس شرط سے کہ اُنکی ایسی کثرت نہو جسّے سلطان مرحوم کے ہواخواہون کا جتھا طیّار ہونے کا گمان ہو ؛ اور بہتر تو یہہ ہی کہ علی رضا خان جو کمپنی کے ایک خیر خواہون اور شاہزادون کے غمخوارون مین سے ہی ساتھ کر دیا جاے ؛ دودمان سلطان کے ہر ایک گھر کی بیگمات اور اُنکے فرزند جسقدر جلد ترکہ امکان ہی شاہزادون کے ساتھ کر دیئے جائین ؛ کرنیل ویلزلی میری طرف سے بخوبی اُنکے ذہن نشین کریگا کہ کسقدر مجھے پاسداری اور اعانت اُنکی منظور ہی ؛ اور شاہزادون کے نام کا فارسی خط* جو ملفوف ہی اُنھین پہنچا دیگا ؛ اور لفٹننٹ جنریل ہارس امور میسور کے بالفعل کے ہرج مرج مین جو جو مشکل پیش آئیگی اُسکی آسانی کے لیئے ہر طرح کی سعی و کوشش مین کوتاہی نہ کریگا ؛

---

* ترجمہ اُس خط کا ہی جو گورنر جنرل لارڈ مارننگٹن بہادر نے شاہزادون کے خدمت مین لکھا تھا ؛

صاحب نہایت شفیق واستظہار اخلاص کیشون کے سلامت

ہون اِن دنون نواح ویلور مین جو اُس مہربان کی جاے سکونت تجویز ہوئی ہی

حیریت وآسایش کے ساتھ اُس مہربان کے پہنچنے کي خوشخبري سے دل اخ
منزل کو نشاط وخرّمي حاصل هوئي ؛ اب یہ بات خاطر مین گذري که اِسي عرصے
پهر محبّت نامے کے وسیلے دوستي وارتباط کے کتنے مراتب کے لکهنے سے اُس مه
کي تسلّي کرے ؛ آپ بیشک بخوبي خاطر جمع رکهیئے که مخلص همیشه رضا جوئي
نیک اندیشي کے آثار ظاهر کرنے مین مائل ومشغول رهیگا اور منظور سب طر
یہ تها که حتي الامکان اقامت کا مکان تنگ وکلفت نهو چنانچه اِس بند وبست وانتظا
لئے حکم بهي ایسا هي دیا تها که جستجو وتکاپو مین کسي عنوان سے غفلت نهونے پاوے ؛
کارگزاران سرکار کمپني انگریز بهادر کي نیّتین همیشه اُس مهربان کے آرام وآسایش سے زند
کرنے پر متوجه رهینگي ؛ اور لفطننط کرنیل ڈفطن بهادر بهي مدام هر نوع سے حق مهر
مهربان کے حسن سلوک کے لوازم خدمتگزاري بجا لاتیگا ؛ اِس تقدیر مین اُمید نوي هـ
وهان کسي قسم کا تصدیعه وملال اُس مهربان کو نهوگا ؛ اور آپ کي خوشي وراحت بلا تکلف
دوستي مظاهر کي خوشي کا باعث هوگي اور مخلص کو یقین هے که اُس مهربان کے اط
اوصاف جمیله کي ایسي کشش هوگي که مجهے بیش از بیش طریقهٔ اُلفت وارتباط کے آداب
کرنے پر بڑهینگے اور خاص کر یہ امر دل محبت گزین کي رضامندي کا باعث بڑیگا که آپ بے تـ
صاف دلي کي راه سے کرنیل موصوف کے پاس دلي اور مخفي باتون کے بیان کرنے مین
اعتماد واعتبار کو دل مین جگہ دیجئے اور صاحب موصوف اِس آرزومند کے اشارے
موافق جو کبهي اُس مهربان کي خدمت مین کچهہ ظاهر کرے اُسے بگوش رضا سن لـ
اور چشم داشت یہ هے که جب اِس اخلاص شعار سے کسي امر کا اظهار ضرور هو تو اُسے آپ صه
موصوف کي معرفت ظاهر کیجئے آپ کا خیرخواه یہ چاهتا هے که تهوڑے دنون مین کسي صه
کے ساتهہ جسپر اپنا اعتماد هو کچهہ تحفه بطور اپني دوستي کي نشاني کے بهیجکر اپنے د
مسرور ومحفوظ کرے ؛ اُمید که همیشه مخلص کو وهان کي خیریتون کا مشتاق سمجهکے مه
بخشش مکتوبونکے لکهنے سے خرم وخوشدل فرماتے رهیئے اور زیاده کیا لکهے والسلام ؛

(Signed,) MORNINGTON.

مجھے اس امر کے سننے سے بڑا تاسف گذرا کہ سرینگپٹن مسخر ہو جانے کے بعد، سلطان کا زنانہ محل دفینے و خزینے کی طمع سے تلاش کیا گیا اور تم لوگون نے کمپنی کے نام و مرتبے کا پاس نکیا، کیا کہون کہ کسقدر اس بات سے مجھے افسوس ہوا، کاشکے سلطان کے محاسرا کی بیگمات اس سبب سے حیران و پریشان نہ کی جاتین، ہان ہلّے کے ازدحام اور چڑھائی کی دھوم دھام کے زمانے مین بے اختیار اس وضع کی زیادتیان اکثر وقوع مین آتی ہیین، مین سدا اس حسرت و افسوس سے آہ بھرا کرونگا اگر یہ زبردستی جنگ وحرب موقوف ہونے کی دیر کے بعد جب تمام و کمال وہ مقام جسپر جھگڑا تھا ہم پر چھوڑ دیا گیا، اور سبکے سب وضیع و شریف وہان کے ہمارے مطیع و فرمانبردار ہو چکے سرزد ہوئی ہوگی، اگر زنانہ محل سے نفائس سے کوئی بیش قیمتی چیز اور کسی رقم کا زیور اس منحوس گھڑی مین ادھر والون مین سے کسی نے اُٹھالیا ہو تو مجھے کمال اعتماد ہی کہ وہان کا فرمانروا سپہسالار اس مادے کی جستجو کو اپنی ضروری خدمتون سے جان کر اُن چیزون کے پھروا دینے مین قرار واقعی کوشش کریگا، بڑی آرزو سے مجھے اُمید یہ ہی کہ اُسوقت تک کہ وہان سے اُن لوگون کے روانہ ہونے کا دن آسے ہر ایک شاہزادون اور اُنکی مستورات کے مال و متاع کی پاسبانی و چوکی مین بڑی ہشیاری و خبرداری کی جاسے، سلطان مرحوم کے اہل خاندان کو اُنکے مسکن مقرر مین لیجانے کے لئے تمھین جتنے انگریزی سپاہی درکار ہون ضرور سپہسالار فرماندہ سے لیجیو کہ رستے مین کسی طور کے خوف و خطرے کا کھٹکا نرہے، لفظ ٹو قطن کے پہنچنے تک بہتر یہ ہی کہ سپاہیون کے عہدہ دارن مین سے ایک شخص جو اس ملک کی زبانون اور چالون سے خبردار ہو شہزادون

کے ساتھ کردیا جاے اور صوبہ کنڑیکے بنظم و نسق کے باب مین جبتک
میرا کوئی حکم پناؤ لازم ہی کہ اُس مین تمہاری طرف سے کچھ دخل و تصرف نہ
جنریل اسطوارط کو لکھا گیاہی کہ کچھ دنون موافق فرمانے اُس صوبے
انتظام کے کام کو انجام کرے، اور مین تا وقتیکہ اُسکے حالات اُس نو
کے دریافت نکرلون وہان کے دستور و قانون کے باب مین حکم ناطق د
نہین سکتا، اگلے امینون کو جو برطرف کیئے گئے ہمین میری طرف سے بجو
اُنکی کارگزاری کی شاباشی دینا اور اِن خدمات کے عوض مین اُنکو
سلام و شکر پہنچانا، بنیاد اِن ضابطون کی اِس راے پر رکھی گئی ہی کہ و
فرمانروا سپہسالار کو ملکی حکمون اور دیوانی کامون مین ہمیشہ اختیار نرہے اور
سواے ایک عصایا اعتماد کی وردی کے اپنے پاس نرکھے دل مین ایسا گذ
ہی کہ کاش تمہاری کچہری سرینگپٹن سے اُٹھ کے بنگلور کو جاتی تو اُس
سردست ایک فائدہ نفع رسان ہاتھ لگتا یعنے اُسکے ضمن مین سرینگپٹن
غول کے غول مسلمان ساتھ چلے جاتے اِس کام مین نہایت جلد سعی کیاجا
کیونکہ یہہ امر سو رمین ہمارے اطمینان کے واسطے بہت ہی ضرور ہی،

# عہدنامہ یا وثیقہ

عہدنامہ جوہند وستانی انرئبل کنپنی بہادر، اورنواب نظام الدولہ آصفجاہ بہادر، اور پیشوا راو پنڈت پردھان بہادر کے درمیان آپس مین ہمقول و متفق ہونے کے استحکام اور سلطان شہید کے ملکون کے بند و بست وانتظام کے اتمام کے لئے لکھا گیا تھا۔

اس نظر سے کہ سلطان مرحوم نے بغیر اسکے کہ اُنکے ساتھ، امیران ہمعہد کی طرف سے جنگجوئی کے سببون سے کسی طرح کی چھیڑ چھاڑ عمل مین آئی ہو قوم فرانسیس سے ملکر اُنکے سپاہیون کا ایک گروہ انرئبل کنپنی انگریز بہادر اور اُسکے خیرخواہون نظام الدولہ بہادر اور پیشوا راو پنڈت پردھان بہادر کے ساتھ حرب وکارزار کی بنیاد قائم کرنے کے عزم پر اپنے لشکر مین منگوایا، اور انرئبل کنپنی انگریز بہادر اور اُسکے ہواخواہون نے جو اپنی حفاظت و بچاو کے لیئے اُن عزیمتون سے جن پر سلطان نے جماعت فرانسیس کو اپنے ساتھ متفق کیا تھا ضامن اور اول دینے کے باب مین بجا درخواستین کین اور سلطان نے اُنکے اقبال سے پہلو تہی کیا، پس انرئبل کنپنی انگریز بہادر اور نظام الدولہ آصفجاہ نے بیگانی فوجون کے خطرون اور ایسے بیرحم ستمگر دشمنون کے لوٹ و تاراج سے اپنی اپنی خاص حقیت و ملکیت یا سرحدون اور ملکون کی پشتی اور حمایت کے واسطے لشکر متفقہ بہ نیت حرب و نبرد روانہ کیا، اور چونکہ خواہش ایزدی مین انرئبل کنپنی انگریز بہادر اور نواب نظام الدولہ بہادر کے امیران ہمعہد کی فتحیابی وکامیابی اور انکے ہاتھون سلطان مغفور کا قتل اور اُسکی

رعیتون اور متعلقون کا مفاد ہونا مقدّر تھا؛ اور چونکہ امیران ہمداستان یہہ چاہتے
کہ اِس ملکنت و اقتدار جدید کو کہ خداے تعالی نے اُنھین عطا کیا تھا گذری لڑ
کے اخراجات کی تلافی مین اور اپنے اپنے ملکون کی رعیتون اور آس پاس
کے صوبون کے امن چین کے واسطے کام مین لائین؛ لہذا سلطان مرحوم
ملکون کے بندوبست کے واسطے انرُبل کنپنی انگریز بہادر اور نوا
نظام الدولہ آصفجاہ بہادر کے درمیان بالفعل عہد و پیمان باندھا گیا بمعر
لفٹننٹ جنریل ہارس بادشاہ انگلستان کی فوجون اور انرُبل کنپنی انگریز بہاد
اُس فوج کا سپہسالار فرمانروا جو کرناٹک اور ملیبار مین ہین اور انر
کرنیل ارثر ویلزلی اور انرُبل ہنری ویلزلی، اور لفٹننٹ کرنیل ولیم کرکپاطرک
اور لفٹننٹ کرنیل باری کلوز؛ ریطانرُبل ریچارد ارل اف مارننگٹن گورنر جنر
کی طرف سے اور بمعرفتِ نواب میر عالم بہادر نواب نظام الدولہ بہاد
جانب سے تموافق آیندہ شرطون کے کہ تائید ایزدی سے جبتک مہر و ماہ آسم
بر جلوہ گر ہین پایدار و برقرار رہینگی وے اور اُنکی آل اولاد بدل متوجہ رہکر فیما
اِن باتون کی رعایت کرین،

## پہلی شرط

چونکہ دستور عدالت مقتضی اس بات کا ہی کہ سرداران ہمعہد اِس
عہدنامے کے ذریعے سے اپنے اپنے دلی مطالب کے پورا کرنے
جبر نقصان مین اُن اخراجات کے جو خود اُنھین کی حفاظت و پشتی مین ہوئے ہین
اور بھی اپنے خاص ملکون کی قرار واقعی نگہبانی مین کر آگے کو اعدا
بے کھٹکے رہین ضرور کوشش کرین اسبواسطے اِس بات پر اتفاق کیا گیا ہی
فرد آ کی مندرج کی ہوئی سرزمین جسکی تفصیل ذیل مین اِس عہدنامے کے

سلطان مرحوم کے ملکون کی اُن شاہراہون متصیت کہ کمپنی انگریز بہادر یا اُنکے ہوا خواہون یا خراج گزارون کے اُن محالون اور سرکارون سے ملی ہوئی ہین جو درمیان پائین گھاتون کے پورب پچھم کے دونون ساحلون پر ہین یا اُن قلعونسے جو اُن راہونکے آس پاس ہین سرکار انگریز بہادر کے دخل مین رہیگی اور کمپنی انگریز بہادر اِسی سرزمین کے خراج سے نواب حیدر علی خان مغفور کے خاندان اور سلطان مرحوم کے بالکل متعلّقون اور لواحقون کی بخوبی گذران و پرورش کے لیئے معقول خرچ جو دو لاکھ استار ہون سے کم نہوگا ( اور یہ حساب کے روسے دو لاکھ چالیس ہزار کانتریہ ہون ہوتاہی جو سات لاکھ بیس ہزار روپی کے برابر ہی اور قیمت ایک کانتریہ ہون کی تین روپی ) مقرّر کرنے اور اُسکا بار اپنے ذمّے لینے کا اقرار کرتی ہی چنانچہ فرد آمین جو سرزمین مذکور ہوئی ہی اُسکا خراج سنہ ۱۷۹۲ مین سلطان کے تعین کے موافق سات لاکھ پچھتر ہزار ایک سو ستر کانتریہ ہون ہی اِسمین سے بعد منہا کرنے دودمان حیدر علی خان اور سلطان مغفور کی مدد خرچ کے کمپنی بہادر کے حصّے مین پانچ لاکھ سینتیس ہزار ایک سی کانتریہ ہون باقی رہتاہی

دوسری شرط

موافق پہلی شرط کے فرد ب کی لکھی ہوئی سرزمین نواب نظام الدولہ بہادر کے عمل دخل مین اور ہمیشہ اُسکے ملکون کے منضاف رہیگی اور نواب ممدوح اِس سرزمین کے خراج سے میر قمر الدین خان بہادر اور اُسکے اہل و عیال اور متعلقون کی وجہ گذران کے خرچ دینے کا کفیل ہوا ہی اور اِس مطلب کی تکمیل کے لیئے اُسکے واسطے گرم کنڈے مین ایک جاگیر خاص جسکی مالیانہ آمدنی دو لاکھ دس ہزار روپی باستر ہزار کنتریہ ہون ہو الگ کردیگا

اور یہہ بھی اُسکا عہد ہی کہ وہ سوا اِس جاگیر کے خان مذکور کے نام ایک محال بھی اُن سپاہیون کی تنخواہ کے لئے جو سرکار نواب موصوف کی ملازمت کے واسطے جمعیّت معقول میر قمرالدین خان بہادر کی سرداری مین نکاہ رکھی جائیگی مقرر کریگا اور جونکہ زر خراج اِس سرزمین کا جو فرد مین مرقوم ہی سنہ ۱۷۹۲ مین سلطان مرحوم کی تعین کے موافق چھہ لاکھ سات ہزار تین سو بتیس ہی اِس صورت مین میر قمرالدین خان کی خاص جاگیر کے وضع کرنے کے بعد نواب نظام الدولہ بہادر کے حصے مین پانچ لاکھ تینتیس ہزار تین سو بتیس کنتریہ ہون باقی رہیگا ؛

تیسری شرط

کافۂ انام کی رفاہ و آرام اور امیران ہمعہد کے بندوبست کے دوام کی نظر یہہ نیک صلاح ٹھہری ہی کہ سریرنگپٹن کا قلعہ کمپنی بہادر پر چھوڑ دیا جاے اور اِس بات پر اتفاق ہوا ہی کہ وہ قلعہ معہ جزیرہ اور اُس قطعہ زمین کے اُسکے پچھم ہی اور مغرب کی طرف محدود ہی اُس ندی سے کہ میسور نالے کے نام سے مشہور ہی اور جنگل گھاٹ کے قریب کاویری ندی سے جا ملی ہی کمپنی موصوف کے حصے والی سرزمین کے منضاف کیا جائیگا اور ہمیشہ کے واسطے تمام تر اُسی کے عمل دخل مین رہیگا ؛

چوتھی شرط

یہہ ہی کہ میسور مین بالتخصیص ایک علاحدہ حاکم مقرر کیا جائیگا یعنے کشنہ راج اودیادر بہادر میسور کا مہاراجا کہ یہان کے قدیم راجاؤن کی اولاد سے ہی اُس سرزمین کا متصرف و مالک رہیگا جو تحدید کی گئی ہی اُن شرطون پر کہ عنقریب اُن کا ذکر کیا جائیگا ؛

پانچوین شرط

امیران ہمداستان بایکدیگر متفق ہوئے ہین کہ یہ شک فرد ج کی لکھی ہوئی سرزمین جو اِس عہدنامے کے ذیل مین مرقوم ہی مہاراجہ ممدوح کو اُن شرطون پر کہ مذکور ہونگی چھوڑ دی جائیگی ؛

چھٹھی شرط

کنپنی انگریز بہادر کو اِس بات کا اختیار حاصل رہیگا کہ وہ اُس مبلغ کو جو موافق شرط اول اِس عہدنامے کے نواب حیدر علی خان اور سلطان مرحوم کے اہل خاندان کا وظیفہ مقرر ہوا ہی جب کبھی چاہے در صورت سرزد ہونے انواع و اقسام واردات کے مثلاً اِس خاندان مین سے کسی رکن کے فوت ہونے یا کسی طرح بغاوت اختیار کرنے یا سرداران ہمعہد کی ریاست و حقیت پر ہاتھ یا اُنکے اور راجۂ میسور کے ملکون کے درمیان امن چین کے مقدمے مین کچھ خلل اور فساد ڈالنے کے زمانے مین جیسا بہتر جانے عمل مین لاوے خواہ اُسے کسی خاص وقت پر منحصر کرے یعنے کچھ مقرر کیئے ہوئے ایام تک روک رکھے خواہ یکقلم بند کر دے یا کچھ اُسمین تخفیف کرے ؛

ساتوین شرط

پیشوا اراوپندت پردھان بہادر ضرور اِس عہد و پیمان مین شریک کیاجائیگا ؛ ہر چند وہ اِس حرب و قتال کے ایام کے درمیان نہ اُسکے ضروری خرچون اور کوششون مین سرداران ہمداستان کے شامل تھا اور نہ اب کسی وجہ سے فتح کی غنیمتون اور منفعتون مین خواہی نخواہی فریقین متشارک یعنے کنپنی انگریز بہادر اور نواب نظام الدولہ کے ساتھ حصہ دار ہونے کا مستحق ہی ؛ باایںہمہ چونکہ فیمابین پیشوا بہادر اور کنپنی انگریز بہادر اور نواب نظام الدولہ بہادر اور مہاراجہ

میسور کشتنہ راجہ بہادر کے حق دوستی ثابت ہی اس رعایت سے را
اس بات پر قرار پائی ہین کہ وہ خاص سرحد جسکی تفصیل فرد آ اور ذیل
اس عہدنامے کے مرقوم ہی اُسکے تصرف مین دینے کے لیئے باقی رکھی جا
نادر و بست پیشوا بہادر کی ملکیت اور اُنکے ممالک کے داخل رہے ا
طور پر کہ گویا پیشوا بھی اس عہدنامے کے ہمد استانون مین ایک رکن
مگر اس شرط پر کہ پیشوا مذکور سراسر اس عہدنامے کو اُس دن سے ایک
مہینے کے اندر جسمین امیران ہم آہنگ دستور کے موافق اس عہدنامے
کی اطلاع کرینگے منظور کرے، اور بھی اُن امور مین کہ ابھی نواب اور پیشوا
کے درمیان شک وشبہے مین ملتوی ہین، اور بھی اُن باتون مین جنکی خبر کمپنی
انگریز بہادر کی طرف سے گورنر جنریل انگریزی رزیڈنٹ کی معرفت پونا ن
اُسکے پاس بھیج دیگا، کمپنی اور نواب موصوف کی دلجمعی اور اطمینان کردے

## آتھوین شرط

اگر پیشوا موصوف امیران ہمعہد کی امید دوستانہ کے برعکس اس عہدنامے
کے منظور کرنے یا اُن باتون کے خاطرنشان کردینے سے جنکا ساتوین شر
مین اشارہ ہوا ہی پہلو تہی کرے تو اس تقدیر پر وہ سرزمین کہ اُسے پہلے اسکے
لیئے مقرر کی گئی ہی کمپنی انگریز بہادر اور نواب نظام الدولہ بہادر کے شرکت
اور ملکیت مین رہیگی اور اب یہ اُس سرزمین کو چاہین راجہ میسور کے
ساتھ اُسکے اُس محال و صوبے سے جو اُنکے خاص ملکون کے نزدیک ہی مبادلہ
یا معاوضہ کرین خواہ کسی اور طور سے اُسکا بندوبست جیسا بہتر سمجھین ٹھہرائین

## نووین شرط

مہاراجہ میسور کشتنہ بہادر کو یہان کے تخت سلطنت پر بٹھلانے کے واسطے

یہہ تدبیر پسند ہوئی ہی کہ ملکی فوجون کی ایک معقول جمعیت سے اُسکی پشتی وحمایت کی جاسے ، اور اسپر اتفاق کیاگیاہی کہ یے فوجین کنپنی انگریز بہادر کے ذریعے سے موافق اُسی جداگانہ قول قرار کے جو عنقریب کنپنی انگریز بہادر اور مہاراجہ مذکور مین ہوگا مقرر کی جائینگی ،

دسوین شرط

یہہ عہد وپیمان دس شرطون پر مشتمل آج کے دن کہ جون مہینے کی بائیسوین سنہ ۱۷۹۹ اور محرم کی سترھوین سنہ ۱۲۱۴ ہی رییط انربل ارل اف مارننگٹن گورنر جنربل بہادر اور نواب نظام الدولہ بہادر کے نام پرروبرو ایک طرف کے وکلا لفطننط جنربل جارج ہارس ، انربل کرنیل ارثر ویلزلی ، انربل ہنری ویلزلی ، لفطننط کرنیل ولیم کرکپاطرک ، لفطننط کرنیل باری کالوز ، اور دوسری جانب کے وکیل میر عالم بہادر کے ، منعقد ہوا ، طرفین کے وکیلون نے اِس عہد نامے کی ایک ایک نقل پر اپنی اپنی مہرودستخط کرایک دوسرے کے حوالے کرکے اِسکا اقرار کیاکہ یہہ عہد نامہ آج سے ایک اتھوارے کے درمیان گورنر جنربل کے دستخط ومہرسے اور پچیس دن مین نواب نظام الدولہ کے دستخط ومہرسے بیشک مزین ومستحکم ہو جائیگا ،

مہر نواب نظام الدولہ کی

نواب نظام الدولہ نے حیدرآباد مین مہرودستخط کیا ، سنہ ۱۷۹۹ کی تیرھوین جولائی کو ، رییط انربل گورنر جنربل بہادر نے سنط جارج نام قلعے مین مہرودستخط کیا ، سنہ مذکور کی چھبیسوین جون کو ،

---

# AN ACCOUNT OF THE MUTINY AT VELORE

## IN THE YEAR 1806,

## BY J. DEAN, ESQ. M. D.

TRANSLATED FROM THE UNITED SERVICE JOURNAL AND NAVAL AND MILITARY MAGAZINE.

## PART II.

1841.

---

بیان اُس شورش اور قتل عام کا جو ویلور کے قلعے مین سنہ ۱۸۰۶
کی دسوین جولائی کو واقع ہوا، مسٹر جونس سرجیئن اور
مسٹر ڈین معین سرجیئن کی روایت سے جو دونون
اِس واقعۂ شوم کی ابتدا سے انتہا تک وہان موجود تھے،

اُس دن قلعے کا پاسبان سپاہیونکا سرغنہ کرنیل سنٹ جان فنکورٹ تھا، اور نگہبان سپا
وہان چار کنپنی بادشاہی اُنہترھوین رجمنٹ کی، چھہ کنپنی ہندستانی پیادونکی
رجمنٹ سے، دوسرا رسالہ ہندستانی پیادون کی تئیسوین رجمنٹ کا، ایک غ
فرنگستانی گولنداز ونکا، بارکل ہندستانی سپاہی ڈیڑھ ہزار تھے، سنہ مذکور کی دس
جولائی کے پہلے اِس واقعے کا کچھہ بھی خیال اور بدگمانی نتھی، مین کرنیل ماکراس
ساتھہ گذشتہ رات کھانا کھاکر قواعد کے میدان ہو کے جاتا تھا کہ قلعے کے اندر دوا
دوسرا مین غلغلہ عیش و نشاط کا معلوم ہوا شہزادون کے محل مین روشنی
کثرت تھی، ساز و سرود کی آوازسے جشن و انبساط کا سماں بندھا تھا، مگر کچھہ
فساد واقع ہونے کا ہرگز گمان نہ تھا، شبکو مین بندوقون کی شلک سے چو
پڑا، کھڑکی سے نگاہ کیا تو دیکھا کہ کتنے آدمی دوڑے چلے جاتے ہین،
تھوڑی دیر کے میرے رسالے کے دو نوجوان عہدہ دار نے مجھے آکر ک

اُٹھارھوین رجمنٹ کے فرنگستانی سپاہیون نے باہر نکل کر باغی سپاہیون پر بندوقین
مارنی شروع کی ہین ' مین نے کہا کہ مین اسی دم کپڑا پہنکر تمھارے ساتھ
سپاہیون کے بارک مین چلتا ہون پر وے نہ ٹھہرے اپنے اپنے گھر کو چلے گئے '
بعد اسکے مین موزہ پہن رہا تھا کہ پہلی رجمنٹ کے لفٹنٹ کٹکلیف نے آکر کہا
کہ میرے بازو پر ایک گولی لگی ہی ' مین اُسکو اپنے ہمراہ لیکر مسٹر جونس
جراح کے گھر گیا اور اُسکا زخم دکھلایا ' الغرض اُس مجروح کا زخم بند ہوا ہم
ہندوستانی پیدلون کی پہلی رجمنٹ کے دستۂ اول کے اجیٹن کے گھر گئے '
اور وہان ہندوستانی پاسبانون کے ہتھیار لیکر کل نو آدمی لڑنے کے لئے
طیار ہوئے ' اِس اثنا مین قلعے کی ہر ایک النگ سے بندوق کی بار کی آوازین
آنے اور گولیان چارون طرف سے برسنے لگین اس گھر کے صدر رستے پر
ہمنے کئی آدمیون کے تگ و دو کرنے کی آواز سنا تب باہر نکلتے وقت آدھا
دروازہ کھلا رہنے دیا اِسلئے کہ اگر کوئی اندر آنے کا ارادہ کرے تو دکھلائی
دیے ' اب اُن متمردون کا ایک جتھا جسمین تخمیناً بیس آدمی ہونگے گلی سے
نکل کر صدر بر آمدے مین گھس آئے اور اُنھین جو گولی سے گھائل اور کشتہ
تھے بھی اپنے ساتھ لیتے گئے ' پھر اُنکا کچھ نشان ظاہر نہوا ' ہم لوگون نے یہہ
خیال کیا کہ مسٹر جونس کا گھر چون بارک کے متصل ہی اِن بلاؤن سے
بہت محفوظ ہی ' ایک لحظہ یہی ششش و پنج رہا کہ اب کسی طرح ہم بارک
مین داخل ہو جائین پر اِس جہت سے کہ وے بغاوت شعار سپاہی گھر کے
گرد بگرد محیط تھے وہ تدبیر پیش رفت نہوئی یہانتک کہ رات آخر ہوئی اور
صبح کو یہہ آہٹ آتی تھی کہ بہت سے سپاہی ہمارے گھر کے پیچھے اِدھر اُدھر
گھومتے اور اندر آنے کی راہ ڈھونڈھتے ہین لیکن اُنسے کچھ نہ بن پڑا ' آخرالامر

جوق جوق باغیون نے ہمارے گھر کی پچھواڑے کے باہر والے گھرون کی
دیوار پر چڑھ گئے اور بندوق سر کرنے لگے، ہم دروازے کے بچاو مین مصروف
ہوئے، جب وے قریب آئے تو ہم برامدے کی جانب گئے اور گولی کی جگہ
بندوق کا کندا لے نے اُنکے مدافعے مین سرگرم ہوئے اُنکی طرف سے ہم
گولیون کی بوچھاڑ تھی، مین ایک ضرب کھاکر گرپڑا، اس بیچ مین اٹھترھوین رجمنٹ
کے آدمیون نے بندوق کی آواز سن بارک کی کھڑکی جو ہماری جانب تھی
کھول کر ہم کو بارک مین داخل ہونے کے لیئے آواز دی، باغی لوگ یہ
حال معلوم کرتے ہی ہمارے پیچھے دوڑ پڑے، پر خیریت یہ گذری کہ ہم اُنکی
بندوقون کی مار سے بسبب اُن گولیون کے کہ اٹھترھوین رجمنٹ کے جوان ہمارے
بچانے کو اُن پر مارتے تھے بچکر اُس گھائل جمعیت کھڑکی کی راہ سے بارک
مین داخل ہو گئے، اب اِن مترددون نے تین ضرب توپ سلاح خانے سے
قدیم بارک کے اُوپر لگا اٹھترھوین رجمنٹ کے بارک پر کہ اِن دونون کے درمیان
ایک چھوٹا سا راستا تھا علی الاتصال گولیون کی بوچھاڑ مچادی، گولیان بارک
کے دریچون سے اندر آتی تھین، جسطرح ابھی ٹیپو سلطان کا استادہ تھا، او
گروہ گروہ بے سرکش سپاہی عہدہ دارون کے مکانون پر آنے جانے دکھلائی
دیتے تھے اسلیئے کہ اُنھین اِس درمیان سے نکال باہر کرین، اب دو مقصد ا
نظر آئے کہ وے باغی لوگ قیدیون کی طرح اُنھین قلعے کی جانب لیئے جاتے
تھے اور قلعہ بھی سر تا سر اُن باغیون کے دخل مین آگیا، الغرض بارک کے
درمیان عجب طرح کی ہلچل مچ رہی تھی، بارک کے سپاہی بھور ہوتے ہی
اِس بات پر مستعد ہوئے کہ جبرًا بارک کے دروازے کی راہ اپنے قبضے
مین کرلین، لیکن چونکہ توپین اُسکے قریب ہی لگی تھین کتنے اُنمین سے گولون

سے اُڑ گئے، آخر کو سپاہیون نے بارک کے دروازے کا رستا بند کر دیا،
پھر بھی بارک کی کھڑکیون کی جانب سے پیہم گولیان برس رہی
تھین اور ہم لوگون کو ایک دم لینے کے واسطے کوئی اور پناہ کی جگہہ
سواے بارک کے پیلپایون کی اوٹ کے نہ تھی، ایسے مین کپتان مکالاکلن نے
فرصت کا وقت دیکھہ بالکل حربی اسباب و ہتھیار جمع کرنے کو فرمایا اور یہہ
کہا کہ جسکو چلنے کی طاقت ہو وہ یہان سے قلعے کی دیوار کے پاس کی
کھڑکیون کے رستے باہر چل کھڑا ہو، چنانچہ اُن دریچون کے رستے دو دو آدمی نکلے،
اور بھروسا یہہ تھا کہ ہم غنیم کی مار سے عیالدار سپاہیون کے گھرونکی آڑ مین
بچکر نکل جائینگے اور یہہ بھی اِس نکلنے کا بڑا سبب تھا کہ ہم چھوٹے ذخیرہ خانے کے
پاس جا کر مقام کرینگے چنانچہ کپتان مکالاکان بھی سپاہیون کے ساتھہ اُنہین
دریچون سے نکلا، مین اور مسٹر جونس دونون، سپاہیون کی ٹوپی پہن
بندوق ہاتھہ مین لے سپاہیون کے ہمراہ معہ اُس رفیق مجروح کے باہر آئے،
قصہ کوتاہ جو لوگ اُن گھرون کی پناہ مین جاتے تھے اُنمین سے کئی آدمی زخمی
ہوئے، اور جتنا ہم قلعے کی دیوار کے نزدیک ہوتے اتنا ہی گولیون کے
زیادہ نشانے بنتے، بہرصورت اُس ذخیرہ خانے تک پہنچ کے کیا دیکھتے ہین کہ
اُسکا دروازہ کھلا ہی معلوم ہوا کہ اعدا وہان کی گولیان لیگئے ہین فقط گولیون
کے خالی لفافے ہمکو ملے، تب ہم حصار پر چڑھے، کپتان مکالاکان نے حکم دیا کہ تم
اُس گمٹی مین (جو قریب ہی تھی) جا کر ٹھہرو، جبتک اور سپاہی بھی پہنچ جائین،
لگ بھگ اُسی گمٹی کے جسمین ہم تھے ہندوؤن کا ایک دیول تھا جسپر
باغی لوگ مجتمع تھے، قرب کے سبب بیطرح اُنھون نے ہم پر گولیان
برسائین، سامھنے ہم لوگون کے ایک برج تھا جہان صبح شام کی توپ سر ہوا کرتی تھی

